رینگ گئی تھی جس پر وہ لورچ گیا۔
"تھانکس۔"
"آپ گاڑی چلائیں میں اب ٹھیک ہوں۔"
"سامنے کسی چیز سے گاڑی دے ماروں یہ تم پاگل اور الو کسی اور کو بنانا مجھے نہیں اور یہ تم ذہن نشین کرلو کہ گھر جا کر تمہاری اس حماقت کی تفصیلی رپورٹ میں پھوپو جان کے گوش گزار کرنے والا ہوں۔ وہ اب تم سے خود ہی نبٹ لیں گی۔" اس کے دھمکی آمیز انداز پر بھی وہ چپ چاپ بیٹھی رہی تھی۔
ولید کو اب انا پر بے انتہا غصہ آرہا تھا اس نے بڑے جارحانہ انداز میں گاڑی آگے بڑھائی۔
یعنی حد ہوتی ہے جذباتیت کی بھی وہ سیدھا سے الو بے وقوف بنا رہی تھی۔ بڑی تیز رفتاری سے گاڑی ڈرائیو کرتے اس کے تیور بھی بڑے جارحانہ اور دو ٹوک تھے۔
انا نے گھبرا اور سہم کر اس کے انداز اور چہرے کے زاویوں کو دیکھا۔
گاڑی اس قدر اسپیڈ میں تھی کہ کئی بار کسی نہ کسی چیز سے ٹکراتے بچی تھی۔ انا ایک دم خوفزدہ ہوگئی تھی۔
"ولی پلیز۔" کچھ نہ سمجھ آیا تو اس نے اس کے اسٹیئرنگ کو تھامے مضبوط ہاتھوں پر اپنے نرم و نازک سبک ہاتھ رکھ دیے تھے۔
"گاڑی کسی سے ٹکرا جائے گی آہستہ۔" اس نے خفگی و نخوت سے اس کے ہاتھوں کو جھٹک کر رفتار مزید بڑھائی اور انا اس کے ردعمل پر ششدر سی سیٹ کے دونوں کناروں کو مضبوطی سے تھام کر بیٹھی رہ گئی۔



"جس طرح زمین کو اچھی خوراک اور آب و ہوا کی ضرورت ہوتی ہے اسی طرح سر کو بھی تیل کی ضرورت رہتی ہے۔ ماشاءاللہ سے خوب صورت لمبے بال ہیں تمہارے تیل ڈالا کرو ہفتے میں دو بار تو ضرور واش کرو یا کرو سر میں خشکی نہیں ہوتی اتنی مشکل پڑھائی ہے تمہاری دماغ میں خشکی نہ ہوگی۔" تابندہ بی کے ہاتھ اس کے بال لگ گئے تھے اور وہ بڑے مزے سے کشن زمین پر ڈالے بیٹھی ان سے ماش کروا رہی تھی وہ صحن میں بیٹھی ہوئی تھیں۔
"یقین جانو میں بڑی مطمئن ہوں۔ جس طرح بھابی بیگم اور بھائی صاحب تمہارا خیال رکھتے ہیں میرا سارا فکر خوف ختم ہو جاتا ہے۔ اللہ تمہیں خوش رکھے۔" نجانے وہ کیا کہہ رہی تھیں شہوار کی ذہنی رو بھٹکی۔
"امی آپ کے بال بھی تو اتنے پیارے لمبے ہیں کیا ابو کے ہوتے ہوئے بھی ایسے ہی تھے؟" اس کا سوال ایسا تھا کہ تابندہ بی کے لبوں سے ایک آہ خارج ہوئی تھی۔ شہوار کو افسوس ہوا کہ اس نے خوامخواہ ابا کا ذکر کرکے ماں کو دکھی کر دیا ہے۔
"تمہارے جیسے ہی تھے۔ تمہارے ابو تو دیوانے تھے میرے بالوں کے اگر کبھی میں باندھ دیتی تو بہت ناراض ہوتے تھے مگر......!" وہ پھر خاموش ہوگئی تھیں۔ ماضی ان کے لیے بڑا تلخ تھا جیسی خوب صورت خوش گوار یادیں تھیں اتنے ہی تکلیف دہ مناظر تھے۔
"اچھا چھوڑیں اس ذکر کو میرے ساتھ شہر چل رہی ہیں نا اس بار۔" اس نے فوراً بات بدلی۔ تابندہ بی نے سکھ کا سانس لیا کہ اس نے مزید نہیں کریدا۔
"ابھی نہیں ہاں چند دنوں بعد چکر لگاؤں گی۔"
"ابھی کیوں نہیں؟ بچی میں آپ کو بہت مس کرتی ہوں۔" وہ ایکدم چھوٹی بچی بن گئی تھی تو تابندہ بی مسکرا دیں۔
"بالکل بچی ہو تم؟" ہلکی سی سر پہ چپت لگائی تھی۔

"السلام علیکم!" تبھی باہر سے مصطفیٰ اندر آیا تو دونوں کو بیٹھے دیکھ کر ٹھٹکا۔

شہوار کا دوپٹا تخت پر پڑا ہوا تھا اس نے فوراً پکڑ کر گلے میں ڈالا۔

صبح سے مصطفیٰ اور بابا صاحب زمینوں کی طرف گئے ہوئے تھے۔ مہر النساء بیگم بھی بے شمار باتوں کے بعد ابھی اٹھ کر اپنے کمرے میں گئی تھیں۔ گھر میں ملازموں کے علاوہ وہ دونوں ہی تھیں۔ شہوار کے گھبرا کر دوپٹا لینے پر اس نے نوٹ تو کیا مگر پھر نگاہ پھیر گیا۔

"وعلیکم السلام! آؤ بیٹھو بابا صاحب بھی آ گئے ہیں کیا؟" اسی طرح مصروف انداز میں شہوار کے بالوں میں تیل لگاتے انہوں نے تخت پر اس کے لیے جگہ بنائی تھی۔

مصطفیٰ نے آگے بڑھنا چاہا مگر پھر نجانے کس خیال سے تخت پر ہی بیٹھ گیا۔ دائیں طرف وہ زمین پر بیٹھی ہوئی تھی۔ اس کے بیٹھنے پر وہ مزید گھبرا گئی تھی۔

"نہیں بابا صاحب ڈیرے کی طرف نکل گئے تھے کہہ رہے تھے کہ ایک دو گھنٹے وہاں ٹھہریں گے۔"

"عظمت......!" تابندہ بی بی نے مصطفیٰ کی بات سنتے ہوئے آواز لگائی تو اگلے ہی پل عظمت سر پر تھی۔

"جی بوا جی۔"

"مصطفیٰ صاحب کے لیے پانی لے کر آؤ اور میرے کمرے سے کنگھا بھی لا کر دو۔ میں شہوار کے بالوں میں خود کنگھا کروں گی۔" وہ سر ہلا کر واپس چلی گئی تھی۔ کچھ لمحے بعد وہ دونوں چیزیں لیے پھر حاضر تھی۔ پانی مصطفیٰ کو تھمایا۔ شہوار پر مصطفیٰ کی مسلسل موجودگی اک بوجھل سی تھی گھر میں کبھی اس کے سامنے نہیں جاتی تھی اور اب کیسے نگاہ سر لیے چند انچ کے فاصلے پر بیٹھی ہوئی تھی۔

"امی میں باقی خود کر لوں گی آپ رہنے دیں۔" عظمت نے جیسے ہی کنگھا لا کر انہیں تھمایا شہوار نے فوراً کہا اس کا دل فوراً اٹھ کر یہاں سے بھاگنے کو تھا۔

"رہنے دو میں خود کنگھی کروں گی ہمیشہ تم خود ہی کرتی ہو آج ماں کو کرنے دو۔" انہوں نے تیل کی پیالی عظمت کو پکڑا کر کنگھا تھام لیا تھا۔

پانی پیتے مصطفیٰ نے مسکرا کر دونوں ماں بیٹی کو دیکھا۔ شہوار بڑی مجبوری کی حالت میں بیٹھی ہوئی تھی جیسے ابھی اٹھ کر بھاگ جائے گی۔

رات تک اس کے دل و دماغ میں کوئی ایسی سوچ نہ تھی مگر اب اس وقت شہوار کو اس طرح گھریلو انداز میں بیٹھے دیکھ کر اس کے دل میں بڑے خوش گوار سے احساسات پیدا ہوئے تھے۔ بالوں میں کنگھا کرتے بوا اس سے چھوٹے موٹے جاب سے متعلق سوال بھی کر رہی تھیں۔ جن کے جواب وہ پوری توجہ سے دے رہا تھا۔

"سال پہلے اس لڑکی کے کیا لمبے بال تھے پاؤں تک چھوتے لے کے ستیاناس مار لیا ہے یہ ہاتھ بھر رہ گئے ہیں۔ پتا ہے مجھے دن رات کتابوں کو چاٹو گی تو یہ حال تو ہوگا ہی نا۔" اس کے برے برے منہ بنانے پر انہوں نے مصطفیٰ سے بڑے افسوس سے یہ ذکر چھیڑا تھا۔ شہوار کا جی چاہا کہ اپنا سر پیٹ لے۔

"امی......!" وہ احتجاجاً بولی تو مصطفیٰ کی ہنسی بے ساختہ تھی۔

"مجھے تو سوچ سوچ کے ہول اٹھتے ہیں کہ اس لڑکی میں اپنی عمر جتنی لڑکیوں والے کوئی طور طریقے نہیں۔ ماسیوں کی طرح تمبو سے بھی بڑی چادر ہر وقت لٹکائے پھرتی ہے سر کو ہوا کیا خاک لگتی ہے؟" بالوں کی چٹیا گوندھتے انہوں نے ایک اور اعتراض کیا تھا۔

"اتنی فکر کرنے کی ضرورت نہیں گنجی ہونے والی نہیں میں۔" اس نے ناراضی سے کہا۔

"میں نے سنا ہے بوا جی کہ لمبے بالوں والی عورتوں پر جادو بڑی جلدی اثر کرتا ہے۔" کچھ سوچتے مصطفیٰ نے بڑی سنجیدگی سے کہا تو شہوار نے گردن موڑ کر دیکھا اس کی آنکھوں میں شرارت ناچ رہی تھی۔ اسے حیرت ہوئی یہ شخص اس طرح کا مزاج بھی رکھتا ہے۔

"اللہ نہ کرے۔" انہوں نے دہل کر کہا تھا۔ "اب ایسی بھی کوئی بات نہیں لمبے بال تو عورت کا سنگھار ہوتے ہیں عزت ہوتی ہے۔"

"اچھا اگر جادو نہیں ہوتا تو کسی پر جادو کر دیتی ہوں گی؟" ماں کے ہاتھوں سے چٹیا کھینچ کر دوپٹا سنبھالتے وہ اٹھ کھڑی ہوئی تھی۔ وہ صاف سمجھ گئی تھی کہ مصطفیٰ اس کا ریکارڈ لگا رہا تھا۔ بوا مصطفیٰ کی بات پر ہنس دی تھیں۔ جیسے انہوں نے بھی اس کے مذاق کو انجوائے کیا تھا۔

"یہ پرانے زمانے کے لوگوں کی باتیں ہیں تو ہم پرستی ہے نری کہاں کا جادو کیسا جادو؟ بس عورت کے بال اس کا سنگھار ہوتے ہیں۔ اگر مقدر والی ہو اور قدر دان لوگ میسر ہوں تو شوہر کے دل میں گھر کرے ورنہ کون پوچھتا ہے۔"

"ہاں یہ بات بھی ہے۔" اس کی سنجیدگی میں سرمو فرق نہ آیا تھا۔ ایسے سر ہلایا جیسے کسی اسکالر کی بات پر ہلاتے ہیں۔

"میں بادام کا تیل ساتھ دے دوں گی لے جانا تیل کی مالش کرو نا فرق پڑے گا۔ یہ جو جلد خشک ہو رہی ہے ٹھیک ہو جائے گی۔" انہوں نے لگے ہاتھوں اسے بھی مشورہ دیا۔

"جی اچھا۔" وہ عجلت سے کہہ کر وہاں سے نکل گئی۔ بوا تیل والے ہاتھ پاس پڑے کپڑے سے صاف کر رہی تھیں۔ یہ کپڑا کچھ پل قبل شہوار کے کندھوں پر تھا کہ کوئی تیل کا قطرہ کپڑوں پر گر کر داغ نہ ڈال دے۔ اٹھتے ہی کپڑا زمین پر گر گیا تھا۔ جسے بوا نے اٹھا لیا تھا۔

"بڑی بے پرواہ بچی ہے اپنی ذات سے پڑھائی کے علاوہ تو کچھ اور سوجھتا ہی نہیں بھابی شکایت کرتی ہیں کہ کالج سے آنے کے بعد بھی سب وقت کتابوں اور کچن میں گزار دیتی ہے۔ کہیں آتی جاتی ہی نہیں۔"

"اس کا یہ سال بھی تو بہت اہم ہے نا میڈیکل فورتھ ایئر ہے امتحان قریب ہیں۔ بہت محنت طلب ہے ایجوکیشن اس کی۔" اس نے مسکرا کر بوا کے سامنے شہوار کی روٹین کی وضاحت کی۔

"ہم نے بھی کالج یونیورسٹیوں میں وقت گزارا ہے۔ اسکول کے پچھلی طرف سے اندر نہیں آتے ہم مگر وقت کی رفتار بھی تو ہمارے جیسی نہیں رہی ہے۔ ہمارے دور کی نسل اور اب کی نسل میں بڑا فرق ہے بیٹے۔ بہت محنت کرتی ہے شوق بھی بہت ہے اسے ڈاکٹر بننے کا۔ بس دن رات ایک خواب دیکھتی ہے اللہ میری بچی کا ہر خواب پورا کرے۔" وہ اپنے بارے میں کچھ کہتے کہتے بات پلٹ گئی تھیں۔ مصطفیٰ کے اندر اک تجسس نے سر ابھارا۔

"زبردست اس کا مطلب ہے آپ بھی ایجوکیٹڈ خاتون رہ چکی ہیں اپنے وقت کی۔ ویسے آپ کی ایجوکیشن کہاں تک ہے؟" وہ بڑے فریش موڈ میں ان سے استفسار کر رہا تھا۔ تابندہ بی نے بغور مصطفیٰ کی دلچسپی کا مطالعہ کیا۔

"پھر بھی یونیورسٹی میں وقت گزرا آپ نے تو یقیناً ڈگری لیول تک کی تعلیم تو حاصل کی ہوگی؟"

"انگلش لٹریچر میں ماسٹرز کیا تھا میں نے۔" انہیں بتانا پڑا تھا۔

"کیا.....؟" مصطفیٰ حیرت سے گنگ انہیں دیکھتا رہ گیا۔

"حیرت ہے کبھی لگا نہیں کہ آپ اتنی تعلیم یافتہ رہی ہیں۔" اس نے برملا حیرت کا اظہار کیا۔

"بس وقت و حالات نے ٹھوکروں کی زد پر رکھ دیا۔ تو سب ڈگریاں وقت کی دھول ثابت ہوئیں۔" ان کے لہجے میں دکھ کی آمیزش تھی۔

"تو شہوار کے فادر آئی مین سکندر انکل کی کوالیفکیشن کیا تھی؟" اس کی دلچسپی ایک دم کافی بڑھ چکی تھی۔ تابندہ بوا کے اندر دکھ نے کروٹ بدلی۔

"وہ ابروڈ کے فارغ التحصیل تھے پاکستان میں آکر انہوں نے لیکچرر شپ جوائن کی تھی۔ میں ان کی اسٹوڈنٹ تھی۔ والدین کی وفات کے بعد وہ تنہا رہتے تھے۔ میں ماں اور پھر باپ کی وفات کے بعد تنہا ہاسٹل میں رہ رہی تھی۔ وہ اچھے کردار کے سلجھے ہوئے انسان تھے اور مجھے ایک سہارے کی ضرورت تھی بس کچھ دوستوں کے توسط سے ان کو رشتہ دیا گیا اور پھر ہماری شادی ہو گئی۔" تابندہ بی کی آنکھوں میں گزرے وقت کی فلم چل رہی تھی۔ لہجے میں گزرے وقت کی کرچیاں سمٹ آئی تھیں جیسے.....!

"پھر......؟"

"بس سکندر صاحب کی زندگی نے چند سال وفا نبھائی ان کی وفات کے بعد میں پھر زمانے کے رحم و کرم پر تھی بابا صاحب اور بھائی صاحب لوگوں سے دور کی رشتہ داری تھی مجھے سر چھپانے اور اپنی عزت و کردار کو تحفظ فراہم کرنے کے لیے چھت جیسے مضبوط سائبان کی ضرورت تھی۔ عقد ثانی کو دل نہ مانا اور پھر یہاں چلی آئی باقی ساری زندگی حویلی کی اس چار دیواری میں گزر گئی۔ پر اللہ میری بچی کی قسمت میری جیسی نہ بنائے۔ اسے دنیا جہاں کی خوشیاں نصیب کرے۔" مصطفیٰ حقیقت میں تابندہ بی کی زندگی سے از حد متاثر ہوا تھا۔ اس کی نگاہوں میں تابندہ بی کے لیے عزت و تکریم مزید بڑھ گئی تھی۔

"آپ نے بڑی اسٹرگل کی ہے آپ کے دیگر رشتہ دار خالہ، چچا، انکل کے رشتہ دار زندہ دلی کوئی تعلق دار نہ تھا؟" تجسس انسان کی فطرت کا حصہ ہے وہ پوچھے بغیر نہ رہ سکا تھا۔

"جب ماں باپ نہ رہے تو قریبی کوئی تعلق نہ رہا۔ میں کون سا کسی لینڈ لارڈ کی بیٹی تھی یا سکندر کوئی امیر کبیر تھے۔ محنت اسٹرگل سے جو بھی کمایا تعلیم کی حد تک ہی تھا۔ غریب والدین کی اکلوتی اولاد ہیں آج مرے کل دوسرا دن کوئی خیر خبر رکھنے والا نہ کوئی پوچھنے والا اگر کوئی تھا تو اس کی اپنی غرض تھی۔ کسی خالہ ماموں نے سر پر ہاتھ رکھنا بھی چاہا تو عزت و کردار پر حرف آتا تھا اور مجھ جیسی عورت جسے عزت کے لیے صرف چار دیواری کی ضرورت تھی۔ بس خاموشی سے عزت بچا کر حویلی میں پناہ لینے پر مجبور ہو گئی اور کرتی بھی کیا؟ ایک تنہا عورت چند ماہ کی بچی گود میں لیے کب تک دنیا کی سختیاں سہتی بس یہاں آ کر ماضی بھلا دیا اور زندگی کے دن پورے کرنے لگی۔ سب سے بڑھ کر میرے لیے شہوار کی زندگی اہم تھی اور اس کے لیے سب نام و نسب بھول گئی۔" تابندہ بوا کی آنکھوں میں نمی سی آ گئی تھی۔

کیا عظیم عورت تھیں اور کیا کمال کا حوصلہ تھا۔ وہ سراہے بغیر نہ رہ سکا۔

"نہ میں کوئی عام نسب اور خاندان کی عورت تھی اور نہ ہی سکندر بہت اونچے اور اعلیٰ خاندان کے چشم و چراغ تھے مگر وقت نے سب کچھ چھین لیا۔ ماں باپ نے نازوں سے پالا مگر اکلوتے بیٹے کی کوئی خوشی دیکھنا نصیب نہ ہوئی خاندان والوں کے لیے سکندر سے بڑھ کر دولت و جائیداد اہم تھی اور پھر سکندر نے سب کچھ چھوڑ کر معمولی لیکچرار کی جاب حاصل کر لی۔ زندگی کی گاڑی اچھی چل رہی تھی مگر......؟" تابندہ بوا کے آنسو باقاعدہ بہہ رہے تھے مصطفیٰ بس خاموشی سے انہیں دیکھے گیا۔

"امی کیا ہوا ہے آپ کو...... کیوں رو رہی ہیں؟" شہوار اچانک باہر آئی تو ماں کو آنسو بہاتے دیکھ کر تڑپ کر قریب آئی۔

تابندہ نے فوراً آنسو صاف کیے تھے۔ بچی کے سامنے رونے کی وہ کبھی غلطی ہی نہ کرتی تھیں۔

"کچھ نہیں ہوا بیٹا بس ویسے ہی۔"

"ویسے ہی کبھی کوئی نہیں روتا سچ سچ بتائیں مصطفیٰ بھائی کیا ہوا ہے؟ کیوں روئی ہیں امی۔" وہ بے حد پریشان ہو چکی تھی آگے بڑھ کر ماں کے آنسو صاف کرتے اس نے پریشانی سے مصطفیٰ کو بھی دیکھا۔

"میں نے بھلا کیوں رونا ہے اتنی فرماں بردار میری بیٹی ہے ساری عمر کے بعد اب دل کو قرار ملا ہے۔ سکھ پا رہی ہوں بس گزرا وقت یاد آ گیا اور بھلا کیوں روؤں گی۔ تم خوامخواہ پریشان ہو رہی ہو۔ کوئی بات نہیں ہوئی ہے دیکھو ذرا عظمت کیا کر رہی ہے دوپہر ڈھل رہی ہے رات کے کھانے کا دیکھو آج کیا پکانا ہے۔" وہ تخت سے اتر گئی تھیں مگر شہوار کی پریشانی کم نہ ہوئی۔

"آپ ہمیشہ مجھے اسی طرح ٹال جاتی ہیں۔ بچی نہیں ہوں میں جو کچھ سمجھ نہ سکوں۔ مصطفیٰ بھائی آپ نے یقیناً امی سے ابو کے متعلق پوچھا ہو گا ہے نا؟" کتنا پکا تھا اس کا اندازہ اور کتنی گہری تھی اس کی نگاہ۔

"اب اس بے چارے کے پیچھے مت پڑ جانا۔ چلو تم بھی میرے ساتھ کچن میں دیکھو بلکہ بتاؤ مجھے کہ آج کیا پکاؤں؟ مصطفیٰ بیٹا تمہیں کیا پسند ہے۔" وہ اسے ٹالتے ہوئے

ساتھ ہی مصطفیٰ سے بھی پوچھ رہی تھیں۔

☆☆☆

اتنی خوب صورت نہایت کوالیفائیڈ خاتون تھیں اور زندگی گزارنے کا کیا کمال حوصلہ اور ضبط رکھتی تھیں ساری زندگی حویلی والوں کی خدمت میں گزار دی۔ وہ نہایت دکھ سے انہیں دیکھے گیا۔

اس عمر میں بھی ان کا حسن حزن و سوز میں ڈوبا دیکھنے والے کو مبہوت کرنے کی صلاحیت رکھتا تھا نجانے ان کی جوانی کیسی تو بہ شکن ہوگی۔ مصطفیٰ ان کو بغور دیکھتا سوچے بغیر نہ رہ سکا تھا۔

"جو مرضی پکالیں آپ جو بھی پکائیں گی میں خوش دلی سے کھالوں گا۔" اس نے محبت سے کہتے ان کا مان رکھا تھا وہ مسکرا دیں۔

"جیتے رہو۔"

"ٹھیک ہے آج شہوار کی پسند کا کھانا بنواتی ہوں تمہیں بھی پسند آئے گا۔ چلو شہوار کچن میں آجاؤ کل تو تم نے چلے ہی جانا ہے ماں کے ساتھ تھوڑا وقت ہی گزار لو۔" وہ بڑے بہانے سے اس کا دھیان ہٹانے کو ہاتھ پکڑ کر کچن کی طرف چل دی تھیں۔ مصطفیٰ پرسوچ نگاہوں سے دونوں کو کچن کے دروازے سے اندر گم ہوتا دیکھتا رہا تھا۔

❀ ❀ ❀

کالج سے آنے کے بعد وہ باقی سارا وقت روم میں بند رہی تھی۔ ڈنر بھی اس نے بھوک نہ ہونے کا بہانہ کر کے جان چھڑا لی تھی۔ بڑی عجیب سی رات گزری تھی۔ وہ اپنی ذات اپنے احساسات سے خود بھی گھبرا چکی تھی۔ وہ خود بھی اس ڈپریشن کا حل چاہتی تھی۔

وہ مسلسل ولید ضیاء سے بچنے کی کوشش کر رہی تھی اکا دکا دن سنڈے کا تھا۔ جب چھٹی ہونے کی وجہ سے لیٹ ناشتہ کرنے کے عادی تھے تو صبح جلدی ناشتہ کرتے وہ ولید سے سامنا کرنے سے بچ گئی تھی۔

ناشتے کے بعد وہ کمرے میں بند ہوگئی تھی۔ رات سوئی نہیں تھی پچھلی رات کی بھی بے خوابی نیند خود بخود آنے لگی تھی وہ بے خبر سوگئی تھی اور پھر گیارہ بجے آنکھ کھلی تھی۔

اتنا تو وہ جانتی تھی کہ ولید اس کے ڈپریشن کے متعلق گھر والوں سے ذکر نہیں کرے گا مگر اسے جب بھی موقع ملے گا اس سے تفصیلی گفتگو ضرور کرے گا۔

دراصل وہ اپنے اس ڈپریشن کی اصل وجہ خود بھی نہیں جانتی تھی۔ اٹھتے ہی وہ باتھ روم میں گھس گئی تھی۔ بارہ بجے کے قریب وہ اپنے کمرے سے باہر نکلی تو روشی لاؤنج میں بیٹھی تھی۔ ٹی وی آن تھا۔

"خدا خدا کر کے کفر ٹوٹا۔ ہوا کیا ہے تمہیں کل سے کمرہ نشین ہوئے بیٹھی ہو۔ مجھے پتہ تھا کہ اسٹڈی کر رہی ہو مگر اسٹڈی بھی اتنے گھنٹوں پر محیط۔" وہ خاموشی سے روشی کے طنز کو نظر انداز کرتے صوفے پر ٹک گئی اور روشی چینل پر چینل بدل رہی تھی۔

"باقی لوگ کہاں ہیں؟" اس نے گھر کی خاموشی بطور خاص نوٹ کی۔

"ولی بھائی تو احسن کے ساتھ کہیں باہر نکل گئے ہیں۔ انکل بھی پتا نہیں کہاں نکلے ہیں البتہ بابا اپنے کمرے میں ہیں اور پھوپو کا تمہیں پتا ہے کہ سنڈے کو بھی وہ بوتیک میں ہوتی ہیں۔"

"ہوں۔"

"بڑی دیر تک سوئیں تم کیا رات نیند نہیں آئی تھی؟"

''نہیں بس ویسے ہی سستی طاری ہے اور کچھ نہیں تم سناؤ کل ذکر کر رہی تھیں کہ شاپنگ کا موڈ ہے' آج پھر جانا ہے یا نہیں۔''

''جانا تو ہے مگر تمہارا انتظار تھا کہ محترمہ کی نیند کب مکمل ہوتی ہے۔''

''یار دو راتوں سے نہیں سوئی تھی۔''

''اسی لیے تو منع کرتی ہوں کہ اتنی کافی اچھی نہیں ہوتی' وہ بھی رات کے وقت۔''

''تو کیا کریں ڈیئر' کافی نہ پیوں تو لگتا ہے مر جاؤں گی۔'' وہ بے چارگی سے بولی تھی۔

''میڈیکل اسٹوڈنٹ تم خود ہو۔ تمہیں خود ہی اندازہ ہونا چاہیے کہ ہر چیز ایک خاص لمٹ میں ہی اچھی لگتی ہے۔ کافی کون سی بڑی صحت بخش چیز ہے' ایک نشہ ہی تو ہے اور نشہ کوئی بھی ہو صحت کے لیے ہارمفل ہی تو ہوتا ہے' اپنی اس عادت کو چینج کرو' ایک دو کپ تو ٹھیک ہیں مگر اتنی زیادہ پینا بھی اچھی بات نہیں۔'' وہ تشویش سے کہہ رہی تھی لاائبہ دی۔

''او کے ڈونٹ وری اگلی دفعہ خیال رکھوں گی۔''

''ولی نے میرے بارے میں کوئی بات کی۔'' کچھ سوچتے ہوئے اس نے روشی سے پوچھا۔

''نہیں' بس صبح سے ایک دو بار تمہارا پوچھا تھا۔ میں کتنی بار تمہارے کمرے میں گئی' ایک بار وہ بھی گئے تھے مگر تم سو رہی تھیں کیوں خیریت؟''

''ہاں...... بس ویسے ہی پوچھ رہی تھی۔'' روشی پھر ٹی وی کی طرف متوجہ ہو گئی تھی۔

''تم بیٹھو میں چینج کر کے آتی ہوں پھر شاپنگ کے لیے چلتے ہیں۔ ویسے پھوپو کہہ رہی تھیں کہ ڈریسز کے لیے خوار ہونے کی ضرورت نہیں ہر طرح کی ورائٹی بوتیک سے مل جائے گی۔ ساتھ میچنگ جیولری شوز اینڈ چیزیں بھی۔'' وہ اٹھتے اٹھتے کہہ رہی تھی۔ وہ تیار ہونے چل دی تو وہ اسی طرح سستی لیے ٹی وی دیکھتی رہی۔

''ارے ابھی تک ایسے ہی بیٹھی ہوئی ہو چلنا نہیں ہے؟'' روشی چینج کر کے چادر اور بیگ لے کر لوٹی تو وہ سلمندی سے بیٹھی ملی تھی۔

''تم گاڑی نکلواؤ میں آتی ہوں۔'' اپنے کمرے میں آ کر الماری سے چادر نکال کر بیگ تھام کر مطلوبہ اماؤنٹ چیک کرتی وہ باہر آئی تو وہاں لان میں ولید اور احسن کو کھڑے دیکھ کر چونکی۔ روشی ان کے پاس ہی کھڑی تھی جبکہ ڈرائیور گاڑی نکال چکا تھا۔

''السلام علیکم!'' وہ جسدروی سے چلتی روشی کے پاس چلی آئی۔ سرسری سا سلام کر کے اس نے بیگ کھول لیا تھا۔

''وعلیکم السلام!'' ولید نے اسے بغور دیکھا جبکہ وہ ان کے بجائے بیگ کی طرف متوجہ تھی۔ جانے کیا چیک کر رہی تھی وہ کل صبح کے بعد اب دکھائی دے رہی تھی۔

''ہم پہلے ماما کے پاس بوتیک چلیں گے ماما سے مشورہ کر کے پھر کہیں اور چلیں گے۔'' اسی مصروف انداز میں اس نے روشی سے کہا۔ سر اٹھا کر دیکھا تو ولید نہایت سنجیدگی سے اسے ہی دیکھ رہا تھا۔ اس نے گھبرا کر چہرہ موڑا۔

''ہم جا رہے ہیں احسن بھائی۔ صغریٰ گھر میں ہے اسے میں نے سمجھا دیا ہے ماموں اور آپ لوگوں کو وقت پر لنچ کرا دے گی۔ ہم ماما کے پاس جا رہی ہیں ان کو ساتھ لے کر ہی کہیں جائیں گی۔'' ڈرائیور دروازے کھولے منتظر تھا۔

''چلو روشی۔'' وہ ان کو بتا کر گاڑی میں آ بیٹھی تھی۔ روشی بھی بیٹھی تو گاڑی چل دی تھی۔ لا نے آنکھوں پر گلاسز چڑھائے بڑی سستی سے سیٹ کی پشت گاہ سے سر ٹکا دیا تھا۔



انہیں کچھ دیر بعد واپسی کے لیے نکلنا تھا مصطفیٰ مہر النساء بیگم سمیت اسے بھی تیاری کرنے کا کہہ کر کہیں باہر نکل گیا تھا۔

وہ اس وقت اپنے کمرے میں کھڑی بیگ تیار کر رہی تھی تبھی دروازے پر دستک ہوئی تھی۔

"یس......!" عظمت دروازہ کھول کر اندر آئی تھی۔

"بو اجی آپ کو اپنے کمرے میں بلا رہی ہیں۔"

"اچھا میں آتی ہوں۔" اسے بھیج کر بیگ کی زپ بند کرتے وہ دوپٹا سر پر درست کرتے تابندہ کے کمرے میں آ گئی تھی۔ وہ نماز ادا کر کے بستر پر بیٹھی تسبیح پڑھ رہی تھیں۔

"آؤ بیٹھو ادھر۔" وہ ان کے پاس ہی ٹک گئی تھی۔

"تیاری کر لی۔"

"جی۔"

"مصطفیٰ بابا صاحب کے ساتھ باہر گیا ہوا ہے؟ پٹواری سے دونوں کو شاید کوئی کام تھا آتے ہی ہوں گے۔" انہوں نے خیال ظاہر کیا تھا وہ چپ ہی رہی۔

"مجھے تم سے ایک ضروری بات کرنی تھی۔" انہوں نے بات کا آغاز کیا۔

"جی کہیے۔" انہیں سوچتا پا کر کہا۔

"تمہارے لیے بھابی بیگم نے مصطفیٰ کا رشتہ دیا ہے۔"

"جی......!" وہ حیرت زدہ رہ گئی۔ اس کے لیے یہ انکشاف کسی دھماکے سے کم نہ تھا۔

"کیا کہہ رہی ہیں آپ؟" وہ بے یقین سی تھی۔

"بڑوں کے درمیان یہ بات کافی عرصے سے چل رہی تھی۔ اصل میں بابا صاحب اور باقی لوگ بھی یہی چاہتے تھے کہ تمہارا رشتہ خاندان کے لڑکوں میں سے ہی کسی کے ساتھ ہو۔" انہوں نے مزید بتایا۔

"مگر امی یہ کیسے ممکن ہے؟ ہمارا کون سا ان لوگوں کے ساتھ کوئی خونی یا نسبی تعلق ہے۔ عادلہ بھابی بے شک خاندان کی نہیں ہیں مگر ان کی ذات برادری ان سے میچ تو کرتی ہے نا۔ ہائی سوسائٹی سے تعلق رکھتی ہیں اور ہم ان کے ملازم بھی نہیں۔" اس کے دل میں برسوں کی تلخی ایک دم ابھر آئی تھی۔

"ایسی بات نہیں شہوار بیٹا' ان لوگوں نے مجھے ہمیشہ بیٹی کا مان دیا ہے۔ عزت دی کبھی کم نسب یا گھٹیا خاندان کا طعنہ نہیں دیا۔"

"یہ اس لیے کہ آپ واقعی ان کے خاندان کی نہیں تھیں تو دور کی رشتہ داری تو تھی نا جبکہ میرا باپ نجانے کون تھا۔ امی میں نے ہمیشہ اس گلٹ کے ساتھ زندگی گزاری ہے کہ نجانے ہم کون ہیں اور ادھر کیوں ہیں۔ دوسروں کے ٹکڑوں پر زندگی گزارنا بڑا ہی شرمناک عمل ہے اور میں نے ہر لمحے اس شرمناک اذیت کو اپنے وجود میں محسوس کیا ہے۔" تابندہ بی حیرت سے شہوار کے خیالات سن رہی تھیں۔ اس کے اندر ایسا لاوا پل رہا ہے وہ حیرت زدہ تھیں۔

"امی مخمل میں کبھی ٹاٹ کا پیوند نہیں لگتا۔ میں اپنی حیثیت اپنے مرتبے سے واقف ہوں ایسا قطعی ممکن نہیں ساری عمر کے لیے اپنی ہی نظروں میں گر جاؤں گی۔ ان کے ٹکڑوں پر پلنے والی لڑکی ان کے گھر کا ایک حصہ بنے میں کبھی اپنی ذات سے نظریں نہ ملا پاؤں گی۔ آپ انکار کر دیں پلیز۔" اس کے لہجے میں کوئی لچک نہ تھی۔

''مگر شہوار بھابی یا گھر کے کسی فرد نے ہمیں کبھی اجنبی یا غیر ہونے کا احساس نہیں دیا۔ عباس کے ساتھ تمہارا نام لیا گیا تب مجھے اعتراض تھا کہ تم ابھی کم عمر ہو مگر اب تو مصطفیٰ ہر لحاظ سے پرفیکٹ لڑکا ہے۔ میں ماں ہوں میرا دل ماں کا دل ہے اور ایک ماں اپنی اولاد کے لیے سب سے اچھی اور سب سے بہتر چیز کا انتخاب کرتی ہے میں انکار نہیں کروں گی۔''

''امی پلیز میں بڑی خوددار ہوں اور عزت نفس کا پاس رکھنے والی لڑکی ہوں۔ مجھے یہ رشتہ قبول نہیں۔ آنٹی یا دیگر لوگ اگر ایسا سوچتے یا چاہ رہے ہیں تو یہ ان لوگوں کی محبت اور بڑا پن ہے مگر میں سمجھتی ہوں کہ یہ قطعی بے جوڑ تعلق ہے کہاں وہ لوگ اور کہاں مجھ جیسی لڑکی؟'' تابندہ بی گم صم انداز میں شہوار کو دیکھ رہی تھیں۔ وہ اپنی ذات پر ہی ہنس رہی تھی۔

وہ تو بہت مطمئن اور پرسکون تھیں کہ شہوار کی تربیت میں کوئی کمی نہیں۔ اس کی شخصیت بہت پرفیکٹ ہے مگر یہ احساس کمتری کہاں سے آ گیا تھا وہ گنگ تھیں۔

''امی پلیز یہ مت سمجھیے گا کہ میں احساس کمتری کا شکار ہوئی ہوں۔ امی میں اپنی حیثیت جانتی ہوں۔ اول روز سے خود کو یہ باور کروایا ہے کہ یہ ہمارے محسن ہیں اور اگر محسن اپنے روبرو اپنے پاس جگہ عنایت کر دیں تو یہ ان کی وسیع القلبی ہے مگر احسان لینے والے کو چاہیے کہ اپنی اوقات یاد رکھے۔ امی میں اپنے ضمیر کے سامنے سرخرو رہنا چاہتی ہوں۔ پلیز آئندہ اس ٹاپک کو مجھ سے ڈسکس نہ کیجیے گا۔''

''شہوار بیٹے تم سمجھنے کی کوشش کرو ایسی بات نہیں تم کسی سے کم نہیں تم تو......!'' انہوں نے کچھ مزید کہنا چاہا مگر شہوار نے ان کی بات کاٹ دی۔

''پلیز امی جی......! میری خودداری کو برقرار رہنے دیں۔ وہ پتا نہیں کس موڈ میں آ کر یہ نیکی کرنا چاہ رہے ہیں۔ مگر مجھے یہ نیکی قبول نہیں نہیں۔ ساری عمر ان لوگوں میں ایک کمپلیکس کا شکار رہتے زندگی نہیں گزار سکتی نہایت کم درجے یا گھریلو ملازمین میں بھی ہمارا درجہ نہیں آتا۔ ہم صرف پناہ گزین ہیں اور پناہ گزین کو صرف پناہ درکار ہوتی ہے مزید حیثیت سے سروکار نہیں ہونا چاہیے۔ آئندہ آپ اس موضوع پر بات نہیں کریں گی ورنہ میں اپنی تعلیم وہیں ادھوری چھوڑ کر آ جاؤں گی۔'' اس کا لہجہ نہایت دوٹوک اور اٹل تھا کہ تابندہ بی حیرت سے دیکھ رہی تھیں کہ یہ آیا وہی شہوار ہے یا پھر کوئی اور لڑکی ہے۔

''میں بھابی اور بابا صاحب کو بھلا کس منہ سے انکار کروں گی۔ میں ساری عمر کے احسانات کیسے بھلا دوں؟ بھائی صاحب اتنی عزت کرتے ہیں میری بیٹا تم کچھ بھی نہیں جانتیں جو میں جانتی ہوں یہ انکار محض جذباتیت ہے اور کچھ بھی نہیں۔'' انہوں نے سمجھانا چاہا تھا۔

''تو پھر مجھے بتائیں نا کہ حقیقت کیا ہے؟ کون ہوں میں آپ کو ان لوگوں پر اتنا اعتماد اور بھروسا کیوں ہے؟ کوئی تو رشتہ دار ہوگا نا میرے باپ کا؟ آپ کے رشتہ دار یہ لوگ ہیں تو میرے باپ کا نام و نشان کن لوگوں میں پایا جاتا ہے۔ آپ آج یہ بھی بتا ہی دیں نا۔'' وہ سوال جو برسوں سے صرف ماں کو دکھنہ ہو کبھی اس کے لبوں پر نہ آیا تھا اب کیسے سنسناتا تیر بن کر تابندہ بی کے دل میں لگا تھا۔ وہ بے اختیار رو دیں۔

''شہوار میں نے ساری زندگی تمہاری پرورش تمہارے بہتر مستقبل کے لیے قربان کر دی اب اس عمر میں تم ماں پر سنگ باری کرو گی؟'' ماں کے آنسو دیکھ کر اس کے اندر اپنی سخت لفظی پر ندامت نے سر اٹھایا۔

''پلیز امی اس ٹاپک کو یہیں دفن کر دیں۔ میں آئندہ کبھی ایسے الفاظ استعمال نہیں کروں گی نجانے کیسے یہ سب کہہ دیا۔ معافی چاہتی ہوں بس آپ منع کر دیں۔'' ماں کے ہاتھ تھام کر وہ خود بھی سسک اٹھی تھی۔ اپنے الفاظ پر خود بھی شرمندہ ہو رہی تھی۔

''میں کیسے منع کر دوں اور منع کرنے کے بعد میں دوبارہ کیسے اس حویلی میں رہنے کی ہمت کر سکتی ہوں۔ شہوار اپنی ماں پر ترس کھاؤ جب مجھ پر زندگی کے دروازے چاروں اطراف سے بند ہو گئے تھے تو ان لوگوں نے مجھے پناہ دی تھی۔ میں کسی عام خاندان کی عورت نہ تھی۔ اپنی ماں کو کانٹوں پر مت گھسیٹو ساری عمر کانٹوں پر سفر کرتے میرا تن من چھلنی

چکا ہے بھسم ہو چکا ہے۔ دولت جائیداد نام و نسب فخر و غرور سب کچھ تھا۔ مگر وقت نے ظالم جلاد کی طرح سب کچھ چھین کر دربدر کر دیا۔ تمہارا باپ کوئی عام انسان یا شخص نہ تھا یقین کرو میری بات پر۔" وہ شدت سے رو دیں۔

"تو پھر ادھر کیوں پناہ لی آپ نے پڑھی لکھی تھیں آپ کہیں بھی رہ لیتی۔"

"ہاں کہیں بھی رہ لیتی میں مگر زندگی صرف سانسیں لینے کا نام نہیں بیٹی زندگی کی چند ور احتیاجات بھی ہیں۔ ایک جوان عورت کب تک چند ماہ کی بچی کو تھامے اپنے آپ کو بھیڑیوں کا شکار بننے سے بچاتی۔ مجھے تحفظ ہی نہیں اپنی عزت بچانے کے لیے چار دیواری بھی درکار تھی اور یہ حویلی ہی آخری امید تھی میری۔" شہوار لب بھینچے بیٹھی رہی۔ اس کی ماں غلط نہ تھی اس کی خواہش غلط نہ تھی۔ مگر وہ اپنی خوددار طبیعت کا کیا کرتی۔

عادلہ جیسی عورتیں تو اس کی بوٹی بوٹی نوچ لیتیں اور وہ ساری عمر کم مرتبہ پناہ گزین ہونے کی زنجیروں میں جکڑی اپنی ہی ذات سے کبھی نظریں نہ ملا پاتی اور وہ طعنے سہتے سہتے اپنی عزت نفس کی قربانی دے جاتی۔

مصطفیٰ شاہ زیب جیسے لوگ تو قسمت والیوں کو ملتے ہیں اور وہ اپنے آپ کو خوش قسمت نہیں سمجھتی تھی۔

"اگر آپ انکار نہیں کریں گی تو میں خود انکار کر دوں گی مگر امی اس حویلی میں رہنے کے بدلے مجھے اپنی خودداری اور سیلف ریسپکٹ گروی نہیں رکھنی۔ ساری گستاخی کے لیے معافی چاہتی ہوں اللہ حافظ۔" وہ اٹل لہجے میں کہہ کر اپنا فیصلہ سنا کر باہر نکل گئی تھی۔ تاہید بیگم غم زدہ بیٹھی رہ گئی تھیں۔

(باقی آئندہ ماہ ان شاء اللہ)

❁

## ٹوٹا ہوا تارا ۔۔۔ سمیرا شریف طور

### گزشتہ قسط کا خلاصہ

شہوار کالج سے واپس آتی ہے تو مہر النساء بیگم اسے اپنے اور مصطفیٰ کے ساتھ حویلی چلنے کا کہتی ہیں۔ سفر کے دوران مہر النساء بیگم مصطفیٰ کو اس کی شادی کرنے کا فیصلہ سناتی ہیں۔ مصطفیٰ کافی حیران ہوتا ہے اور فی الحال شادی نہ کرنے کا کہتا ہے۔ مگر مہر النساء اس کی بات ٹال جاتی ہیں پھر سارا سفر شہوار اور مہر النساء کی باتوں میں گزرتا ہے۔ تابندہ بوا لاکر سے ماضی کا ایک البم نکال کر دیکھ رہی ہوتی ہیں کہ اچانک ایک تصویر پر نظر پڑتے ہی وہ رو پڑتی ہیں۔ مصطفیٰ باغ کی جانب سے آتی خوب صورت غزل کی آواز سن کر ٹھٹک جاتا ہے۔ شہوار کو یوں غزل گاتے دیکھ کر وہ اس کی خوب صورت آواز کی تعریف کیے بنا نہیں رہ پاتا۔ شہوار مصطفیٰ کو عباس اور عادلہ کی ازدواجی تلخیوں کے سبب سے آگاہ کرتی ہے اور جب وہ عادلہ کے رویے کی وجہ اپنی ذات بتاتی ہے تو مصطفیٰ کافی حیران ہوتا ہے اس کے مزید تفصیل پوچھنے پر وہ عادلہ کے بھائی ایاز عبدالقیوم کی حرکتوں کا بتاتی ہے تو مصطفیٰ اسے بے فکر رہنے اور اس کی مدد کرنے کا وعدہ کرتا ہے۔ ولید ادا کو پریشان اور روتا دیکھ کے کافی پریشان ہو جاتا ہے اور اس سے اس کی پریشانی کی وجہ پوچھتا ہے مگر وہ ٹال جاتی ہے اور وہ روشی کو اس سے پوچھنے کی تاکید کر کے چلا جاتا ہے۔ مصطفیٰ لیپ ٹاپ پر ایاز عبدالقیوم کی معلومات دیکھ رہا ہوتا ہے۔ جب ہی مہر النساء بیگم کمرے میں آکر شہوار اور اس کے رشتے کے فیصلہ کا بتاتی ہیں تو وہ رشتہ کے لیے ہامی بھر لیتا ہے۔ گاڑی خراب ہونے کی وجہ سے ولید ادا کو کالج ڈراپ کرتا ہے راستے میں ادا سے اس کی پریشانی کی وجہ پوچھنے پر ادا شدت سے رو پڑتی ہے جس پر ولید حیران رہ جاتا ہے۔ مہر النساء مصطفیٰ کو تابندہ بوا کی زندگی کے متعلق بتاتی ہیں کہ کس طرح سکندر کی موت کے بعد انہوں نے شہوار اور خود کو سنبھالا تو مصطفیٰ متاثر ہوئے بغیر نہیں رہ پاتا۔ شہر جانے سے قبل تابندہ شہوار سے اس کے اور مصطفیٰ کے رشتہ کے متعلق بات کرتی ہیں تو شہوار صاف انکار کر دیتی ہے۔ تابندہ غم زدہ سی رہ جاتی ہیں۔

**اب آگے پڑھئے**



واپسی کے وقت تابندہ بی ان تینوں کو باہر تک خدا حافظ کہنے آئی تھیں۔ بابا صاحب نے اندر سے ہی انہیں اللہ حافظ کہہ دیا تھا۔

"بہت اچھی طرح سوچ لو میں شام کو فون کروں گی۔" مہر النساء بیگم تابندہ بوا کے گلے ملتے ایک دفعہ پھر ان کو یاددہانی کروا رہی تھیں۔ انہوں نے غائب دماغی سے سر ہلا دیا تھا۔

"مجھے انکار قطعی نہیں سننا۔" انہوں نے محبت بھری دھونس سے کہا تھا۔ شہوار ان کے الفاظ سن چکی تھی اس نے ایک گہری نگاہ چپ چاپ ماں پر ڈالی۔

"اچھا اللہ حافظ امی جان۔ جو بھی گستاخی کی ہو اس کے لیے معاف کر دیجیے گا۔" ان کے گلے لگ کر وہ مسکرا اٹھی تھی کہ بہر حال اس نے ماں کو تکلیف دینے کا سوچا بھی نہ تھا۔ انہوں نے بھی نم آنکھوں سے اس کی پشت تھپتھپائی تھی۔

"ایک دفعہ پھر سوچنا بھائی نے سوچ کر جواب دینے کو کہا ہے۔ یہ عمر بھر کے فیصلے ہیں یوں پل بھر کی جذباتیت میں نہیں ہو جاتے۔" انہوں نے پھر سمجھانا چاہا تھا۔ وہ بغیر کچھ کہے آنکھیں صاف کرتی ان سے جدا ہو گئی تھی۔

"اپنا خیال رکھیے گا اللہ حافظ۔" ان سے نظریں چرا کر وہ گاڑی کی سمت چلی آئی تھی۔

"او کے بوا جی اللہ حافظ۔" مصطفیٰ بھی ان سے پیار لے کر گاڑی کی طرف چلا آیا تھا۔ ملازم سامان رکھ چکا تھا۔ اس نے آگے بڑھ کر ماں کے لیے پچھلا دروازہ کھولا تو مہر النساء بیگم بیٹھ گئی تھیں۔

"آپ محترمہ آگے ہی بیٹھیے۔" شہوار نے مہر النساء بیگم کی تقلید کرنا چاہی تو اس نے ٹوک دیا۔ اس نے بھیگی پلکیں اٹھا کر اسے دیکھا۔ وہ مسکرا کر فرنٹ ڈور کھول چکا تھا۔ شہوار نے لب بھینچے ماں کی طرف دیکھا وہ بھی دیکھ رہی تھیں۔ جانے انہوں نے مصطفیٰ کے الفاظ سنے تھے یا نہیں انہوں نے ہاتھ ہلایا تو وہ بھی مسکرا کر ہاتھ ہلاتی فرنٹ سیٹ پر بیٹھ گئی تھی۔ مصطفیٰ دروازہ بند کر کے ڈرائیونگ سیٹ پر آ بیٹھا تھا۔ شہوار کے اندر ماں کو اس طرح انکار کر کے اذیت دینے پر پہلے ہی ندامت نے ڈیرہ ڈال دیا تھا اوپر سے ان کی بھیگی آنکھیں دیکھ کر اس کا دل بھر آیا۔ وہ کھڑکی سے باہر دیکھتی مہر بہ لب رہی۔ تابندہ بی مسلسل ہاتھ ہلا رہی تھیں۔ مصطفیٰ نے بھی ہاتھ ہلاتے گاڑی اسٹارٹ کی۔ تیز رفتاری سے گاڑی کچے سے نکال کر جیسے ہی پکی سڑک پر آئی تو مصطفیٰ نے رفتار نارمل کر لی۔ شہوار ابھی تک کھڑکی سے باہر کی طرف دیکھتے آنسو بہا رہی تھی۔

"یہ دن گزرنے کا تو پتا ہی نہیں چلا۔ یوں لگتا ہے کہ جیسے تھوڑی دیر پہلے ہی تو یہاں پہنچے تھے اب واپس جا رہے ہیں۔" ماں جی کی آواز پر مصطفیٰ مسکرا دیا۔

"اب خیر ایسی بات بھی نہیں ہے آپ خواتین کو تو کوئی نہ کوئی مصروفیت مل ہی جاتی ہے بزی ہونے کے لیے۔ مجھے تو لگ رہا تھا کہ جانے کتنے دن ہو گئے ہیں یہاں آئے ہوئے۔" مصطفیٰ نے کہتے ہوئے ان کی طرف توجہ دی تو اسے محسوس ہوا کہ شہوار مسلسل گردن کھڑکی کی طرف موڑے سوں سوں کر رہی ہے۔

"کیا بات ہے شہوار رو رہی ہیں؟" اس نے فوراً متجسس ہوتے پوچھا تو شہوار نے بجائے اس کی طرف دیکھنے کے صرف گردن نفی میں ہلا دی تھی۔

"ظاہر ہے ماں سے مل کر جو آنا تھا، بندہ کو روتے دیکھ کر رونا تو آئے گا ہی نا۔" مہرالنساء بیگم نے فوراً کہا تھا۔

"تم گاڑی روکو شہوار تم میرے پاس پیچھے آ جاؤ۔ آگے بیٹھی تو بس روتی ہی رہو گی۔" محبت بھرے انداز میں بولی تھیں۔

"لو جی کیا منطق ہے، پیچھے بیٹھنے سے محترمہ کے آنسو رک جائیں گے، پچھلی سیٹ میجک سیٹ ہے جو آنسو روک دیتی ہے۔" مصطفیٰ نے پرمزاح انداز میں کہا۔

"تم تو ہو ہی آدم بیزار۔ بات کرو گے نہ بچی کا دل بہلاؤ گے، یوں اسے ماں ہی یاد آئے گی نا۔ روئے گی نہیں تو بہلایا کرے گی۔" انہوں نے کہا تو مصطفیٰ نے اپنی مسکراہٹ بمشکل ہونٹ دانتوں تلے دبا کر روکی۔

"کیا فرمائش ہے والدہ محترمہ کی جانب سے محترمہ کا دل بہلانے کی۔ پوچھ لیں محترمہ سے کہ دل بہلانے پر ناراض تو نہیں ہوں گی۔" اس کا لہجہ انتہائی شرارتی تھا۔ مہرالنساء بیگم بات کو سمجھ کر ایک دم ہنس دی تھیں۔ جبکہ شہوار تو اپنی جگہ ساکت سی رہ گئی تھی۔ ایسی جملے بازی وہ بھی ماں کی موجودگی میں اس کا دل کانپا۔

"چلو چپ کرو، تنگ نہ کرو میری بچی کو۔" انہوں نے بیٹے کو ڈپٹا۔

"لو جی خود ہی تو کہہ رہی ہیں کہ ان کا دل بہلاؤں۔ اب دل بہلانے کے سو طریقے ہیں اب مجھے نہیں پتا کہ ان کو کس طریقے سے بہلاؤں کہ یہ آنسو بہانا چھوڑ کر مسکرانے لگیں۔"

"تم کچھ نہ کرو بس گاڑی روکو شہوار پیچھے میرے پاس بیٹھے گی۔"

"یہ نیک خیال آتے ہوئے کیوں نہ آیا تھا۔ آپ کے سونے کے بعد تو یہ محترمہ باقی سارا رستہ بور ہی ہوتی رہی تھیں۔" شہوار کو حیرت ہوئی تو کیا اس نے اسے اتنا آبزرو کیا تھا۔

"تب یہ رو تو نہیں رہی تھی۔" انہوں نے کہا تو مصطفیٰ ہنس دیا۔

"اچھی منطق ہے۔" اس نے سائیڈ میں گاڑی روک کر ساتھ ہی فرنٹ ڈور ان لاک کیا تو شہوار آہستگی سے اتر کر پچھلا دروازہ کھول کر اندر بیٹھ گئی تھی۔ مہرالنساء بیگم اس کا ہاتھ محبت سے تھامتے دوسرے ہاتھ سے اس کا سر اپنے کندھے سے لگا کر تھپتھپانے لگی تھیں۔

مصطفیٰ نے بیک ویو مرر سے دیکھا، چادر کے ہالے میں صرف چہرے کی نوک سے جھلکتی سرخ ناک ہی دکھائی دے رہی تھی۔

"پریشان کیوں ہوتی ہو؟ جب بھی تمہارا دل چاہے گا شہر سے کچھ وقت نکال کے چلے جائیں گے۔ میں تو آتے ہوئے کہا تھا کہ ہمارے ساتھ چلے مگر بابا صاحب کی وجہ سے وہ نہیں مانی۔" انہوں نے اسے دلاسا دیا تھا۔ مصطفیٰ نے خاموشی سے ڈیش بورڈ پر رکھی منرل واٹر کی بوتل اٹھا کر ماں کی طرف بڑھا دی تھی۔

"لو یہ پانی پیو۔" انہوں نے بوتل لے کر اسے کہا تو وہ چادر سے چہرہ صاف کرتی بوتل لے کر پینے لگی۔ مرر سے اس کا رویا رویا سرخ چہرہ صاف دکھائی دے رہا تھا۔

وہ اپنے آنسوؤں کو روکنے کی کوشش کر رہی تھی اور جتنا وہ روک رہی تھی آنسو اتنی ہی شدت سے بہتے جا رہے تھے۔ مصطفیٰ کو ایک دم احساس ہوا کہ صرف ماں سے جدا ہونے کے احساس سے اس قدر روانی سے آنسو نہیں بہہ سکتے۔ وہ پہلے بھی بارہا جدا ہوئی تھی ایسی حالت تو کبھی نہ تھی۔ ایک بار پہلے بھی وہ اس کے ساتھ ماں سے مل کر واپس شہر کے لیے روانہ ہوئی تھی تب وہ خاموش ضرور تھی مگر اب اس طرح بڑی شدت سے رونا؟ وہ الجھ کر مرر میں سے گاہے بگاہے دیکھ رہا تھا۔ مہرالنساء بیگم اسے آہستہ آواز میں نجانے کیا سمجھا رہی تھیں۔ وہ سنجیدگی سے دونوں کو وقفے وقفے سے دیکھ رہا تھا۔ کچھ دیر بعد وہ خود ہی چپ ہو کر خاموش ہو گئی تھی۔

"کیا بات ہے بوا جی سے کوئی بات ہوئی ہے؟" کافی دیر بعد جب کہ مہرالنساء خاتون کی آنکھ لگ گئی تھی وہ سفر میں ضرور سو جاتی تھیں۔ انہیں سیٹ کی پشت گاہ سے سر ٹکا کر سوتے دیکھ کر اس نے پوچھا تھا۔ شہوار جو باہر دیکھ رہی تھی نگاہ ہٹا کر مصطفیٰ کو دیکھا وہ مرر سے اسے ہی دیکھ رہا تھا۔

"نہیں۔" اس نے نفی میں سر ہلاتے ہوئے چہرے کا رخ ایک بار پھر باہر کی طرف کر لیا تھا۔

"مجھے تو یہی لگ رہا ہے کہ کہیں کوئی بات ہوئی ضرور ہے۔ ورنہ پرسوں بھی تم سفر میں ساتھ تھیں ایسی لاتعلق اور اجنبی تو پرسوں نہ تھیں۔"

"نہیں ایسی کوئی بات نہیں۔ میں ٹھیک ہوں۔" اپنے تاثرات پر قابو پاتے خود کو نارمل کرتے اس نے کہا تھا۔

"خیر لگ تو نہیں رہا تم کہتی ہو تو مان لیتے ہیں۔" مرر میں سے مسکراتی نگاہوں کا تصادم عجیب سا تھا وہ پل ہی تھوڑا سا اور دروازے سے لگ گئی تھی۔

"ماں جی نے مجھ سے ایک بات کی ہے۔ یقیناً بوا جی نے تم سے بھی ڈسکس کیا ہو گا۔ کیا خیال ہے...... کیا رائے ہے تمہاری؟" وہ جھجک کر انجان بنتے پھر باہر دیکھنے لگی۔

مصطفیٰ سے اس کی بے تکلفی نہ ہونے کے برابر تھی مگر اس سفر کے بیچ اب تک ان کے درمیان جتنی بھی باتیں ہو چکی تھیں اس سے مصطفیٰ کے مزاج و انداز کے تمام رنگوں سے وہ اندازہ لگا رہی تھی کہ مصطفیٰ اس پرپوزل سے بے خبر نہیں ہے ورنہ وہ اب اس سے یہ بات قطعی نہ کرتا۔

"تم نے جواب نہیں دیا؟" اس نے اپنا سوال دہرایا تو اس بار شہوار کے لیے لاتعلق رہنا ممکن نہ ہو سکا۔

"میں سمجھی نہیں۔ ماں جی سے تو میری کئی ٹاپکس پر ڈسکشن ہوتی ہے۔ اسی طرح ممی سے بھی۔ خصوصاً اللہ بخش بھائی والے ایشو پر بھی۔ میں پہلے بھی پوری کوشش کرتی ہوں ان سے لاتعلق رہنے کی اب مزید کروں گی۔" مصطفیٰ نے اس کے چہرے کو بغور دیکھا۔ اس کے تاثرات سے قطعی اندازہ نہ ہو سکا کہ بوا جی نے اس سے دونوں کے رشتے والی بات سے متعلق ڈسکس کیا ہو۔

"اس کے علاوہ کوئی اور بات بوا جی نے تم سے نہیں کی۔" وہ اپنے بارے میں اس کی رائے جاننا چاہتا تھا مگر اس کے تاثرات سے ایسے ہی لگ رہا تھا کہ جیسے وہ سرے سے کچھ جانتی ہی نہ ہو۔ اسے بڑی حیرت ہوئی۔

"ماں جی بطورِ خاص اسی لیے گاؤں آئی تھیں بوا جی سے بات بھی کی تھی اور کیا ممکن ہے کہ بوا جی نے آپ سے ڈسکس نہ کیا ہو؟ آپ کی رائے یا مرضی دریافت نہ کی ہو؟" وہ پر سوچ نظروں سے اس سے پوچھ رہا تھا۔

"نہیں آپ سے متعلق بات کی تھی اس کے علاوہ کچھ بھی نہیں۔" مصطفیٰ نے اس کی سنجیدگی پر حیرت سے دیکھا۔

"میرے متعلق کیا بات کی تھی؟"

"یہی کہ آنٹی آپ کے لیے کوئی لڑکی پسند کر چکی ہیں جلد ہی آنٹی آپ کا رشتہ طے کر دیں گی اسی سلسلے میں وہ ممی اور بابا صاحب کی مرضی جاننے کے لیے گاؤں آئی تھیں۔"

"اس کے علاوہ میرا مطلب ہے تم نے پوچھا نہیں کہ لڑکی کون ہے؟" بمشکل اپنے آپ پر قابو پاتی شہوار کو اب اپنی ہتھیلیاں بھیگتی ہوئی محسوس ہوئیں۔

"پوچھا تھا کہہ رہی تھیں کہ خاندان کی ہی ہے۔ ایک دو دن میں پتا چل جائے گا مجھے بھی۔" ہاتھوں کو مسلتے وہ پھر باہر کی طرف دیکھنے لگی تھی۔ مصطفیٰ نے اسے غور سے دیکھا۔ مرے سے اس کا سایہ پوز ہی دکھائی دے رہا تھا۔

"چلیں ہم بھی دیکھ لیں گے شہوار بی بی۔ اب تک آپ لاعلم رہتی ہیں۔" اس نے اپنی تمام تر توجہ ڈرائیونگ کی طرف مبذول کر دی۔



"ہو گئی واپسی بازار کی خاک چھان کر؟" جیسے ہی دونوں نے لاؤنج میں قدم رکھا احسن بھائی نے مسکرا کر پوچھا۔

"ظاہر ہے واپسی ہوئی ہے تو اس وقت دکھائی دے رہی ہیں۔" صوفے پر گرتے اس نے احسن کو جواب دیتے اطراف میں دیکھا۔ ٹی وی پر کوئی "ٹاک شو" چل رہا تھا۔ ضیا ماموں اور وقار احمد صاحب دونوں ادھر متوجہ تھے۔ احسن اور ولید بھی ایک ہی صوفے پر براجمان ادھر ہی متوجہ تھے مگر اب دونوں کی آمد پر ان کی توجہ اس جانب ہو گئی تھی۔ منصور خان بڑے بڑے شاپنگ بیگز اٹھائے چلا آیا تو اماں نے اسے دیکھا۔

"یہ کہاں رکھوں بی بی صاحب؟"

"ماما کے روم میں رکھ دو وہ آ کر ایک دفعہ چیک کر لیں گی۔" سینڈل سے اپنے پاؤں آزاد کر کے صوفے پر رکھ کر وہ ہاتھوں سے پیروں کی انگلیاں دبانے لگی تھی۔

"عظمت پانی لے آؤ۔" روشی نے آواز دی تو ولی نے دونوں کو دیکھا یعنی کہ شادی کی تیاریاں شروع ہو چکی تھیں۔

"ولی یار! میں سوچتا ہوں کہ مرد اتنی محنت اور تگ و دو کر کے کماتا ہے یہ عورتیں بازاروں میں یہ ساری کمائی جھونک آتی ہیں بھلا ایسا کیوں ہوتا ہے؟" وہ بظاہر سنجیدہ تھا مگر اس سنجیدگی میں جو شرارت پنہاں تھی اماں نے گھور کے بھائی کو دیکھا۔ عظمت پانی لے آئی تھی اس نے گلاس لے کر لبوں سے لگایا۔

"یار اس میں تمہاری سوچ کا کوئی قصور نہیں۔ عورت کی فطرت ہی یہ ہے مرد کی کمائی کو یہ خرچ کر کے روحانی تسکین حاصل کرتی ہے۔ اگر عورت بازار کا چکر نہ لگائے تو بازار سنسان ہو جائیں چلو مردوں کے کمانے کا ایک فائدہ تو ہوتا ہے کہ کسی کا فائدہ ہو جاتا ہے اور ان کی روحانی حس تسکین پا جاتی ہے۔"

"اوف ولی بھائی یہ آپ دونوں کیا ٹاپک لے کر بیٹھ گئے ہیں؟ کبھی عورتیں یہ کام کرتی ہیں مجبوری اور شوقیہ دونوں صورتوں میں ہم کون سا روز جاتے ہیں۔ شادی کی شاپنگ کی ہے ورنہ تو کچھ نہیں۔" اماں نے ولید کے الفاظ پر اسے گھور کر سامنے ٹی وی کی طرف دیکھنا شروع کر دیا تھا۔ جبکہ روشی نے جواب دیا تھا۔

"کہہ تو تم بھی ٹھیک رہی ہو اپنے ساتھ بیٹھی اس حسین خاتون سے پوچھ کر ذرا بتاؤ کہ ان کا موڈ کیوں آف ہے۔" روشی کو بہلا کر اس نے اماں کو چھیڑا تھا۔ اب کی بار وقار اور ضیا ماموں بھی متوجہ ہوئے تھے۔ وہ سب کو اپنی طرف متوجہ ہوتے دیکھ کر گھبرا گئی تھی۔

"کیوں کیا ہوا ہے اماں کو؟" سب سے پہلے ضیا ماموں نے ہی لب کشائی کی تھی۔

"کچھ نہیں ہوا ماموں جان بس یونہی ایسے ہی کہہ رہے ہیں۔" اس نے فوراً وضاحت دی تھی۔ بہت کم عرصے میں وہ اتنا تو اچھی طرح جان چکی تھی کہ ولید خاصا اسٹریٹ فارورڈ ہے۔

"مجھے سخت بھوک لگ رہی ہے میں کچن میں جا رہی ہوں۔" اس نے وہاں سے ہٹ جانے میں ہی عافیت جانی تھی۔

"کیوں بازاروں میں کھانے کی اشیاء دستیاب نہیں تھیں؟" ولی نے پھر چھیڑا تھا۔

"جانے بھی دیں ولی بھائی، بے چاری اتنی مشکل سے تو بازار جانے کے لیے تیار ہوئی تھی اب میں اکیلی پھوپو کے علاوہ اور کیا یاد رکھوں۔" روشی کو ولید کو ٹوکنا پڑا تو وہ ہنس پڑا۔

"مسئلہ کیا ہے؟ لڑائی تو نہیں ہو گئی تم دونوں میں۔" ضیا صاحب کو ولید کا انداز کچھ عجیب سا لگا تو فوراً ٹوکا۔ ان کے ٹوکنے پر وہ فوراً سنبھل گیا۔

"ارے نہیں بابا جان۔ ایسی قطعی کوئی بات نہیں۔ بس اسے یونہی تنگ کر رہا تھا۔"

"ذرا دھیان سے رہنا اسے یونہی چھیڑو یا تنگ کرو گے تو وہ فوراً واک آؤٹ کر جاتی ہے۔" احسن نے اسے ڈرایا تھا۔

"اندازہ ہو رہا ہے۔" اس نے پرسوچ انداز میں کچن کے دروازے کی طرف دیکھا جہاں وہ کچھ پل قبل غائب ہوئی تھی۔

"آئندہ اسے چھیڑنے کی غلطی بھی مت کرنا۔ بمشکل راضی ہوتی ہے جرمانے کے طور پر جیب ہلکی کروانا پڑتی ہے۔" احسن کی بات پر وہ ہنس دیا۔

"ہائیں......!"

"آپ کیا اس کی برائیاں کر رہے ہیں۔ اب ایسی بھی کوئی بات نہیں ہے۔ موڈی ہے ذرا اور تو کچھ نہیں۔" روشی احسن سے اس کی باتیں سن کر ایک دم بولی تھی۔ ویسے بھی وہ اسے بہت عزیز تھی اس کے بارے میں اتنا سا بھی سن ہی نہیں سکتی تھی۔

"ہاں ٹھیک تھا جن پر وہی بیتے تو وہ دینے لگے۔" وہ اس کے جتاتے انداز پر جھینپ سی گئی تھی۔

"محترمہ ایسی ایویں والا ڈیپارٹمنٹ آپ خواتین کا ہے۔ ہم تو اسٹریٹ فارورڈ قسم کے لوگ ہیں جو بھی کہتے ہیں منہ پر کہتے ہیں۔" وہ کہاں باز آنے والا تھا۔ روشی نے اٹھ جانا ہی بہتر سمجھا۔

"روشی! صغراں سے کہو ایک کپ کافی بنا کر بھیج دے۔" اسے اٹھ کر جاتے دیکھ کر ولی نے کہا تو وہ مڑ گئی۔

"آپ کو کیا ہوا ولی اس وقت کیوں لگتی جا رہی ہے؟ کافی بھی کوئی پینے والی چیز ہے۔ نری کڑوی کسیلی بدمزہ سی کافی۔" اس نے فوراً اعتراض کیا تھا۔

"مجھے جس وقت جس چیز کی طلب ہو، وہی مانگوں گا۔ چلو کافی نہیں چائے ہی بھجوا دو کچھ تو ہو۔"

"میں دیکھتی ہوں۔" وہ کچن میں آئی تو اماں کھانا کھا کر برتن سمیٹ کر سنک میں رکھ رہی تھی۔ جبکہ صغریٰ چائے تیار کر کے باقی لوازمات ٹرالی میں سجا چکی تھی۔

"چلو شکر ہے چائے تیار ہے۔ اماں لاؤنج میں سب چائے مانگ رہے ہیں۔ تم لے جاؤ میں ذرا اپنا حلیہ درست کر آؤں۔" وہ کہہ کر جلدی سے نکل گئی تھی۔ وہ اب دوبارہ ولید کا سامنا کرنے کے موڈ میں نہیں تھی۔ اس نے منہ بنایا۔

"صغریٰ سب ریڈی ہے تم خود ہی لے جاؤ۔ میرا پوچھیں تو کہہ دینا میں چائے پی چکی ہوں اور اپنے کمرے میں ہوں۔"



رات کو وہ لوگ واپس پہنچے تھے تھکن سے برا حال تھا کھانا کھا کر سب اپنے اپنے کمروں کو چل دیے تھے اور اب ناشتے کی ٹیبل پر سب بیٹھے ناشتا کر رہے تھے۔ عادل بھائی کی وجہ سے غیر محسوس خاموشی کا دورانیہ مزید بڑھ گیا تھا۔

"شہوار بی بی گاڑی تیار ہے۔" ملازمہ نے آ کر ڈرائیور کا پیغام دیا تھا۔

"میں آتی ہوں۔" وہ جلدی ناشتا ختم کر کے وہ ٹیبل پر ہی رکھی اپنی فائل، باکس اور بیگ لے کر اٹھ کھڑی ہوئی تھی۔

"اوکے بابا میں بھی چلتی ہوں اللہ حافظ۔" اپنے پیچھے مصطفیٰ کی آواز سن کر بھی وہ بغیر پلٹے باہر نکل آئی تھی۔

"شہوار ٹھہرو۔" وہ گاڑی کے کھلے دروازے میں بیٹھ رہی تھی جب مصطفیٰ کی آواز سن کر ٹھہر گئی۔ وہ تیز تیز قدم اٹھاتا اسی کی طرف آ رہا تھا۔

"آج سے تمہیں ڈراپ کرنے کی ذمہ داری میری ہے۔ تم میرے ساتھ جایا کرو گی رہ گئی پک کرنے کی بات تو وہ ڈرائیور کر لے گا۔" اس کے قریب پہنچ کر اس نے اپنے روکنے کی وجہ بیان کی تو وہ ناسمجھی سے اسے دیکھنے لگی۔

"مگر وہ کیوں بھلا؟ میں تو روزانہ ڈرائیور کے ہمراہ ہی جاتی ہوں نا۔"

"آپ نے ایاز والے معاملے میں پاپ کا کہا تھا آئی مین یا اسی سلسلے کا ایک اسٹیپ ہے یا سمجھیں؟"

"سمجھ تو گئی ہوں پر اس سے کیا ہوگا؟" اسے مصطفیٰ کے ساتھ جانے پر اعتراض تھا اسی لیے اس نے کچھا گواری سے کہا تھا۔

"انسان وقت و حالات کو قابو کرنے کے لیے ڈفرنٹ اسٹریٹیجیز اپناتا ہے۔ اسے بھی ایک اسٹریٹیجی سمجھو۔ میرا خیال ہے باقی بحث ہم گاڑی میں بیٹھ کر کر لیتے ہیں۔ اگر اسی طرح کھڑے رہیں تو ہم دونوں ضرور لیٹ ہو سکتے ہیں۔" اس کی آنکھوں کی الجھن کو پڑھتے اس نے مسکرا کر کہا اور ساتھ ہی وہ اپنی گاڑی کی طرف چل دیا جو پورچ میں ہی کھڑی تھی۔

"بیٹھو۔" اس کے قریب گاڑی لا کر فرنٹ سیٹ کھول کر اسے بیٹھنے کا کہا تو عادل ناخواستہ بیٹھ گئی۔

"کچھ دور آنے کے بعد اس نے گردن موڑ کر شہوار کو دیکھا وہ سنجیدہ چہرہ لیے باہر دیکھ رہی تھی اس کے دیکھنے پر بولی۔

"میں ڈرائیور کے ساتھ ہی جاتی ہوں اسی کے ساتھ جانے دیں۔ میں نے آپ سے مدد کا ضرور کہا تھا مگر مجھے آپ کے ساتھ جانا قطعی مناسب نہیں لگ رہا۔"

"تمہیں جب ساری زندگی کے لیے انسان ذمہ داری اٹھا رہا ہے تو یہ ذرا سی زحمت کیا معنی رکھتی ہے؟ بہرحال اس وقت میرے پیش نظر تمہاری حفاظت مقدم ہے؟" وہ اس کے پہلے جملے پر ہی الجھ گئی تھی۔ اپنے اعصاب چٹختے محسوس ہوئے۔ یعنی بڑوں میں جو بھی معاملہ طے پا رہا تھا اس کی باقاعدہ رضامندی سے طے ہو رہا تھا۔

وہ خاموش رہی مصطفیٰ نے اس کے سنجیدہ سے چہرے کو دیکھا۔ براؤن بڑی سی کڑھائی والی چادر میں سارا وجود لپیٹے وہ اس وقت خاصی مغرور اور پر وقار سی لگی۔ مصطفیٰ کو طمانیت کا احساس ہوا تھا۔

"میں ایاز عبدالقیوم کی قسم کے لوگوں کو قطعی کوئی اہمیت نہیں دیتا۔ ایسے لوگ جسے کاغذ کے شیر ہوتے ہیں۔ ہاں میں اپنے دشمن کو کبھی بزدل سمجھ کر نظر انداز نہیں کرتا۔ ہر آن ہر صورت میں اس کی طرف سے چوکنا رہتا ہوں۔ خصوصاً ایسے بے وقوف قسم کے لوگوں سے ہر قسم کے رویوں کی توقع کی جا سکتی ہے۔ عادلہ بھابی کا بھائی ہونا ہی اس شخص پر نظر رکھنے کے لیے کافی ہے۔ ایک دن وہ تمہیں میری گاڑی سے اترتے دیکھ لے گا تو دوسرے دن اسے اتنا احساس ضرور ہے گا کہ وہ تمہاری طرف قدم بڑھاتے ہوئے سو بار ضرور سوچے گا۔" وہ بہت تحمل اور بردباری سے اسے اپنے لائحہ عمل کے فوائد و نتائج سے آگاہ کر رہا تھا۔

"اس لائحہ عمل کے باوجود اس نے کوئی حرکت کی تو؟" اس نے یوں پوچھا جیسے ابھی بھی اس کی وضاحت سے غیر مطمئن ہو تو وہ مسکرا دیا۔

"تو ہم کس لیے ہیں۔ تم نے مجھے سب بتا کر جو اعتماد دیا ہے اس میں مجھے کسی چیلنج میں ڈال دیا۔ ایک مشہور کہاوت ہے کہ گھی اگر سیدھی انگلی سے نہ نکلے تو انگلیاں ٹیڑھی کرنا پڑتی ہیں۔" یا لیہ ہے کہ انسان کر یہہ قسم کا ہو تو اس کے لیے ہزار او ہوتے ہیں آزمانے کو ہمیں بھی تمام حربے سمجھانے کے لیے ہیں کہ ایسے شخصوں سے کیسے نمٹتے ہیں۔ وہ اگر کوئی اور حرکت کرے گا تو یقیناً ہاتھ پر ہاتھ دھرے ہم بھی نہیں بیٹھیں گے۔ میں چاہتا تو ڈائریکٹ ایکشن لے سکتا تھا مگر میرے لیے اپنے خاندان کی عزت آبرو کی حفاظت زیادہ مقدم ہے۔ اسی لیے میں چاہتا ہوں کہ اس مسئلے کو اس طرح ہینڈل کروں کہ تم پر کوئی حرف آئے اور نہ ہی کوئی اور ایشو اٹھے۔" ٹھہرے لہجے میں کہتے اس نے آخر میں اسے دیکھا تو وہ کچھ سوچتے اپنے ہی کسی خیال میں الجھی ہوئی تھی۔

"کیا سوچ رہی ہو؟" اس کے ملیح روشن تر و تازہ چہرے کو بغور دیکھتے اس نے استفسار کیا تو وہ چونک کر نفی میں سر ہلا گئی۔

"پریشان ہو؟" کل سارے سفر میں اس کا جو رویہ اور انداز رہا تھا وہ ایک طرف اس وقت بھی وہ خاصی الجھی ہوئی دکھائی دی تو وہ پوچھے بغیر نہ رہ سکا۔

"نہیں میں پریشان نہیں ہوں۔ ہاں آپ کے اس لائحہ عمل سے ضرور الجھ گئی ہوں۔ خیر آپ نے اتنا بڑا اسٹیپ اٹھانے کا ارادہ کیا ہے تو یقیناً سوچ سمجھ کر ہی کیا ہوگا۔"

"جب مجھ پر اعتبار کیا ہے تو خوف زدہ ہونے کی ضرورت نہیں۔" اس کے الفاظ میں ایک دم سختی در آئی تھی۔ "عورت جتنی خوف زدہ ہو مرد اسے اتنا ہی آسان شکار سمجھ کر شکار کرنے کی کوشش کرتا ہے۔ میں تو تمہیں خاصی بہادر لڑکی سمجھ رہا تھا۔"

"کہنے اور کرنے میں بہت فرق ہوتا ہے۔ اس آوارہ بدمعاش انسان کے رویوں کو جس طرح میں نے برداشت کیا ہے وہ آپ تصور بھی نہیں کر سکتے۔ اس کی حرکات اس کے الفاظ اس کے تمام ردعمل آپ کچھ بھی نہیں سمجھ سکتے۔ عادلہ بھابی اور ان کا یہ بھائی میری زندگی کا سب سے بڑا امتحان ہیں۔ کیا بتاؤں آپ کو۔" وہ ایک دم رو دی تھی اور مصطفیٰ حیرت سے گنگ اسی کنارے پر بیٹھا رہ گیا تھا۔

تو کیا وہ شخص تمام حدود پار کر گیا ہے؟ وہ تو سمجھ رہا تھا کہ بات محض چھیڑ چھاڑ تک ہوگی۔ تو کیا ابھی بتانے کو اور بھی بہت کچھ باقی تھا۔ ایک آوارہ انسان کس طرح کیچ کر قدم اٹھانے والی لڑکی کے پندار کو ٹھیس پہنچا گیا تھا۔ وہ حیرت زدہ تھا۔

"کیا دھمکیاں دیتا ہے تمہیں؟" اس کے لب و لہجے میں ایک دم چٹانوں کی سی سختی در آئی تھی۔ وہ اندازہ لگانا چاہ رہا تھا کہ اس شخص کا آوارہ پن خلاف کی صورت کس حد تک گیا ہوگا۔

"یہ تو بہت ہی اول درجے کی صورت ہے۔ کئی بار تو ایسا ہوا کہ کالج کی چار دیواری میں پناہ ڈھونڈتے ڈھونڈتے ذلت و رسوائی کے احساس سے مر جانے کو جی چاہتا ہے۔" اس کی آواز میں آنسوؤں کی سسکیاں بھر گئی تھیں۔ مصطفیٰ نے ہونٹ سختی سے دانتوں تلے دبا لیے۔

"مجھے مکمل کر بتاؤ شہوار وہ کس طرح کی لینگوئج یوز کرتا ہے اور کیا کیا دھمکیاں دیتا ہے؟" اس کے اندر کا غیور مرد ایک دم بپھر اٹھا تھا گاڑی ایک جھٹکے سے سائیڈ میں روکتے پتھر یلے تاثرات لیے پوچھ رہا تھا۔

"پلیز مجھ سے کچھ بھی نہیں پوچھیں میں نے بہت مجبور ہو کر آپ سے اس مسئلے پر مدد چاہی ہے آپ خود سمجھدار با شعور انسان ہیں۔ اندازہ لگا سکتے ہیں کہ وہ کس حد تک جا سکتا ہے اور کن نتائج کی دھمکیاں دے سکتا ہے۔ میں بہت عرصہ چپ رہی ہوں مگر اب مزید کوئی ذلت نہیں سہہ سکتی۔" وہ ہاتھوں میں چہرہ چھپا کر مکمل رو دی۔

مصطفیٰ کے اندر گویا آتش فشاں ابل پڑا۔ اس نے جھٹکے سے گاڑی دوبارہ اسٹارٹ کی تھی۔

اتنے ریش انداز میں گاڑی بھگاتے دیکھ کر شہوار نے خوف زدہ ہو کر اسے دیکھا۔ وہ لب دانتوں تلے دبائے بالکل سیدھ میں دیکھتے گاڑی چلا نہیں رہا تھا بلکہ اڑا رہا تھا۔ اس خاندان کے تمام مرد ہی غیرت وعزت کے نام پر بڑے غیور تھے مر مٹنے والے۔

"کیا میں نے تمام کچھ بتا کر بہت برا کیا ہے؟" خوف سے اس کے آنسو رک گئے تھے چادر سے چہرہ صاف کرتے اس نے نہایت خوفزدہ نظروں سے اسے دیکھا۔

"اگر میں اسے نہ بتاتی تو خود ہی مر جاتی۔" وہ خود ہی نڈھال ہو گئی تھی۔ چند منٹ بعد اس کی گاڑی میڈیکل کالج کے سامنے تھی۔

"آپ؟" اس نے اس کے تیوروں سے خائف ہو کر کچھ کہنا چاہا مگر اس نے اپنی طرف کا دروازہ کھول کر نیچے اترنے کے بعد اس کی طرف کا دروازہ کھول دیا تھا۔

"آؤ اترو۔" اس کے تاثرات ہنوز تھے۔

"تمہیں اس شخص سے خوفزدہ ہونے کی قطعی ضرورت نہیں۔ اس کو کیسے ہینڈل کرنا ہے یہ سب یہ میرا مسئلہ ہے۔ ڈونٹ وری اوکے......" اپنے اسی سنجیدہ انداز میں کہہ کر اس نے اسے اترنے کا اشارہ کیا تو وہ اپنی فائل بکس اور بیگ تھامے اتر آئی۔

"واپسی پر ڈرائیور لینے کے لئے آئے گا میں سمجھا دوں گا۔" وہ اسے یہیں تک چھوڑنے آیا تھا۔

"اللہ حافظ۔" وہ اس کے تیوروں سے خائف ہوتی بس یہی کہہ پائی تھی۔

"اللہ حافظ۔" وہ اندر چلی گئی تھی جب وہ پلٹ کر اپنی گاڑی میں جا بیٹھا تھا اب کے اس کے چہرے پر تفکرات کے سائے تھے۔ وہ جانے کتنی دیر تک گم صم بیٹھی رہی تھی اسے خود بھی پتا نہیں تھا۔

"شہوار۔" اپنے کندھے پر ہاتھ کا دباؤ محسوس کرتے اس نے سر اٹھا کر دیکھا اناتھی جو منتظر سی کھڑی تھی۔

"کہاں غائب تھیں۔ میں کتنی دیر سے گیٹ پر نظریں جمائے تمہاری منتظر کھڑی تھی اور تمہیں کیا ہوا ہے؟ ایسے کیوں بیٹھی ہوئی ہو؟" ہاتھ ملا کر وہ اس کے ساتھ بینچ پر ہی بیٹھ گئی تھی۔

"کچھ نہیں بس دو تین منٹ پہلے ہی آئی ہوں۔ میں ادھر بیٹھ کر تمہیں ہی دیکھ رہی تھی۔" انا نے اسے بغور دیکھا آنکھوں کی سرخی سے وہ چونکی مگر شہوار کے اٹھنے پر بغیر کچھ پوچھے خود بھی اٹھ کھڑی ہوئی۔

"آنٹی کیسی ہیں اور کیسی چھٹیاں گزاریں؟" ساتھ ساتھ چلتے انا نے پوچھا تو وہ مسکرا دی۔

"امی ٹھیک ہیں بس اچانک آنٹی کا پروگرام بن گیا تھا اس لیے تمہیں بروقت اطلاع نہ کر سکی۔ مجھے یقین تھا کہ اطلاع نہ کرنے پر تم مجھے کوستی ہوگی۔"

"ہاں غصہ تو مجھے بڑا آیا تھا۔ پرسوں سارا دن بہت بور ہوئی میں۔ ذرا دل نہ لگا کالج میں کچھ خاص اسٹڈی بھی نہ ہوئی بس اسپتال کا چکر لگا تھا۔" وہ دونوں باتیں کرتی اپنے کلاس روم کی طرف آ رہی تھیں ان کی کلاس اوپر تھی۔ پہلے زینہ طے کرنا تھا۔

نہ سوچا تھا کہ دنیا سے جاتا ہے کوئی

بڑی دیر کی مہرباں آتے آتے

دونوں کسی بات پر مسکراتے سیڑھیوں کی طرف بڑھ رہی تھیں۔ جب اچانک کسی کونے سے نکل کر وہ شخص کسی آسیب کی طرح سامنے آیا تھا۔

"اف...... یہ کیا بدتمیزی ہے؟ تمہیں تمیز نہیں...... ہٹو سامنے سے۔" انا تو ایک دم غصے سے پھنکاری تھی۔

وہ نگاہوں میں وارفتگی سمیٹے مسکراتے ہوئے شہوار کو دیکھ رہا تھا۔

"اسے بدتمیزی نہیں جذبہ عشق کہتے ہیں۔ کیسی ہیں محترم خاتون شہوار سکندر صاحبہ۔" اس نے انا کو جواب دینے کی بجائے والہانہ نظروں سے شہوار کے چہرے کا جائزہ لینا شروع کر دیا تھا۔

شہوار کے چہرے پر بدمزگی کے تاثرات تھے۔ وہ کتنا نظرانداز کرتی اس کو۔

''شٹ اپ ہٹو سامنے سے.... تمہارے جیسے آوارہ لوگوں کے منہ نہیں لگنا چاہتے۔''وہ غصے سے پھٹ پڑی تھی وہ کھلکھلا کر ہنس دیا تھا۔

''محترمہ شہوار صاحبہ آپ منہ نہ لگنے کی بات کرتی ہیں ہم تو خواب و خیال میں روزانہ جمال یار میں وصل خمار کے نجانے کون کون سے مراحل طے کر لیتے ہیں۔ کل تو خیر اتوار تھا پرسوں کہاں تھیں آپ؟''اس کی بکواس پر اس نے سختی سے لب بھینچ لیے تھے۔

''خیر نہ بتائیں نہیں تو ویسے بھی سب پتا چل ہی جاتا ہے۔ مصطفیٰ شاہزیب کے ساتھ چھٹیاں گزارنے محترمہ گاؤں گئی ہوئی تھیں۔ مصطفیٰ شاہزیب علی ملک اعلیٰ عہدے پر ہیں۔ مگر دھیان رکھنا زیادہ اونچا ہاتھ مارو گی تو منہ کے بل بھی گر سکتی ہو۔''انداز دھمکی آمیز تھا۔

''کیا بکواس ہے یہ؟ تم ہوتے کون ہو اس کے ساتھ بدتمیزی کرنے والے۔ اپنی لمٹ میں رہو تم سمجھے ورنہ میں ہیڈ آف ڈیپارٹمنٹ تک تمہاری شکایت پہنچا دوں گی۔''انا کے لیے یہ سب برداشت کرنا ناممکن تھا ایک دم چیختے ہوئے اس نے کہا تھا۔

''بصد شوق انا صاحبہ آپ اپنی عزیز از جان ہستی کے لیے یہ شوق بھی پورا کر دیکھیے گا۔ اس کے بعد ہم جو سین کیری ایٹ کریں گے وہ بھی ملاحظہ کیجیے گا۔ ویسے کچھ کم قیامت تو آپ بھی نہیں۔ کیا خیال ہے کسی دن فرصت میں کینٹین میں بیٹھ کر ملاقات کا خاص اہتمام نہ کیا جائے؟''

''یو شٹ اپ۔''وہ ایک دم آپے سے باہر ہوئی تھی۔ وہ کھل کر ہنس دیا۔

انکار کی یہ لذت اقرار میں کہاں ہے

بڑھتا ہے شوق غالب ان کی نہیں نہیں سے

''کوئی بات نہیں ہم تو عادی ہیں اپنی دوست کو سمجھا ئیں کسی دن ملاقات کر لینے میں کوئی حرج نہیں۔ اگر کالج میں نہیں تو باہر کسی ہوٹل میں ہم جہاں بھی چاہیں۔ چاہو اس کی ہونی ان ہیں ہم کریں گے۔ جیسا ماتھ میں ہونا چاہیے دنیا کسی میں ہوتی ہے اور ہماری کمزوری یہ ہے کہ ہم نے کبھی ''انکار'' کا لفظ نہیں سنا۔''وہ نجانے کیا کیا بکواس کر رہا تھا دونوں حیرت سے منہ کھولے اس کی گھٹیا سوچ سن رہی تھیں۔

''ویسے بھی اوروں کے دور پہ پلنے والی لڑکی اپنی ''خودی'' کا ڈھنڈورا پیٹ کر اچھی عزت دار ہو کے الفاظ استعمال کرے کچھ جچتے نہیں۔ ایسی لڑکیاں ہمارے لیے شو پیس سے زیادہ وقعت نہیں رکھتیں۔''

''شٹ اپ۔''برداشت کی بھی کوئی حد ہوتی ہے اس کا ہاتھ بے اختیار اٹھا تھا۔ اس سے پہلے کہ شہوار کا ہاتھ اس کے چہرے پر پڑتا ایاز عبدالقیوم نے نہایت بے دردی سے ہاتھ تھام لیا تھا۔

''ہمت ہے تمہاری شہوار بی بی ورنہ ہم پر تو آج تک ہمارے ماں باپ نے ہاتھ اٹھانے کی جرأت نہیں کی۔ شکر کرو یہ لگا نہیں اگر لگ جاتا تو تم اپنے قدموں پر واپس چل کر جانے کی ہمت کھو دیتیں۔''وہ ایک دم بپھر کر گویا ہوا تھا۔ انا بھی حیرت زدہ کھڑی رہ گئی تھی کتنا دھمکی آمیز سفاک انداز تھا۔

''تم انتہائی ذلیل کمینے انسان ہو چھوڑو میرا ہاتھ۔''صبح صبح بات اس نہج تک آ جائے گی دونوں کے گمان میں نہ تھا۔ اس نے پوری طاقت لگا کر اس کی گرفت سے ہاتھ کھینچنا چاہا تھا مگر ناکام رہی تھی۔ وہ شخص نہایت مکروہ مسکراہٹ لیے دیکھ رہا تھا۔

''یہ نرم و نازک ہاتھ بنے ہی تو صرف پھولوں کی نزاکت محسوس کرنے کے لیے ہیں۔''اس نے سختی سے ہاتھ کھینچا تھا اور انا کی پروا کیے بغیر بھاگتے ہوئے منظر سے اوجھل ہو گئی تھی۔

''بہت ہو گئی حد ہوتی ہے برداشت کی بھی اب لگتا ہے کوئی معقول بندوبست تمہارا کرنا ہی پڑے گا۔''انا غم و غصے سے اسے کہتے فوراً تیز قدموں سے اسی طرف چل دی تھی جہاں شہوار گم ہوئی تھی۔ اسے ایک دم شہوار کی فکر ہوئی تھی۔



صبح صبح شہوار سے ہونے والی گفتگو نے اسے اس حد تک پریشان رکھا کہ وہ آفس آ کر بھی مکمل توجہ و دھیان سے کوئی کام نہ کر سکا تھا۔ بہت تھک کر خود سے الجھنے کے بعد اس نے امجد کو بلوا لیا۔

''سر آپ نے بلوایا؟''سلام کر کے وہ مؤدب کھڑا پوچھ رہا تھا۔

''ہاں امجد آؤ بیٹھو۔''اس نے کرسی کی طرف اشارہ کیا وہ اٹینشن بیٹھ گیا تھا۔

''میں نے تمہارے ذمے جو کام لگایا تھا وہ کہاں تک پہنچا؟''اپنے سامنے رکھے لیپ ٹاپ اور فائلز کو ایک طرف کرتے اس نے مکمل توجہ سے امجد کو دیکھا۔

''سر تقریباً تمام کام مکمل ہے۔''

''ہوں، کیا رزلٹ ہے؟''

''یہاں کوئی سیٹ خالی نہیں ہے'' انتارش ہے۔ چل واپس چلتے ہیں۔'' اس کی توقع کے عین مطابق کینٹین کھچا کھچ بھری ہوئی تھی تمام ٹیبلز فل تھیں۔ انا نے بھی اطراف میں دیکھا، کوئی سیٹ خالی نہ تھی۔

''چلو کچھ لے لیتے ہیں ہال کی طرف چلتے ہیں وہاں کوئی نہیں ہوگا آرام سے بیٹھ کر کھالیں گے۔'' اسے واپس پلٹتے دیکھ کر انا نے کہا تو اس نے صرف سر ہلا دیا۔

''تم لے آؤ میں دروازے میں کھڑی ہوتی ہوں۔''

''برگر اور کوک لے لوں؟'' اس کے الجھن بھرے انداز کو دیکھتے انا نے پوچھا تھا۔

''جو جی چاہتا ہے لے لو ذرا جلدی کرو۔'' دروازے میں سے ایاز اور اس کے چند چیلوں کو داخل ہوتے دیکھ کر وہ ایک دم گھبرا گئی تھی۔ انا نے بھی ان کو دیکھا اور پھر ایک سنجیدہ نگاہ ان پر ڈالتی کینٹین کی طرف چل دی تھی۔ وہ راہداری کے عین وسط میں کھڑی تھی۔ ایاز اور اس کے دوستوں کو آتے دیکھ کر اس نے سائیڈ سے ہو کر باہر نکلنے کا ارادہ کیا تھا۔ ابھی اس نے دو قدم اٹھا کر دروازے کی طرف پیش قدمی ہی کی تھی کہ ایاز نے ایک دم اپنی ٹانگ اڑا کر اس کی راہ مسدود کر دی تھی۔ اس نے ایک سلگتی نگاہ اس پر ڈال کر دوسری طرف سے نکلنا چاہا تو وہ اس طرف بھی ہو گیا تھا۔

''کیا بدتمیزی ہے یہ؟'' وہ اس شخص سے قطعی الجھنا نہیں چاہتی تھی۔ کینٹین بھری پڑی تھی۔ اب تک وہ سر عام اس سے سامنا ہونے سے کتراتی رہی تھی مگر اب ایک دم بھرے مجمع میں ذلت و بے عزتی کے احساس سے اس کی آنکھوں میں مرچیں سی بھر گئی تھیں۔ شہوار نے ایک دم پیچھے ہٹتے بڑی بے بسی و بے چارگی سے کینٹین کی طرف دیکھا۔ انا شاید اندر چلی گئی تھی۔ ورنہ وہ ضرور واپس آجاتی اگر ان کی بدتمیزی ملاحظہ کر لیتی تو۔

''ہٹو ایک طرف میں تمہارے منہ لگنا بھی پسند نہیں کرتی۔'' بہت سے لوگوں کو مزے لیتے دیکھ کر اس کا ضبط جواب دے گیا تھا۔ غصے سے کہتے سائیڈ سے ہو کر دیوار کی طرف سے دروازے کی طرف لپکی تھی۔ ایاز کے کسی ایک دوست نے فوراً دروازے میں کھڑے ہو کر اس کی یہ کوشش بھی ناکام بنا دی تھی۔

''مسٹر ایاز مجھے مجبور مت کرو کہ میں پرنسپل صاحب تک تمہاری شکایت کرنے پہنچ جاؤں۔'' اس نے دھمکی دی تھی۔

''ضرور جاؤ میں بھی یہی چاہتا ہوں۔ بدنام اگر ہم ہوئے تو کیا نام نہ ہوگا۔ مجھے تو کوئی فیصلہ کن قدم اٹھانے کے لیے تمہاری طرف سے کسی ایسے ہی اقدام کی ضرورت ہے۔'' اس کے کمینے لب و لہجے پر اس نے ہاتھ میں پکڑی کتاب پوری قوت سے اس ذلیل انسان کے منہ پر دے ماری تھی۔ یہ اس کے ضبط کی انتہا تھی۔ کتاب بہت زور سے لگی تھی وہ اپنے منہ پر ہاتھ رکھے جھکا تھا۔

''آہ'' وہ کراہا تھا پوری کینٹین میں ایک دم سناٹا چھا گیا تھا۔

''وہ اس کی یہ مجال'' اس کے دوست غصے سے اس کی طرف بڑھے تو وہ الٹے قدموں پیچھے ہٹی تھی۔ کئی لڑکے اس بار اٹھ کر قریب آ گئے تھے جو پہلے محض تماشائی تھے۔ ایاز نے اپنے منہ سے ہاتھ ہٹایا تو اس کا ہاتھ خون سے تر تھا۔ کتاب پوری قوت سے پھینکے جانے پر اس کی ناک پر لگی تھی۔ ایک دم خون ناک سے بہتا اس کے ہاتھ کو رنگین کر گیا تھا۔

''اس کی یہ مجال میں اسے آج مزہ چکھا کر رہوں گا۔ چھوڑوں گا نہیں اسے۔'' کینٹین میں بیٹھے اسٹوڈنٹس صورت حال شدید نوعیت میں بگڑتے دیکھ کر فوراً اس طرف چلے آئے تھے۔ وہ مغلظات بکتے انتہائی وحشی انداز میں شہوار کی طرف لپکا تھا۔

''غلطی تمہاری ہے تم نے جان بوجھ کر اس کا راستہ روکا تھا۔ یہ انتہائی شریف اور سلجھی ہوئی لڑکی ہے سارا کالج جانتا ہے اور تم کس قماش کے آدمی ہو یہ بھی کسی سے چھپا ہوا نہیں۔'' فائنل کے ایک اسٹوڈنٹ ہاشم نے اسے اس قدر اشتعال انگیز انداز میں شہوار کی طرف بڑھتے دیکھ کر اس کا راستہ روکنا چاہا تھا۔ بلکہ بازو سے پکڑ کر پیچھے دھکیلا تھا۔

''وہ یو ایڈیٹ۔'' وہ تو انتقام اور جوابی کارروائی کے لیے بپھرا ہوا تھا ایک دم کھینچ کر ہاشم کے منہ پر مکا دے مارا تھا۔ ہاشم کون سا کسی سے کم تھا کالج میں ایاز لوگوں کے بعد اگر کسی گروپ کے چرچے تھے تو یہ ہاشم لوگوں کا گروپ ہی تھا اور بات بھی کہ ان کی شہرت بری نہ تھی۔ اس نے بھی نہ آؤ دیکھا نہ تاؤ ایاز کی گردن دبوچ لی۔ ہاشم کے باقی دوست بھی اس کے ساتھیوں پر پل پڑے تھے۔ کینٹین ایک دم میدان کارزار کا نقشہ پیش کرنے لگا تھا۔ انا بھی شور کی آواز پر فوراً بھاگی آئی تھی۔

"نانی گاڈ یہ کیا ہو رہا ہے؟" انا حیرت زدہ تھی ہاشم اور ایاز دونوں گروپس کے لوگوں کو آپس میں گتھم گتھا دیکھ کر ششدر تھی کینٹین کے مالکان بھی میدان میں بیچ بچاؤ کروانے کے لیے کود پڑے تھے۔

"بڑا ہیرو بنا پھرتا ہے تو باپ کے پیسے پر عیاشی کرتا ہے۔ اب اٹھا کر دیکھنا نظر کسی بھی لڑکی کی طرف تیرا تو وہ حشر کروں گا مثال عبرت بن کر رہ جائے گا۔" گھونسوں میں ایاز اور اس کے ساتھیوں کا برا حال تھا۔ مکوں اور لاتوں سے ان کی درگت بنائی تھی ان لوگوں نے۔ اس لڑائی کی خبر لمحوں میں پورے کالج میں جنگل کی آگ کی طرح پھیلی تھی۔ چند پروفیسرز جو نزدیک ہی تھے فوراً موقع پر پہنچ گئے۔ سر اشفاق کے درمیان میں آنے پر مار کٹائی کا سلسلہ ایک دم رکا تھا۔ کینٹین کے مالکان بزور طاقت ہاشم کو دبوچے ہوئے تھے جو کسی بھی طرح قابو میں نہ آ رہا تھا۔

"کیا مسئلہ ہے یہ غنڈہ گردی کس سلسلے میں۔" انہوں نے ایاز کا خون سے تر چہرہ دیکھتے اور ہاشم کی پھٹی شرٹ دیکھتے گھورا تھا۔

"سر یہ کالج کی لڑکیوں کو چھیڑتا ہے۔ ان کی زندگی اجیرن بنا رکھی ہے اس نے۔ اس کی اسی غنڈہ گردی کی وجہ سے کوئی اسے ٹوکتا نہیں۔ یہ کالج کو اپنے باپ کی جاگیر سمجھتا ہے۔ آج میں نے ٹوکا تو اس نے مجھ پر ہاتھ اٹھا لیا۔" ہاشم کالج کا ایک ہونہار اور لائق اسٹوڈنٹ تھا اس کی بات پر سر اشفاق الجھ گئے۔

"نانی گاڈ اور اس کے چہرے کا یہ حشر کس نے کیا ہے؟"

"سر شہوار نے۔" کسی طرف سے اونچی آواز گونجی تھی۔ انا کو اپنے حواس قابو سے باہر ہوتے محسوس ہوئے۔ شہوار نے تو صرف کتاب ماری تھی ناک سے بہنے والا خون اور مزید مار دھاڑ سے چہرہ اور سنگین اور نیلا ہو گیا تھا۔

"شہوار نے کیوں مس شہوار علوی نے؟" ایاز اور اس کے ساتھی کینہ توز نظروں سے ہاشم اور لڑکیوں کے نرغے میں نڈھال کرسی پر بیٹھی شہوار کو دیکھ رہے تھے۔ ان کا بس نہیں چل رہا تھا کہ کچھ کر دیتیں۔

"جی سر۔" شہوار سر اشفاق کی پسندیدہ اسٹوڈنٹ تھی۔ وہ حیرت زدہ رہ گئے۔

"یہ کیسے ممکن ہے بھلا؟"

"معاملہ کیا ہے؟" کسی اور پروفیسر نے بھی حصہ لیا۔ براہ راست ہاشم کو دیکھا۔

"سر یہ شہوار کو تنگ کر رہا تھا وہ باہر جانے لگی تو اس نے راستہ روک لیا تھا۔ ڈرانے دھمکانے کے علاوہ گھٹیا لینگویج یوز کی تھی۔ سر گالیاں تک دی ہیں اس نے۔ اس نے خاصی بدتمیزی بھی کی ہے اس کے ساتھ۔ سر شہوار نے تو بس اس کے منہ پر بدتمیزی کرنے کی وجہ سے کتاب کھینچ کر ماری ہے میں ہوتا تو اس کی گردن توڑ تا آنکھیں تک نوچ لیتا۔ وہ خاصا جوش میں آ کر کہہ رہا تھا۔" انا نے فوراً شہوار کے بیخ سرد ہاتھ تھام لیے۔

"ان بلیو ایبل۔"

"ہوں۔" سر اشفاق ساری صورت حال سمجھ گئے تھے۔

"سر ساری کینٹین کے سامنے کی صورت حال ہے کسی سے بھی پوچھ لیں۔"

"تم دونوں اپنے اپنے گروپس سمیت چیئرمین صاحب کے آفس میں میرے ساتھ چلو۔ معاملہ مار دھاڑ کا ہے۔ وہ اب خود ہی ہینڈل کریں گے۔" دونوں ہی مالدار گھرانے کے لڑکے تھے انہوں نے معاملہ خود نبٹانے کی بجائے چیئرمین صاحب کے پاس لے جانا ہی مناسب سمجھا تھا۔

شہوار جو بڑی مشکل سے خود پر قابو پا رہی تھی انا کے گلے لگتے ہی ایک دم رو دی۔ کیسی ذلت کا سامان کیا تھا اس شخص نے۔ وہ اپنی ہی نظر سے گر گئی تھی۔ کسی سے آنکھیں ملانے کے قابل ہی نہ رہی تھی۔ وہ لوگ سر کے ساتھ ہی چلے گئے تھے۔ باقی مجمع بھی لمحوں میں چھٹ گیا تھا مگر حادثے کے بعد کے اثرات قائم تھے اب اسٹوڈنٹس شہوار کے گرد جمع ہونے لگے تھے۔ اس نے اپنا سرخ چہرہ اٹھا کر انا کو دیکھا۔

"میں گھر جانا چاہتی ہوں انا۔ ابھی اور اسی وقت۔" اس وقت اس کی حالت اتنی خراب تھی کہ وہ کسی کا بھی سامنا کرنے کے قابل نہ تھی۔
"مگر ڈرائیور کو تو تم نے چار بجے کی ٹائمنگ دی ہوئی ہے نا؟"
"تم یہ موبائل لے کر گھر کال کرو بلکہ ڈرائیور والے کانٹیکٹ نیم پر کال کر کے اسے آنے کا کہو میں فوراً گھر جانا چاہتی ہوں۔" اس نے بیگ سے موبائل نکال کر اسے تھما دیا تھا۔
شہوار کی حالت واقعی خاصی خراب تھی۔ گھبرا کر انا نے ساتھی لڑکی کو کہا۔ اس کا بی پی خطرناک حد تک لو ہو چکا تھا۔ چہرہ بالکل ہی زرد ہو گیا تھا۔ وہ لوگ اسے ہال میں لے آئی تھیں رو رو کر اس کا برا حال ہو گیا تھا۔
"تمہارے ڈرائیور کا نمبر بند ہے۔" کئی بار کال ملانے پر کوئی ریسپانس نہ ملا تو اس نے کہا۔ اس نے جھجکتی پلکیں اٹھا کر اسے دیکھا۔ رونے کی وجہ سے تو اس کی آنکھیں اور حسین ہو گئی تھیں۔ انا کو اپنا دل ڈوبتا محسوس ہوا۔ اس نے فوراً نظریں چرائیں۔
"تم شاہزیب انکل والے نمبر پر کال کر لو۔" اس نے کال ملائی تو ایک دو بیل کے بعد ریسیو کر لی گئی تھی۔
"السلام علیکم!"
"وعلیکم السلام شہوار بیٹا خیریت۔" وہ شہوار کے نمبر سے کال دیکھ کر یہی سمجھے تھے کہ شہوار ہے۔
"انکل میں شہوار کی دوست ہوں۔ کالج میں اچانک اس کی طبیعت خراب ہو گئی ہے۔ وہ گھر آنا چاہ رہی ہے۔ ڈرائیور کا نمبر بند تھا آپ پلیز فوراً کسی کو لینے بھیجیں۔" اس نے آرام سے صورت حال بتائی۔ کال بند کر کے اس نے بہت محبت سے اسے گلے سے لگا لیا تھا۔







چیئرمین صاحب نے اسے ابھی بلوایا تھا مگر اس قدر ذلت کے بعد وہ اب کسی اور کا مزید سامنا کرنے کی ہمت اپنے اندر نہیں پا رہی تھی۔ اس نے سر اشفاق سے منع کر دیا تھا۔ کچھ اس کی حالت بھی ایسی ہو رہی تھی کہ انہوں نے پھر دوبارہ نہ کہا تھا۔ آج یہ جو سب کچھ ہوا تھا اس کے وہم و گمان میں بھی نہ تھا اس کے خواب پہلے ہی ساتھ چھوڑ رہے تھے۔
شاہزیب انکل کو وہاں پہنچنے میں آدھا گھنٹہ لگا تھا۔ شہوار کی بجائے کسی اور لڑکی کا پیغام سن کر وہ خاصے پریشان ہو گئے تھے۔ وہ اپنے آفس میں تھے ایک اہم میٹنگ میں مصروف تھے مگر شہوار کے نمبر سے آنے والی کال سن کر وہ فوراً سب ملتوی کر کے خود ہی کالج چلے آئے تھے۔ کالج کے گیٹ پر پہنچ کر انہوں نے شہوار کے نمبر پر کال کی تھی۔
"میں کالج کے گیٹ پر ہوں۔" شہوار کی بجائے پھر دوسری آواز سن کر وہ اب حقیقتاً متفکر ہوئے ان کا جی چاہا وہ سیدھا کالج کے اندر چلے جائیں۔ کالج کے چیئرمین صاحب کون سا ان کے لیے اجنبی تھے کسی زمانے میں وہ خاصے اچھے دوست رہ چکے تھے۔ وہ تو قسمت انہیں پولیس ڈیپارٹمنٹ میں لے گئی تھی اور وہ ایڈمنسٹریشن میں آ گئے تھے۔ بہر حال ایف ایس سی دونوں نے ایک ہی کالج سے کیا تھا۔ مگر دوستی برقرار تھی۔
"میں چیئرمین صاحب کے آفس میں آ رہا ہوں آپ شہوار کو ادھر ہی لے آئیں۔"
"نہیں انکل ہم بس گیٹ پر ہی پہنچ رہے ہیں آپ ادھر ہی ٹھہریں۔" عجلت میں کہہ کر اس لڑکی نے کال بند کر دی تھی۔ وہ پریشانی سے وہیں رک گئے۔ نجانے کیا مسئلہ ہوا تھا کہ اس کا سیل بھی کسی اور کو اٹینڈ کرنا پڑ رہا تھا۔
"ایسی خراب طبیعت بھلا کیونکر اور کیسے ہو سکتی ہے؟" شہوار کا صبح صبح کا روشن تر و تازہ چہرہ ان کے ذہن میں جھلملانے لگا۔ دو منٹ بعد شہوار کسی لڑکی کے بازو کے حصار میں گیٹ سے نکلتی دکھائی دی تو وہ دروازہ کھول کر باہر آ گئے تھے۔
"کیا ہوا ہے بیٹا؟" انہوں نے ایک دم اسے اپنے محبت بھرے حصار میں سمیٹ لیا تھا۔ وہ ان کے ساتھ لگ کر ایک بار پھر سسک اٹھی۔ یوں لگا ایک دم کڑی دھوپ سے گھنی چھاؤں میں آ گئی ہو جیسے۔
"شہوار.... انکل پریشان ہو رہے ہیں۔ پلیز کنٹرول یور سیلف۔" انا کی آواز پر اس نے بمشکل اپنی جذبات پر قابو پانے کی کوشش کی۔ انا نے اس کا بیگ اور دیگر اشیا بھی

سمیٹے رکھی تھیں۔

”کیا بات ہوئی ہے بیٹا۔ یہ تو بالکل بے سدھ سی ہوتی جا رہی ہے۔“ اس کا بالکل ڈھیلا ڈھالا بے جان وجود جو بہ مشکل حواس میں تھا دیکھ کر وہ پہلے سے زیادہ پریشان ہو گئے تھے۔ انہوں نے ثنا کو دیکھا وہ نظریں چرا گئی۔

”بس یونہی طبیعت خراب ہو گئی ہے۔ بی پی لو لگ رہا ہے مجھے۔“ پتا نہیں شہوار ان لوگوں کو بتاتی بھی ہے کہ نہیں سو وہ ٹال گئی تھی۔ شہوار کچھ بھی بتاتی وہ اس کا مسئلہ تھا مگر وہ اپنی طرف سے اسے مشکل میں نہیں ڈال سکتی تھی۔

”کب سے ہے اس کی طبیعت خراب؟“ اسے گاڑی کی پچھلی سیٹ کا دروازہ کھول کر بٹھاتے انہوں نے پوچھا تو ثنا نے شہوار کا بیگ اور دیگر اشیا انہیں تھمائیں۔

”بس کچھ دیر پہلے ہی ہوئی ہے۔ زیادہ پریشانی والی بات نہیں۔ یہ بس گھر جانے کی ضد کر رہی تھی۔“ اس نے اپنی طرف سے ان کی تشویش کم کرنا چاہی تھی مگر ان کے چہرے پہ چھائی پریشانی ہنوز برقرار تھی۔

”زیادہ خراب ہے تو پہلے ڈاکٹر کے پاس ہی لے کر جاتا ہوں۔“ انہوں نے شہوار کی طرف بھی دیکھا۔

”نہیں مجھے بس گھر جانا ہے۔“ لرزیدہ لہجے میں شہوار گویا تھی۔

”اوکے بیٹا! آپ نے اس کا خیال رکھا بہت بہت شکریہ۔“ انہوں نے اسے تھینکس کہتے گاڑی کی ڈرائیونگ سیٹ سنبھال لی تھی۔ ان کے جانے کے بعد وہ دوبارہ اندر کی طرف بڑھ آئی تھی۔ ہال میں آئی تو آنسہ اور دیگر لڑکیاں وہیں براجمان تھیں۔

”چلی گئی شہوار؟“ وہ پوچھ رہی تھیں۔

”ہوں۔“ آج جو بھی ہوا وہ نہیں ہونا چاہیے تھا۔ وہ سمجھ سکتی تھی کہ شہوار جیسی حساس لڑکی اس سارے واقعے سے کس قدر متاثر ہوئی ہوگی۔ جس طرح لمحہ بہ لمحہ اس کی حالت خراب ہو رہی تھی اسے تشویش ہوئی کہ کہیں وہ گھر جانے تک بالکل ہاتھ پیر نہ چھوڑ بیٹھے۔

”ویسے آج جو بھی ہوا ہے بہت برا ہوا ہے۔ ایسا قطعی نہیں ہونا چاہیے تھا۔“ اپنی چیزیں سمیٹتے اس کے لہجے میں بڑی فکرمندی تھی۔

”ہوں یہ تو ہمارا خیال ہے نا مگر جس طرح ایک لمبے عرصے سے وہ شہوار جیسی محتاط لڑکی کا ضبط آزما رہا تھا اگر ہمارے جیسی عام سی لڑکی ہوتی تو کب کی یہ سچویشن کری ایٹ ہو چکی ہوتی۔ حوصلہ ہے شہوار کا جو اس سارے معاملے کے دوران بھی تحمل جو اس میں تھی۔“ آنسہ نے خیال آرائی کی تھی اس نے خاموشی سے بس اسے دیکھا۔

”اسے لینے کون آیا ہے؟“

”اس کے انکل آئے تھے وہ کسی گاؤں سے بی لانگ کرتی ہے۔ یہاں وہ اپنے رشتہ داروں کے ہاں رہ رہی ہے۔“

”ہائے پھر تو واقعی یہ سب اچھا نہیں ہوا۔ ویسے اس کے انکل نے پوچھا نہیں کہ اسے کیا ہوا ہے۔“ آنسہ کو ایک اور فکر ہوئی تھی۔

”پوچھ رہے تھے میں نے ٹال دیا ہے نجانے شہوار ان لوگوں سے معاملہ ڈسکس کرنا بھی چاہتی ہے کہ نہیں خوامخواہ معاملہ بگڑتا۔ کسی کے ہاں رہ رہی ہے ایک اور پریشانی کھڑی ہو جاتی اس کے لیے۔“

”بہت اچھا کیا تم نے۔“

”ویسے چیئرمین صاحب کے پاس معاملہ پہنچا ہے ہاشم اینڈ گروپ یوں راہ چلتوں پر حملہ کرنے والے بھی نہیں ہیں۔ ایک عرصہ کا ساتھ ہے... یقیناً معاملہ طویل ہوگا۔ چیئرمین صاحب شہوار سے ضرور بات کریں گے۔“ آنسہ کی ساتھی نے بھی حصہ لیا تھا۔

”اللہ کرے سب خیریت رہے۔ یہ ایاز جیسے لوگ زمین پر بوجھ ہیں کالج کی شاید ہی کوئی لڑکی ہو جو اس کی ستائی ہوئی نہ ہو۔ اچھا ہے اس سے سوال جواب ہونے چاہیے۔ مجھ سے اگر کوئی مشورہ مانگیں تو میں صاف کہوں گی کہ اسے کالج سے نکال باہر کریں۔ اگر سر نے اسے ریلیف دینے کی کوشش کی تو ہاشم لوگ یہ برداشت نہیں کریں گے۔ ایاز نے ان

لوگوں پر حملہ کر کے خود اپنے ساتھ دشمنی نبھائی ہے۔ وہ جدی پشتی جاگیردار گھرانے کا لڑکا ہے۔ ان کے ہاں تو دشمنیاں ایسے نبھائی جاتی ہیں جیسے محبوب سے دوستیاں۔" آنسہ کی مثال ایسی تھی کہ ایسے ماحول و گفتگو میں بھی انا کے ہونٹوں پر مسکراہٹ بکھر گئی تھی۔

"یہ کیا مثال ہوئی بھلا؟" آنسہ کی فرینڈ نے حیرت سے اسے دیکھا۔ وہ جھینپ گئی تھی۔

"میرا مطلب ہے کہ ان کی دشمنیاں بڑی لمبی چلتی ہیں۔ ایاز اس کے ساتھ پنگا لے کر ساری عمر پچھتائے گا۔ یہ عام لوگ نہیں ہیں۔"

"تمہیں علم ہے تمہیں ہاشم کے بیک گراؤنڈ کا۔ خیر ہے نا۔" اس کی دوست نے اسے سر سے پاؤں تک دیکھا تو اس نے فائل اٹھا کر اس کے سر پہ دے ماری۔

"بالکل خیر ہے تم لوگوں کو شاید علم نہ ہو کہ ہاشم میرا چچازاد ہے۔ بالکل سگا۔" وہ دھماکہ کر کے کتابیں اٹھا کر مسکراتے ہوئے اپنی دوستوں کی حیرت کو دلچسپی سے دیکھ رہی تھی۔

"ہائے واقعی۔" انا ان کی باتوں سے کچھ پرسکون ہوئی تھی ورنہ اسے لگ رہا تھا مسلسل ایک ہی واقعے کو سوچ سوچ کر اس کا دماغ پھٹنے والا ہے بس۔"

"کیسی بےوفا، بےمروت لڑکی ہو تم۔ اتنا عرصہ تم ہمارے ساتھ تھیں اور تم نے منہ سے بھاپ تک نہ نکالی۔" اس کی فرینڈ آستین چڑھا کر اس پر چڑھ دوڑی تھی۔

"وہ بھی اس لیے کہ ہمارے والد محترم کی اپنے بھائی صاحب سے برسوں سے چپقلش چلی آ رہی تھی اس سال ہی دونوں طرف سے بھائی چارے کی فضا دوبارہ قائم ہونے کے اقدامات کیے گئے ہیں جس کی ایک کڑی ہاشم کے ساتھ میری بات ٹھہرانے کا فیصلہ ہے۔"

"اللہ تم اتنا کچھ ہم سے چھپا کے بیٹھی رہی۔ آج تک ہم سے ایک لفظ نہ کہا۔ ہم تمہیں اس طرح معاف کرنے والی نہیں۔"

"تم لوگوں کو بتانے کا مطلب تھا کہ تم لوگ پورے کالج میں ڈھنڈورا پیٹ دیتیں اب بھی بتانے کا مطلب صرف پوزیشن کلیئر کرنا ہے ابھی مجھے ایگزیمز تک اسی کالج میں گزارا کرنا ہے اس لیے تم لوگ اپنی زبانیں بند رکھو گی۔"

"خواہ مخواہ ٹریٹ لیے بغیر تو ہم چپ رہنے کی نہیں۔" اس کی دوستوں نے رعب ڈالا۔

"اوکے۔ ایاز اور ہاشم والا معاملہ ٹھنڈا ہو جانے دو۔ پھر زبردست ٹریٹ دوں گی۔" اس نے فوراً ہامی بھر لی تھی۔

"لگتا ہے اس سارے ہنگامے کی وجہ سے باقی پیریڈز اب نہیں ہوں گے۔ ویسے بھی کل جمعہ ہے ہاف ڈے ہو گا۔ آج کا دن بھی ضائع گیا۔"

"نجمہ اطلاع دے کر گئی ہے کہ تمام ٹیچرز اینڈ پروفیسرز کی چیئرمین صاحب کے ساتھ فوری میٹنگ ہے۔ جس کا ایجنڈا ہاشم اینڈ ایاز والا قصہ ہے اور نجمہ یہ بھی بتا رہی ہے کہ یہ لوگ بھی پروفیسر اور دیگر لوگوں سمیت میٹنگ روم میں لے جائے گئے ہیں۔" آنسہ کی دوست صائقہ نے بھی بتایا تو انا نے ایک گہرا سانس لیا۔ نجانے اب یہ قصہ کیا کروٹ بدلتا ہے۔ اسے رہ رہ کر شہوار کا خیال آ رہا تھا۔ اس نے سوچا کہ گھر جا کر وہ روشی کو ساتھ لے کر شہوار کی طرف جائے گی۔ ایک دفعہ اس نے شہوار سے اس کا مکمل ایڈریس لیا تھا۔ یہ فیصلہ کرتے اپنے اعصاب کو ریلیکس کرتے وہ آنسہ وغیرہ کی طرف مکمل طور پر متوجہ ہوئی تھی۔



گھر آ کر انہوں نے گاڑی روکی تو تشویش بھری نظروں سے بیک ویو مرر سے شہوار کی طرف دیکھا وہ آنکھیں بند کیے سارا راستہ سیٹ کی پشت سے سر لگائے خاموش رہی تھی۔

انہوں نے ایک دو بار پریشان ہو کر پکارا بھی تھا مگر اس کی جانب سے جواب تو ایک طرف جنبش تک نہیں ہوئی تھی۔

انہوں نے جلدی سے دروازہ وا کرتے پچھلی سیٹ کی طرف کا دروازہ کھول کر اندر کی طرف جھکتے اسے پکارا۔

"شہوار، شہوار بیٹا۔" انہوں نے اس کے کندھے پر ہاتھ رکھا تھا مگر وہ مکمل طور پر بے سدھ تھی۔ انہوں نے جلدی سے اسے باہر نکالتے اندر کی طرف قدم بڑھائے تھے۔

"ہائے صاحب جی، بی بی جی کو کیا ہوا ہے؟" رخشندہ باہر ہی تھی۔ ایک دم شور مچانے لگی تھی۔ وہ ادھر ادھر دیکھے بغیر اندر بڑھے تھے۔

"بیگم صاحبہ کو بھیجو جلدی کرو۔" اپنے کمرے کی طرف بڑھتے انہوں نے رخشندہ سے کہا تھا۔

"پر گھر میں تو کوئی بھی نہیں بڑی بیگم صاحبہ تو لالہ بی بی کی عزیزہ کے گئے ہوئے ہیں عادلہ بھابی تو کل سے ہی اپنے میکے گئے ہوئے ہیں۔" اپنے کمرے میں لا کر

انہوں نے اسے بیڈ پر لٹا دیا تھا۔
"تم اس کو دیکھو بلکہ پانی لے کر آؤ اسے ہوش میں لانے کی کوشش کرو۔" انہوں نے اس کے پاس ہی بیٹھ کر اس کا چہرہ تھپتھپایا تو رخشندہ نے فوراً سائیڈ میں پڑا گلاس اٹھا کر باتھ روم کا رخ کیا تھا۔ پانی لا کر اس نے گلاس شاہزیب صاحب کو تھما دیا تھا۔ انہوں نے اس کے منہ پر چھینٹے مارے ناک دبائی۔ ہاتھ پیر رخشندہ مسل رہی تھی۔ مگر سب بے سود تھا۔
"اف۔" ان کی تشویش میں مزید اضافہ ہوا تھا۔
"صاحب جی بی پی لو ہو گیا ہے۔" وہ اٹھ کر جیب سے موبائل نکال کر کال ملانے لگے تھے۔ رخشندہ شہوار کو اس طرح دیکھ کر اور بھی پریشان ہو چکی تھی۔
"ہاں زبیری میں شاہزیب بول رہا ہوں۔ ایمرجنسی ہو گئی ہے۔ نہیں گھر پر ہوں فوراً پہنچو۔ نہیں تمہاری بھابی تو ٹھیک ہیں شہوار بیٹی کی طبیعت خراب ہے۔ ہاں بے ہوش ہے۔ میں تمہارے آنے تک کوشش کرتا ہوں۔" رخشندہ دل جمعی سے اس کو ہوش میں لانے کے جتن کر رہی تھی۔ انہوں نے شہوار پر ایک نگاہ ڈال کر پھر نمبر ملائے تھے۔
"کہاں ہو تم لوگ؟ میں گھر پر ہوں اپنی امی کو لے کر فوراً گھر آؤ۔ شہوار کی طبیعت ٹھیک نہیں ہے۔ باقی تفصیل گھر آ کر معلوم کر لینا۔" وہ پھر شہوار کی طرف متوجہ ہوئے تھے اس کی نبض رک رک کر چل رہی تھی۔ ایک کراہ کے ساتھ اس کی مسلسل بے ہوشی ٹوٹی تھی مگر حواس میں وہ پھر بھی نہ تھی۔ کراہ کے بعد اس کی طرف سے پھر خاموشی تھی۔
ڈاکٹر زبیری تھوڑی دیر میں پہنچ گئے تھے۔ آتے ہی انہوں نے اس کی ہارٹ بیٹ اور نبض چیک کرنے کے بعد اسے ایک انجکشن لگایا تھا۔
"بچی کے اعصاب پر خاصا دباؤ ہے۔ ہارٹ بیٹ اور نبض ایسے تو یہی لگ رہا ہے کہ اس کے دل و دماغ سخت قسم کے صدمے کی زد پر رہے ہیں۔"
"نہیں ایسی تو کوئی بات نہیں صبح کالج گئی تھی۔ ٹھیک ٹھاک تھی۔ خدانخواستہ گھر میں بھی کوئی مسئلہ نہیں کہ یہ پریشان ہو۔ کالج میں ہی اس کی طبیعت خراب ہوئی تھی۔ کسی دوست نے مجھے اس کے نمبر سے کال کی تھی۔ میں فوراً اسے لے آیا تھا۔ تب سے اب تک یہ بے ہوش ہے۔"
"ہوں۔" وہ پھر شہوار کی طرف متوجہ ہو گئے تھے۔ اسے تھوڑی کوشش کے بعد ہوش تو آ گیا تھا مگر اس کی کنڈیشن ایسی تھی کہ ڈاکٹر زبیری نے اسے انجکشن لگا کر سلا دیا تھا۔
"ٹھیک ہو جائے گی۔ چند گھنٹے اسے آرام کرنے دیں۔ ڈسٹرب نہ کریں۔ جب اٹھے تو بار بار پوچھ کر پریشان نہ کریں آرام اور سہولت سے پوچھیے گا کہ کیوں پریشان ہے۔" اس کی طرف سے مطمئن ہوتے انہوں نے شاہزیب علی صاحب کو بھی تسلی دی تھی جو مسلسل ٹینشن کا شکار تھے۔
"ہوں۔" انہوں نے ہنکارا بھر ابھی گاڑی رکنے اور پھر دو منٹ بعد افشاں لالہ بی اور مہر النساء بیگم کمرے میں داخل ہوئی تھیں۔
"کیا ہوا ہے؟" ڈاکٹر صاحب کو سرسری سلام کرتے وہ فوراً بستر کی طرف لپکی تھیں۔ سوتی ہوئی شہوار کو دیکھ کر وہ گھبرا گئیں۔
"کیا ہوا ہے اسے۔ یہ کیوں ایسے لیٹی ہوئی ہے؟"
"ٹیک اٹ ایزی بھابی۔ یہ بالکل ٹھیک ہیں بی پی لو ہونے کی وجہ سے بے ہوش ہو گئی تھیں۔ میں نے بی پی کنٹرول کرنے کے لیے انجکشن لگا دیا ہے۔ اب اس کے اعصاب نارمل ہو رہے ہیں۔ نیند میں ہے۔ ایک دو گھنٹے کے بعد بیدار ہو گی تو بالکل ٹھیک ٹھاک ہو گی۔" ڈاکٹر زبیری نے مہر النساء بیگم کو بھرپور تسلی دی تھی۔
"شکر ہے مولا کا۔ لالہ نے بتایا تو میں تو سن کر ہی پریشان ہو گئی تھی۔ مگر یہ تو کالج گئی تھی نا آپ کو کہاں مل گئی؟" اب کے انہوں نے حواس بحال کرتے صورتحال سمجھتے پوچھا تھا۔
"کالج میں طبیعت خراب ہو گئی تھی۔ ڈرائیور کو تم لوگ لے کر گئی ہوئی تھیں مجھے اس نے کال کی تو میں لینے گیا تھا۔" لالہ بھابی بھی پر تشویش نظروں سے آنکھیں بند کیے لیٹی شہوار کو دیکھ رہی تھی۔
"مگر اس کی طبیعت خراب کیوں ہو گئی صبح تو ٹھیک ٹھاک تھی۔" لالہ بھابی نے شاہزیب علی صاحب کو دیکھا تھا۔
"بی پی لو ہے اسی وجہ سے اس کے اعصاب تناؤ کا شکار ہو گئے اور یہ بے ہوش ہو گئی۔" کرسی پر ٹکتے ڈاکٹر زبیری نے سہولت سے کہا تھا۔

''ہاں صبح ناشتا بھی نہیں کر کے گئی تھی۔ آج کی لڑکیوں میں یہ اتنی سی تو جان ہے بی پی تو خود لو ہونا ہے۔ اوپر سے اتنی مشکل پڑھائی ہے۔ سارا دن موٹی موٹی کتابوں کو چاٹنے اور ہسپتال کے چکر لگاتے یہ حالت تو ہونی ہے نا۔'' مہر النساء بیگم نے فوراً نتیجہ نکالا تھا۔ شاہزیب علی صاحب نے گہرا سانس لیا۔

''ہو سکتا ہے یہی وجہ ہو۔'' انہوں نے خود کو تسلی دی۔



وہ اپنے کمرے میں الماری میں سر دیے چیزوں کی ترتیب درست کر رہی تھی جب لا نے اندر جھانکا تھا۔

''روشی فارغ ہو؟'' روشی نے سر اٹھا کر لا کو دیکھا۔

''الماری درست کر رہی ہوں' کیوں خیریت؟''

''میری ایک دوست ہے نا شہوار جس کا ذکر میں اکثر کرتی ہوں۔'' وہ اندر چلی آئی تھی۔

''ہاں تو۔'' اس نے مصروف انداز میں جواب دیا تھا۔

''اس کی طبیعت خراب ہے۔ کالج سے گھر چلی گئی تھی۔ میرے ساتھ اس کے ہاں چلو گی۔'' روشی نے الماری سے چیزیں نکالتے اسے دیکھا۔

''ابھی۔''

''ہوں۔''

''مغرب ہونے والی ہے۔ پھوپھو گھر آ جائیں تب تک میں بھی الماری درست کر لوں گی۔ ویسے جائیں گے کس کے ساتھ؟''



''ڈرائیور کے ساتھ ہی جائیں گے۔''

''تم یہ چیزیں رہنے دو نا۔ جلدی سے تیار ہو جاؤ۔ میں بھی چینج کر لیتی ہوں۔ ابھی مغرب میں آدھا گھنٹا ہے۔ ابھی نکلیں گے تو جلدی واپسی ہو جائے گی۔ میں اس کو فون کر دیتی ہوں۔''



''تم ان کو کال کر کے پہلے پرمیشن لے لو میں اتنی دیر میں یہ سب اندر رکھتی ہوں۔'' وہ اپنے کمرے میں چلی آئی تھی۔ ماما کو کال کر کے شہوار کا بتا کر اس نے اجازت لی تو انہوں نے کئی ہدایات کے بعد اجازت دے دی تھی۔ دونوں تیار ہو کر گاڑی میں آ بیٹھی تھیں۔ منصور خان کو ایڈریس دے کر اس کو چلنے کا کہا تھا۔ وہ پہلی بار شہوار کے گھر جا رہی تھی۔ رستے میں اس نے پھولوں کا بکے لے لیا تھا۔ ایڈریس تو آسان تھا آدھے گھنٹے بعد ڈرائیور نے گاڑی ایک خوب صورت پرشکوہ عمارت کے سامنے روکی تھی۔

''شاہزیب پیلس'' کے الفاظ کی تختی سامنے لگی دیکھ کر لا اور روشی باہر نکل آئی تھیں۔ ایک باڈی گارڈ گیٹ پر تھا۔

''تم ماما کو پک کر لینا۔ ایک گھنٹے بعد ہمیں لینے آ جانا۔'' منصور خان کو رخصت کرتے وہ گیٹ کی طرف بڑھی تھیں۔

''جی کس سے ملنا ہے آپ کو؟'' گارڈ پوچھ رہا تھا۔

''اندر پیغام بھیج دیں شہوار سکندر کو کہ لا آئی ہے۔'' اس نے انٹرکام سے اندر اطلاع دی تھی۔ انٹرکام پر انہیں اندر بھیج دینے کی اجازت مل گئی تھی۔ اسے اس انویسٹی گیشن سے بڑی کوفت سی ہوئی تھی۔ روشی اس کے ساتھ خاموشی سے چل رہی تھی۔ دونوں گارڈز کی معیت میں اندر چلی آئی تھیں۔ یہ پرشکوہ عمارت باہر سے جس قدر خوب صورت تھی اندر سے اس سے بڑھ کر تھی۔

''زبردست بہت پیارا گھر ہے۔'' ان کو دیکھتے روشی بے اختیار ہوئی تھی۔ داخلی دروازے پر انہیں ایک باوقار خاتون کھڑی مل گئی تھیں۔

''بیگم صاحبہ یہ مہمان ہیں۔'' گارڈ کہہ کر واپس پلٹ گیا تھا۔

''السلام علیکم!'' خاتون کو دیکھ کر دونوں نے سلام کیا تھا۔

"وعلیکم السلام۔" انہوں نے بڑی شفقت سے جواب دیا تھا۔

"رک کیوں گئیں بیٹا آؤ۔" دو سیڑھیاں چڑھ کر وہ دونوں اوپر آئیں تو انہوں نے دونوں کو محبت سے گلے لگایا تھا۔ لانے انہیں کیک تھما دیا۔ ان کے ساتھ وہ اندر بڑھ گئی تھیں۔ اندر سے بھی گھر کیا تھا وہ اچھی پیلس تھا۔ دونوں ستائشی نظروں سے دیکھتے آگے بڑھ آئیں۔

"شہوار تمہارا ذکر اکثر کرتی رہتی ہے۔ میں تو اسے کئی بار کہہ چکی ہوں کہ تمہیں گھر بلائے۔" ساتھ چلتے وہ کہہ رہی تھیں۔

"آپ مہر النساء آنٹی ہیں نا؟" لانے اندازہ لگایا تو انہوں نے مسکرا کر سر ہلایا۔

"پتا نہیں کیا ہو گیا ہے اس لڑکی کو صبح اچھی بھلی کالج گئی تھی۔ کالج میں ہی طبیعت خراب ہوئی تمہارے انکل لینے گئے تو رستے میں ہی بے ہوش ہو چکی تھی۔ سب گھر والوں کو اس نے پریشان کر دیا تھا۔ کچھ دیر پہلے ہی اٹھی ہے تو لائبہ اسے زبردستی بہلا پھسلا کر کچھ کھلا رہی ہے۔" انہوں نے تفصیل بتائی تھی لا گم صم رہ گئی۔ اس حساس سی پاگل لڑکی نے اس قدر اثر لیا تھا اس سارے واقعے کا۔ رہ رہ کر شہوار کا زرد چہرہ سامنے آ رہا تھا۔ آنٹی کے ساتھ وہ ایک کمرے میں داخل ہوئی تھیں۔

"بھابی پلیز ضد نہ کریں۔ کچھ بھی نہیں لگا جا رہا ہے۔ پچی ابھی قے ہو گئی تو سب اگل دوں گی۔" بے چارگی میں وہ لائبہ کا ہاتھ پیچھے ہٹا رہی تھی جو زبردستی اسے سوپ پلا رہی تھی۔

"تھوڑا سا لے لو نا۔ بی پی بھی اسی لیے لو ہوا ہے کہ تم نے صبح بھی کچھ نہیں کھایا تھا۔" وہ بہلا رہی تھیں۔

"السلام علیکم!" لا کی آواز پر اس نے گردن گھما کر اسے دیکھا۔ اس کی آنکھوں میں حیرت و استعجاب کے ساتھ ساتھ آنسو بھی سمٹ آئے۔

"وعلیکم السلام۔" اس کے چہرے پر ایک پل کو رونق ہوئی تھی اس نے کمبل ہٹا کر اٹھنا چاہا مگر کمزوری اس قدر تھی کہ اٹھا نہیں گیا۔ لائبہ بھابی پیچھے ہٹ گئی تھیں۔ لا فوراً جھک کر اس کے گلے لگ گئی۔ شہوار کو لگا جیسے سلگتے صحرا میں وہ ایک دم گھنے سائے تلے آ گئی ہو۔ اس کے آنسو بہہ نکلے اور بے اختیار بہتے چلے گئے۔

"ارے بس چپ کرو۔ کچھ نہیں ہوا تمہاری طبیعت تو خراب ہوئی ہے۔ میں تو تمہاری عیادت کو آئی تھی۔" اسے خود سے جدا کر کے آنسو صاف کرتے اس نے دلاسا دیا تو دوپٹے سے ناک رگڑتے اس نے لا کے ساتھ آنے والی دوسری لڑکی کو بھی دیکھا۔ اس پر ایک نظر ڈال کر وہ چونک گئی۔ اسے لگا روشی میں اسے کسی اور چہرے کی شباہت دکھائی دی ہے۔ اس نے سوالیہ نظروں سے لا کو دیکھا تھا۔ لا نے مسکرا کر روشی کو دیکھا۔

"یہ روشانے ہیں۔"

"او۔ واقعی۔"

"السلام علیکم!" لا ایک طرف ہٹی تو روشی اس کے نزدیک بیٹھ گئی۔ شہوار کو دیکھ کر روشی کو بھی عجیب سا احساس ہوا تھا۔



بل پے کرنے کے بعد دونوں باہر آ گئے تھے۔ گاڑی میں بیٹھنے تک اس کی سوچ کی ڈور اسی ایک مسئلے میں الجھی ہوئی تھی۔

"اگر فرض کیا کہ آپ کو کوئی لڑکی اچھی لگ گئی ہو... ایز اے لائف پارٹنر پسند آ جائے تو پھر۔"

"خدا کو مانو لڑکی ابھی مجھ پر اتنا برا وقت نہیں آیا اور نہ ہی میری عقل گھاس چرنے گئی ہے۔"

"اور جو پسند کرتے ہیں کیا ان سب کی عقل گھاس چرنے گئی ہوتی ہے۔" اس نے فوراً برا مانا تھا۔

"خیر ایسا تو میں بھی قطعی نہیں کہہ رہا۔ آخر بابا اس مرض کی دوا ہیں۔ یہ ان کا ہیڈک ان کا ڈیپارٹمنٹ ہے۔ وہ خود ہی دیکھ لیں گے۔ میں کیوں اپنی انرجی ویسٹ کروں۔" گاڑی ڈرائیو کرتے کندھے اچکا کر خود کو مطمئن کرنے کا خاصا دلکش انداز تھا وہ دیکھے گئی۔

"آپ کا دل نہیں چاہتا۔" اس کا لہجہ بوجھل سا ہو گیا۔

"قطعی نہیں۔" صاف جواب تھا وہ حیرت زدہ ہوئی۔

"کیوں۔"

"میں مان ہی نہیں سکتی کہ آپ کی لائف میں کبھی ایسا ایونٹ نہ آیا ہو۔ اتنی دل کش زبردست اٹریکٹیو پرسنالٹی رکھتے ہو اور کبھی کسی چھوٹے موٹے فلرٹ کی بھی جگہ نہ رہی ہو۔" اس کا لہجہ ایسا تھا کہ پہلی بار کچھ چونک کر ولید نے اس کی طرف دیکھا وہ متوجہ تھی۔ ولید کی گہری آنکھوں کی بے پناہ چمک محسوس کرتے وہ فوراً سر جھکا گئی تھی۔

"اتنی بحث کس سلسلے میں اور تم سننا کیا چاہتی ہو؟" مسلسل ایک ہی ٹاپک پر اسے جمے مسلسل بحث کرتے دیکھ کر وہ بھی ٹھٹک گیا تھا۔ انا وقار احمد ایک دم گھبرا گئی۔

"بس یونہی۔" وہ منمنائی۔

"خیر یونہی تو کچھ بھی نہیں ہوتا اتنی دلچسپی کس لیے بھلا؟ اگر کوئی ایسی دل کش واردات ہوئی بھی ہو تو بھی وہ بہر حال میری اپنی ذات تک ہی محدود ہوگی۔ چھوٹا موٹا فلرٹ تو ایک طرف کوئی چاند ارلمبا چوڑا افیئر بھی ہو تو اس کا تعلق میری اپنی ذات سے ہوگا۔ تم اس سارے معاملے میں اس قدر سنجیدگی سے دلچسپی کیوں لے رہی ہو آخر؟"

"اوف غلطی ہوگئی وہ بھی بڑی سنگین قسم کی جو آپ سے پوچھ لیا۔ بات ہی پکڑ لی ہے آپ نے۔ نہیں بتانا چاہتے تو مت بتائیں۔ زبردستی تھوڑی ہے۔" اس نے خاصا برا مان کر منہ پھلا لیا تھا۔ اس کو یوں منہ پھلاتے دیکھ کر ولید بے اختیار ہنس دیا تھا۔

"کبھی کبھار تو تم بالکل بچوں کی طرح ری ایکٹ کرتی ہو۔" ہاتھ بڑھا کر اس کے بال پکڑے وہ اپنی جگہ ساکت سی رہ گئی۔

"آپ نے جو بڑے داد ا ابا جیسا مزاج اختیار کر لیا ہے وہی کافی ہے۔" کافی پل بعد سنبھل کر جواب دیا تھا۔

"شادی کی شاپنگ کہاں تک پہنچی؟" اس نے فوراً موضوع بدل دیا تھا۔ جسے صاف محسوس کرتے انا کا لہجہ خود بخود سنجیدہ ہو گیا۔

"بس ہو رہی ہے۔ ماما روشی تو کر ہی رہی ہیں نا۔" اس نے کھڑکی کی طرف منہ کر لیا تھا۔ ولید اسے باہر کی طرف متوجہ ہوتے دیکھ کر خود بھی چپ رہا تھا۔ کبھی کبھار اس شخص کا یہ سنجیدہ بڑے باؤں والا انداز اسے ہرٹ کرتا تھا اور خود بخود اس کی آنکھوں میں نمی آ جاتی تھی اور اب بھی ایسا ہی ہوا تھا آنکھوں کی نمی کو غیر محسوس انداز میں چادر کے پلو سے صاف کیا۔

"پتا نہیں یہ شخص ہی اتنا کم فہم ہے یا میں ہی پاگل ہوں۔" وہ خود سے ہی ناراض ہو چکی تھی۔ اس نے سوچ لیا کہ اب وہ اس شخص سے کچھ بھی پوچھنے کی غلطی نہ کرے گی اور نہ ہی اسے اتنی اہمیت دے گی۔ اپنے جذبات پر بمشکل قابو پاتے اس نے خود سے عہد کیا تھا۔

(ان شاء اللہ باقی آئندہ ماہ)



# ٹوٹا ہوا تارہ قسط 5 ۔۔۔ سمیرا شریف طور

## گزشتہ قسط کا خلاصہ

تابندہ بی مصطفیٰ کو کال کر کے شہوار کی اس رشتے کے لیے ناراضی کی بابت بتاتی ہیں۔ مصطفیٰ کو یہ سن کر اپنا شک درست محسوس ہوتا ہے کہ یہ رشتہ شہوار کی رضا مندی کے بغیر طے ہوا ہے۔ تابندہ مصطفیٰ سے شہوار کو قائل کرنے کا کہتی ہیں اور ساتھ ہی شہوار کی ان سے ناراضی دور کرنے کا بھی کہتی ہیں۔ مصطفیٰ کی باتوں سے وہ کافی حد تک پرسکون ہو جاتی ہیں اور انہیں اپنے فیصلے پر فخر محسوس ہوتا ہے۔ ایاز اپنے دوستوں کے ساتھ باتوں میں مصروف ہوتا ہے جب ہی عبدالقیوم اسے فوراً گھر پہنچنے کا کہتے ہیں جس پہ وہ دوستوں سے معذرت کرتا ہوا گھر آ جاتا ہے گھر پہنچتے ہی عبدالقیوم اس سے بینک سے پانچ لاکھ روپے نکلوانے کی بابت پوچھتے ہیں جس پہ وہ غصے میں آ جاتا ہے اور کافی بدتمیزی کرتا ہے۔ عبدالقیوم اسے اس کی عیاشیوں پہ وارن کرتے ہیں کہ اب اگر وہ کسی مصیبت میں پھنسا تو وہ اس کی مدد نہیں کریں گے ساتھ ہی وہ حاذق کو بھی سمجھاتے ہیں کہ وہ الگ گھر لینے کی ڈیمانڈ چھوڑ کے اپنے سسرال واپس چلی جائے۔ جس پہ سب ہی ان کی مخالفت کرتے ہیں۔ حاذق سب کو شہوار اور مصطفیٰ کے رشتے کی بابت بتاتی ہے جس پہ تمام نفوس چونک جاتے ہیں۔ کالج ڈراپ کرتے وقت مصطفیٰ شہوار کی بات تابندہ بی سے کرواتا ہے جس پر شہوار نہایت غصے سے رُکھی بات کر کے کال منقطع کر دیتی ہے شہوار کینٹین میں اما کا انتظار کر رہی ہوتی ہے جب ہی ایاز اپنے دوستوں کے ساتھ آ کر اس سے الجھتا ہے جس پہ وہ گھبرا جاتی ہے اور اسے باز رہنے کو کہتی ہے مگر وہ نہایت بدتمیزی پر اتر آتا ہے کینٹین میں رش ہونے کی وجہ سے سب کی توجہ ایاز اور شہوار کی جانب مبذول ہو جاتی ہے ایسے میں فائنل ایئر کا ایک اسٹوڈنٹ ہاشم ایاز کو روکتا ہے جس پہ دونوں گروپ کے مابین مڈبھیڑ ہو جاتی ہے اور معاملہ پرنسپل تک پہنچ جاتا ہے۔ شہوار کو اتنی ذلت سے شدید صدمہ پہنچتا ہے جس سے اس کی طبیعت کافی بگڑ جاتی ہے۔ اما سے سنبھالتے ہوئے شاہ زیب کو فون کر کے بلا لیتی ہے۔ شہوار کی طبیعت کا سن کے وہ کافی پریشان سے کالج پہنچتے ہیں اور فوراً اسے گھر لے آتے ہیں۔ ڈاکٹر اسے آرام و سکون کی تاکید کرتے ہیں جس پہ مہر النساء بیگم کافی پریشان ہو جاتی ہیں اما رمشہ کے ساتھ شہوار کو دیکھنے آتی ہے۔ روشی کو پہلی بار شہوار کو کسی چہرے کی شباہت محسوس ہوتی ہے جبکہ روشی کو بھی شناسائی کا احساس ہوتا ہے۔

اب آگے پڑھئے



"وعلیکم السلام!" شہوار بے اختیار اس کے گلے لگ گئی۔

"مجھے بہت شوق تھا شہوار آپ سے ملنے کا۔ اما نے اتنی تعریفیں کر رکھی ہیں کہ جس کی کوئی حد نہیں۔" روشی نے بے پناہ محبت و اپنائیت سے کہتے اس کے ہاتھ دبائے۔

مہر النساء اور لالہ مسکراتی نگاہوں سے تینوں کو دیکھ رہی تھیں۔

"بھابی یہ اما ہے اور یہ روشی۔ اما کی کزن رمشا نے نام بیان کیا۔" لالہ بھابی سے تعارف کرانے پر دونوں نے اٹھ کر فرداً فرداً ان کو گلے لگایا۔

"شہوار بھی بہت ذکر کرتی ہے آپ لوگوں کا بہت خوشی ہوئی آپ دونوں سے مل کر۔" بھابی نے اخلاقاً کہا۔

"یہ اما ہی تمہارے لیے لائی ہے شہوار......!" مہر النساء آنٹی نے ہاتھوں میں تھامے اس کی گود میں رکھ دیا۔ تازہ سرخ گلابوں کو دیکھ کر اس نے بڑی ممنون اور مجروح نگاہوں سے اسے دیکھا۔ وہ مسکرا دی۔

روشی نے بغور شہوار کو دیکھا وہ اسے حزن و غم میں ڈوبا نہایت خوب صورتی و دلکشی سے تراشا ایک بلوری (کانچ) مجسمہ لگی۔ جو ذرا سی ٹھیس سے ٹوٹ سکتا ہو...... وہ پہلی مرتبہ اس سے اتنا متاثر ہوا تھا جس کی وجہ سے اس کے کالے گھنے بالوں کی چٹیا پر اس کی نگاہ پڑی۔ اما کی زبان سے وہ اس کے حسن کے قصیدے سن چکی تھی مگر اسے لگا وہ سب تو بہت کم تھا۔ وہ حقیقتاً بہت حسین تھی۔ عجیب سی کشش تھی اس کے وجود میں...... بے پناہ مقناطیسیت...... اسے اپنا دل لوہے کا ٹکڑا محسوس ہوا جو اس لڑکی کی طرف کھنچا چلا جا رہا تھا۔

"تم لوگ باتیں کرو میں کچھ کھانے کو لاتی ہوں۔" بھابی سوپ والا باؤل تھامے باہر نکل گئی تھیں۔ مہر النساء بیگم بھی انہیں بے تکلفی سے بیٹھنے کا کہتے مغرب کی نماز پڑھنے نکل گئی تھیں۔

"کیا ہو گیا ہے تمہیں یار! یہ سب کچھ نیا تو نہیں نا۔ ٹھیک ہے جو بھی آج ہوا ہے یہ بہت زیادہ ہے مگر تمہیں خود کو سنبھالنا ہوگا۔ تمہارے نکل نے تمہاری طبیعت کی خرابی کی وجہ پوچھی اور میں نے کچھ نہ کہا مگر وہ پریشان ضرور ہو گئے تھے۔" وہ اس کے پاس ہی بیٹھی اس کے دونوں ہاتھ تھامے محبت سے کہہ رہی تھی جبکہ روشی انجھی سے دونوں کو دیکھ رہی تھی۔

"کیسے سنبھالوں خود کو...... یوں لگتا ہے کہ جیسے سارے زمانے کا گند وہ بد اخلاق شخص میرے چہرے پر مل گیا ہے۔ مر جانے کو جی چاہ رہا ہے...... ایسی ذلت اور رسوائی...... مائی گاڈ......" وہ پھر بری طرح رو دی۔

روشی بڑی حیرانی سے دونوں کی گفتگو سن رہی تھی۔
وہ کچھ بھی نہ سمجھ پائی تھی۔

"میں نے ہمیشہ سر اٹھا کر زندگی گزاری ہے۔ پھونک پھونک کر قدم رکھا ہے اور آج میری ذات سے متعلق پورے کالج نے وہ ڈرامہ دیکھا ہے جس کا تصور میں مر کر بھی نہیں کر سکتی...... جی چاہتا ہے کہ ابھی موت آ جائے نجانے شیخ صاحب اب اس واقعے کو کس طرح لیتے ہیں۔ وہ انکل کے دوست ہیں اگر بات بڑھ گئی تو انکل تک بھی پہنچے گی اور میں اپنی نظروں سے ہی گر جاؤں گی۔" اس کا آنسوؤں سے لبریز لہجہ اب پھر سسکیوں سے لرزیدہ تھا۔ کسی بید مجنوں کی شاخ کی مانند ہچکولے لے رہا تھا۔ خوب صورت دلکش چہرے پر زردیاں سمٹ آئی تھیں۔ اس کا ڈپریشن پھر انتہا کو بڑھنے لگا تھا۔ انا نے فوراً تھام کر اسے تھاما۔

"شہوار پلیز...... کنٹرول یور سیلف...... آنٹی یا کوئی اور آ جائے گا؟ تمہیں یوں روتے دیکھ کر ان پر کیا بیتے گی بھلا؟" اس نے اسے جذباتی کیفیت سے نکالنے کے لیے کہا۔

اپنے ساتھ لگا کر مزید کچھ کہے بغیر اس سے تسلی آمیز محبت کا اظہار کرتی رہی تھی۔

"تم لیٹ جاؤ تمہاری طبیعت اب بھی بہتر نہیں لگ رہی ہے۔ بہت تیز بخار ہو رہا ہے۔ آگ کی طرح تپ رہی ہو تم......" اسے محبت سے خود سے جدا کرتے بستر پر لٹا دیا۔ تبھی بھابی چائے اور دیگر لوازمات کے ساتھ درخشندہ کے ہمراہ چلی آئی تھیں۔

"اچھا تم جاؤ چائے میں خود بنا لوں گی......" درخشندہ ٹرالی رکھ کر چلی گئی تھی۔ انہوں نے چائے بنا کر دونوں کو کپ تھمائے۔

"شہوار چائے پیو گی؟" انہوں نے آنکھیں بند کیے شہوار سے پوچھا۔ اس نے نفی میں سر ہلا دیا۔

"پی لو...... صرف ہوتے اعصاب کے لیے چائے بہت مفید رہتی ہے۔ تمہیں افاقہ ہو گا۔" انا نے کہا اور پھر بھابی کو چائے بنانے کا اشارہ کیا۔ انہوں نے کپ بنا کر اسے تھمایا۔ انا نے کپ لے کر شہوار کو دیکھا جو انہیں کو لیے دیکھ رہی تھی۔

"پی لو...... شاباش۔" وہ خاموشی سے مہر بہ لب تھی۔ پھر ذرا سا اٹھ کر کپ تھام لیا۔

"کمرا تو بہت پیارا ڈیکوریٹ کیا ہوا ہے تم نے شہوار؟" چائے پیتے ہوئے لوازمات سے لطف اندوز ہوتے انا نے طائرانہ نگاہ بھی ہر سو جا ڈالی تھی۔

"یہ ہماری 'ماں جی' کا کمرا ہے۔ شہوار کا کمرا تو دوسرا ہے۔" بھابی خود بھی چائے پیتے بتا رہی تھیں۔

"اوہ ویری نائس......" روشی کی نگاہوں میں توصیف تھی۔

"آپ روشی بالکل خاموش بیٹھی ہوئی ہیں۔ کچھ اپنے بارے میں ہی بتائیے۔" بھابی کے سوال پر شہوار نے بھی اس کی طرف دیکھا۔

"میں انا کے ماموں کی بیٹی ہوں۔ ہم دو بہن بھائی ہیں...... ولید بھائی مجھ سے بڑے ہیں۔ ہماری والدہ کا انتقال بہت کم عمری میں ہی ہو گیا تھا بقول بابا کے تب میں دو سال کی تھی اپنی ساری لائف ہم نے امریکہ میں گزاری ہے۔ بابا دو سال پہلے پاکستان شفٹ ہوئے تھے جبکہ ہم اب کچھ عرصہ قبل ہی آئے ہیں۔ بھائی نے بزنس ایڈمنسٹریشن کیا ہے اور ایجوکیشن کمپلیٹ کرنے کے بعد انہوں نے اسی فیلڈ میں کئی طرح کے کورسز بھی کیے ہیں۔ اس کے علاوہ وہ وہاں جاب بھی کر چکے ہیں۔ جبکہ میں نے اے لیول کیا ہے۔ ایجوکیشن کی وجہ سے ہم وہاں رکے ہوئے تھے۔ جیسے ہی میری ایجوکیشن کمپلیٹ ہوئی اور ڈگری ملی بھائی نے بھی تمام کورسز ترک کیے اور جاب چھوڑ کر ہم پاکستان آ گئے۔ اب یہاں بھائی اور بابا دونوں انا کے پاپا کے ساتھ مل کر بزنس کر رہے ہیں۔ بابا نے کئی سال پہلے انویسٹمنٹ کی تھی جبکہ باقاعدہ شمولیت اب بھائی کی آمد کے بعد اختیار کی ہے۔" اس نے اپنے متعلق مکمل تفصیل سے بتایا۔

"زبردست۔" تبھی مہر النسا بیگم بھی نماز پڑھ کر آ چکی تھیں۔ ان کے پاس ہی بیٹھ گئی تھیں۔ اور باتوں کا ایک خوب صورت سلسلہ چل نکلا تھا جس پر انا شرارت سے کہنے لگی۔

"ان محترمہ کا ایک تعارف یہ بھی ہے کہ یہ عنقریب ہمارے اکلوتے بھائی احسن کی دلہن بننے والی ہیں۔ اور اگلے ماہ شادی ہو رہی ہے۔" انا نے شرارتی نگاہوں سے روشی کو دیکھتے کہا تو وہ بری طرح جھینپ گئی۔ شہوار کو اس کا یہ شرماتا روپ بڑا دلکش لگا۔

"ویل ڈن۔ کانگریچولیشن۔" بھابی نے دل سے مبارک باد دی۔

"میں شادی میں انوائیٹ کروں گی آنٹی...... آپ سب نے آنا ہو گا۔" انا نے کہا۔

"جی ضرور بیٹا! تم شہوار کی واحد دوست ہو تم ہمارے گھر آئیں مجھے تو بڑی خوشی ہوئی ہے تمہیں اپنے ہاں دیکھ کر......" مہر النسا بیگم نے بھی بڑے خلوص کا مظاہرہ کیا تھا۔

"آنٹی میں آپ کی اس بیٹی کو کئی بار اپنے گھر آنے کی آفر کر چکی ہوں مگر یہ کبھی ہامی تک نہیں بھرتی۔ آپ اسے لے کر بھابی کے ہمراہ کسی دن آئیے گا۔ یقین مانیے مجھے بہت خوشی ہو گی۔" اس نے

بھی خلوص سے دعوت دی۔

"ہاں ضرور آئیں گے۔ اب تم آ رہی ہونا...... شہوار منع بھی کریں گی تو بھی میں انھیں کھینچ کھانچ کر لے آؤں گی۔" بھابی نے دلاسا دیا۔

اماں کے آنے اور اس کے دلاسا دینے سے شہوار کا ذہن وقتی طور پر بٹ گیا تھا۔

"لاریب تم بچیوں کو گھر دکھاؤ۔ جب سے آئی ہیں ایک ہی جگہ پر ٹک گئی ہیں۔ کوئی تکلف نہیں کرو بچیوں تم لوگوں کا اپنا گھر ہے۔" ادھر ادھر کی باتوں کے بعد وہ اٹھ کھڑی ہوئی تھیں۔

"مرد حضرات کا گھر آنے کا ٹائم ہو گیا ہے۔ میں ذرا کچن دیکھ لوں۔ لاریب تم ان کو گھر دکھاؤ۔" جانے سے پہلے انھوں نے وضاحت کی تھی اور لاریب کو تاکید بھی کی۔

"آؤ شہوار تم بھی ہمارے ساتھ چلو......" اماں نے بستر سے اٹھتے ہوئے کہا۔

"نہیں تم لوگ جاؤ...... میرے جسم میں اتنی بھی طاقت نہیں کہ میں اٹھ کر بیٹھ جاؤں۔ ہاں تم لوگوں کے ساتھ میں اپنے کمرے تک ضرور چلتی ہوں۔" وہ کمبل ہٹا کر چادر درست کرتے لاریب کے سہارے بستر سے اتر آئی تھی۔

وہ چند گھنٹوں میں ہی بہت کمزور اور بیمار نظر آ رہی تھی۔ بھابی کے ساتھ ساتھ اماں نے بھی ایک طرف سے اس کا ہاتھ تھام لیا تھا۔

اس کے کمرے میں اسے لٹا کر کمرے کا جائزہ لے کر وہ باقی گھر دیکھنے لگ گئی تھیں۔ لاریب بھابی بہت ملنسار اور خوش اخلاق خاتون تھیں۔ ان کے ساتھ گھر دیکھتے ہوئے بوریت نہیں ہوئی تھی محل کی طرح بڑا سارا گھر اور اس کے مطابق آرائش و زیبائش دیکھ کر دونوں متاثر ہوئی تھیں۔

"ماشاءاللہ بہت ہی پیارا گھر ہے آپ کا تو۔" روشی کئی مرتبہ یہ الفاظ دہرا چکی تھی۔ وہ دونوں واپس شہوار کے کمرے میں چلی آئی تھیں تبھی رخشندہ آ گئی تھی۔

"آپ کا ڈرائیور آ گیا ہے۔"

ڈرائیور کا سن کر دونوں اٹھ کھڑی ہوئی تھیں۔

"اپنا بہت سارا خیال رکھنا میری مانو تو تین چار دن کالج سے چھٹی کر لو صحت اچھی رہے گی۔" اس نے واپسی کے ارادے سے اٹھتے اسے نصیحت کی تھی اور پھر گلے لگا کر محبت سے ہاتھ دبائے تھے۔

وہ شہوار سے مل کر بھابی کے ہمراہ باہر آئیں تو مہر النساء بیگم چلی آئیں۔

"تم لوگ اب کھانا کھا کر جانا اب تیار ہے بیٹا۔" وہ بہت محبت سے کہہ رہی تھیں۔

"جی ضرور مگر ہم مزید نہیں رک سکتیں۔ ماما مغرب کے بعد گھر سے باہر نکلنے کے سخت خلاف ہیں۔ یہ تو ڈرائیور ساتھ ہے ورنہ ماما کہیں نہیں جانے دیتیں۔ پھر کبھی پھر کسی دن چکر لگائیں گے۔" اما نے معذرت کی تھی۔

"یہ اچھا نہیں لگتا بیٹا...... گھر آئے مہمان کھانا کھائے بغیر چلے جائیں۔" انھوں نے اصرار کیا تو روشی ہنس کر ان کا ہاتھ تھام کر کہنے لگی۔

"یقین مانیں آنٹی پھوپھو بہت پریشان ہو رہی ہوں گی۔ کافی ٹائم ہو گیا ہے۔ ڈرائیور کے ساتھ واپس جانا ہے...... ورنہ ساتھ کوئی بھائی ہوتا تو ہم ضرور رک جاتے۔" روشی کے انداز میں یا چہرے پر ایسی دلکشی تھی کہ وہ مبہوت ہو کر اس کی طرف دیکھنے لگ گئی تھیں۔ روشی ان کے یک ٹک دیکھنے پر جھجک کر ناراضی سے دیکھ رہی ہیں۔

"چلیں وعدہ رہا نیکسٹ ٹائم ہم ڈھیر سا ٹائم آئیں گے اور سارا دن آپ کے ساتھ گزار کر کھانا کھا کر ہی جائیں گے۔" انھوں نے ایک گہرا سانس لیا اور نگاہ چرائی مگر نگاہ بھٹک بھٹک کر صرف اسی ایک چہرے کا طواف کرنے لگ گئی تھی۔ انھوں نے بے پناہ اپنائیت و محبت سے اس کا چہرہ تھام کر چوم لیا۔

انہیں لگا کہ جیسے بے پناہ روشنی سی ان کے وجود میں اتر گئی ہو۔

"ماشاءاللہ بہت پیاری صورت دی ہے رب نے۔ اللہ مقدر بھی اچھے کرے۔" انھوں نے دعا دی اور روشی اس والہانہ پن پر گھبرا گئی تھی۔ ان کے گلے لگانے پر تھم سی گئی تھی۔

وہ دونوں ان کو گیٹ تک چھوڑنے آئی تھیں۔ ان دونوں کو بے پناہ محبت اور دعا کے ساتھ رخصت کیا تھا۔



"کیا بات ہے شہزادے آج بڑا غمگین بیٹھا ہے۔ لگتا ہے کسی گہرے غم سے آشنائی ہو گئی ہے آج ہمارے جگر کی...... نہ وہ پہلے جیسی چہکار نہ وہ رعب و دبدبہ...... یار یہ کتنا بور ہوتا جا رہا ہے دن بدن۔"

کامران اسے یوں بیٹھے دیکھ کر جیسے ان ہوا تھا مذاق میں چھیڑا تھا۔

"شٹ اپ......" اس کے مذاق پر اس نے سلگتی کھا جانے والی نظروں سے تمام ساتھیوں کو دیکھا۔

اس واقعے کو کتنے گھنٹے گزر چکے تھے مگر لگتا تھا کہ جیسے ابھی کچھ دیر پہلے اس شکست کا سامنا بھری پری کینٹین میں کیا گیا ہے۔ اور وہ ہاشم لوگ اس کا بس نہیں چل رہا تھا کہ وہ پستول لے اور جا کر اسے اور اس کے تمام ساتھیوں کو موت کے گھاٹ اتار دے۔

''کس بات پر غصہ آ رہا ہے تو پھر نہیں کیوں کاٹ کھانے کو دوڑ رہا ہے۔ کہیں کسی سے جھگڑا وگڑا تو نہیں کر لیا ہے تو نے۔ ویسے جیسی تیری طبیعت ہے لگتا ہے اپنے باپ سے لڑ جھگڑ کر آیا ہے۔ تیرا باپ بھلا تو غصہ کرنے سے رہا کروں۔ دولت پر سانپ بن کر بیٹھا ہے۔'' شہزاد نے بھی اس کی دکھتی رگ پر ہاتھ رکھا اور وہ بھنا اٹھا۔

''بکواس اگر کی نہ تو میں ایک منٹ میں اٹھ کر چلا جاؤں گا۔'' امین نے راز دارانہ نظروں سے شہزاد اور کامران کو دیکھا۔

''تو کچھ منہ سے بھی پھوٹ نے کا یا یہی سوگ والی صورت لیے گلاس پر گلاس چڑھائے گا۔ یار دوست آخر کس مرض کی دوا ہیں۔ تو بول تو سہی۔ آج ہمارے شہزادے کی فیس کیوں روٹھی ہوئی ہے۔'' کامران تھا ہی خبیث ......خباثت سے مسکرا کر بولا تھا۔

''مجھے پتا ہے یہ کیوں شکست خوردہ انسان کی طرح بیٹھا اپنی شکست کا سوگ منا رہا ہے۔'' امین نے طنزیہ و راز دارانہ نظروں سے سب کو دیکھا۔ شہزاد اور کامران کے ساتھ وہ بھی اس کے انداز پر چونکا تھا۔

''اس نے تو قیامت تک منہ سے پھوٹنا ہی نہیں چل تو ہی بتا۔ پتا چل جاتا ہے کہ ابھی تھیلے سے کون سی بلی سامنے آتی ہے۔'' کامران نے اسے آنکھ مار کر امین کا کندھا پکڑا تھا۔ ایاز کا جی چاہا کہ آگے پڑا گلاس اٹھا کر اس کے سر پر دے مارے۔

''اس کا آج کالج میں سب سے امیر ترین گروپ کے لیڈر سے جھگڑا ہوا ہے اور جواباً ان لوگوں نے اپنے ساتھیوں سمیت اس کی خاصی ٹھکائی کر دی تھی ...... آخری خبر آنے تک وہ بیتاڑہ اس کا اپنی محبوبہ کو کینٹین میں چھیڑ رہا اور وہ روک کر بدتمیزی کر رہا تھا جس پر وہ معصوم لیلیٰ جوش میں آ کر اس کے منہ پر تھپڑ مار گئی اور پھر میدان کارزار بن گیا۔'' وہ چونک کر حیران ہوا تھا۔

یہ چاروں لڑکے الگ الگ کالجز میں پڑھتے تھے ...... میڈیکل کالج میں صرف ایاز پڑھتا تھا۔ وہ حیران ہوا کہ اس قدر درست رپورٹ امین کو کہاں سے ملی ہے۔

''ہائے ...... یار واقعی ...... ؟'' کامران اور شہزاد دونوں یکدم اچھل کر اس کے قریب ہوئے تھے اور پھر بغور اس کا چہرہ دیکھا۔ نیم تاریک کلب کے اس میں کی گئی روشنی خاصی مدھم تھی مگر اس مدھم روشنی میں بھی امین کی نظریں اس کے چہرے کے نیل اور چوٹ کے نشانات کو نہایت تمسخرانہ نظروں سے دیکھ رہی تھیں۔

''اس کے چہرے سے تم لوگوں کو ساری کہانی کی رپورٹ مل سکتی تھی۔ لگتا ہے زیادہ شراب چڑھا لیا ہے تم لوگوں کو آنکھیں کھول کر دیکھو تو سہی اپنے شہزادے کو۔''

''بکواس نہیں کرو ...... '' ایاز ایکدم طیش سے اٹھ کر ٹہلنے لگا۔ ''میں زندہ نہیں چھوڑوں گا اس بلڈی بچ کو ...... نہایت پارسا بنتی ہے جن لوگوں کے سامنے اس نے مجھے ذلیل کیا ہے انہی کے سامنے اسے ذلت کی گہرائیوں میں دھکیلوں گا۔'' وہ غصے و تنفر سے اپنے جذبات آشکار کر رہا تھا امین نے تمسخرانہ نظروں سے اسے دیکھا۔

''مگر کیسے ...... ؟ وہ تو تمہیں گھاس ڈالنے پر بھی راضی نہیں۔''

''شہزاد اس کو سمجھا لو ورنہ میں اس کی گردن توڑ دوں گا۔'' امین کا طنز سیدھا دل پر لگا تھا۔ وہ یکدم بھنا کر اٹھا تھا۔

''امین چپ کرو تم ...... تم ادھر بیٹھو بتاؤ تو سہی ہوا کیا ہے؟'' شہزاد نے اس کا بازو پکڑ کر اسے پھر کرسی پر بٹھا دیا۔

اس نے ان کے بار بار پوچھنے پر ساری رام کہانی کہہ سنائی۔ امین بڑی مضحکہ خیز نظروں سے اسے دیکھ دیکھ کر مسکراتا رہا اور اس کی نظریں اسے مزید طیش دلاتی رہیں۔

''ہائے ...... تو کیا پرنسپل صاحب نے تمہیں کالج سے نکال دیا۔'' کامران نے حیرت سے پوچھا۔

''ویسے اچھا ہی کیا تو کون سا سنجیدگی سے وہاں پڑھ رہا تھا۔ صرف خوب صورت پریوں کا تعاقب کرنے وہاں داخل ہوا تھا۔ پیسہ ہاتھ میں ہونا چاہیے ایسی ڈگریاں تو یوں چٹکی میں ہاتھ میں آ جاتی ہیں۔'' کامران نے اس کی تسلی کا سامان بھی کیا تو کس انداز میں۔

''ابھی نکالا نہیں ...... نیکسٹ میٹنگ میں سارا معاملہ پیش ہوگا اور پھر ہی کوئی حتمی فیصلہ ہوگا۔'' کامران کے الفاظ سے زیادہ وہ امین کی نظروں سے چڑ کر بولا۔

''بلفو ز پھانسی کی سزا نہ سہی ...... قسطوں میں ہی سہی ویسے سنا ہے کہ قسطوں میں ملنے والی سزا زیادہ تکلیف دہ ہوتی ہے۔'' وہ بھی امین تھا چوٹ کرنے سے پھر بھی باز نہ آیا تھا۔

''اس سے لڑنے کا بھلا کیا فائدہ ...... تم بتاؤ اگر واقعی نکال دیا تو کیا کرو گے؟'' شہزاد سنجیدگی سے پوچھ رہا تھا کامران ہنس دیا۔

''لوبیا چنے بیچے گا۔'' اس کی ہنسی اس کی روح پر تازیانے کی مانند لگی۔

''جس طرح میٹرک ایف ایس سی کی ڈگریاں ملی ہیں ویسے یہ لوبیا چنے بھی بیچ لے تو بڑی بات ہے۔'' امین نے تو حد ہی کر دی تھی وہ یکدم بلوریں گلاس اٹھا کر اسے مارنے لگا تو شہزاد نے فوراً ہاتھ

تھام کر اسے روک دیا۔

"غلط کر تے ہو یار...... یہ شروع سے ہی ان لوگوں کا مزاج ہے۔ تو کیوں غصہ کرتا ہے۔"

"میں اس وقت بہت غصے میں ہوں ان کو کہو اپنی بکواس بند کریں نہیں تو یہاں سے دفع ہو جائیں ورنہ میں کچھ کر بیٹھوں گا۔"

"تمہارا زور صرف حسینوں کو پٹانے میں چلتا ہے...... مردوں والی کوئی صفت نہیں ہے تم میں سوائے اس کے کہ باپ کے پیسے پر عیاشی کرتے رہو۔"

امین کا سلگتا جملہ اسے مزید سلگا گیا تھا۔ شہزاد نے گھور کر امین کو دیکھا۔

"میں ہاشم لوگوں کو زندہ نہیں چھوڑوں گا۔ اگر کالج سے نکالا تو میں قیامت مچا دوں گا...... مجھے کیا کہا ہے ان لوگوں نے......" وہ بپھرا ہوا تھا۔

"ویسے قصور تمہارا ہے...... مٹی ڈالو ایسی لڑکی پر...... کیوں خوار ہو رہے ہو اس کے پیچھے۔ یوں سرعام بھری کینٹین میں اس کا راستہ روکو گے تو کوئی نہ کوئی اس کی حمایت میں آ ہی جائے گا نا......" شہزاد نے حقیقت پر مبنی تجزیہ پیش کیا۔

"ویسے بھی تمہیں کون سا لڑکیوں کی کمی ہے...... اس جیسی ایک چھوڑ دس تمہارے لیے......" کامران نے بھی اس کا حوصلہ بلند کرنا چاہا۔

"بشرطیکہ وہ اس جیسے کم عقل کو گھاس ڈال لیں تو......" امین اب بھی سلگانے سے باز نہ آیا تھا۔ امین کی یہ عادت تھی۔ معاملہ کسی کا بھی ہوتا وہ اسی طرح سلگاتا تھا۔ مگر آج اس کا دل کچھ زیادہ ہی ڈسٹرب تھا تو اسے یہ سب کچھ زیادہ ہی لگ رہا تھا۔

"بھئی ان لڑکیوں کا بھی ایک اسٹینڈرڈ ہے...... پیسہ کا کیا ہے کہیں سے بھی مل سکتا ہے۔ ہماری بھی تعلیمی بھرتی پڑی ہیں۔"

"اس کو یہاں سے دفع کرو۔ ورنہ میں چلا جاتا ہوں۔" وہ اٹھنے لگا تو شہزاد نے گھور کر امین کو دیکھا اور پھر اسے بٹھا لیا۔

"تمہارے والد صاحب کو اس صورتحال کا پتا ہے کیا؟" اس کے چہرے پر ملال کے نشانات بغور دیکھتے ہوئے اس نے کہا تو اس نے نفی میں سر ہلا دیا۔

"نہیں...... میں ابھی فکر کیا ہی نہیں اور اگر پتا چل بھی جائے تو کیا ہو جائے گا بھلا...... وہی کا تو وہی ہو میں چاہوں گا۔"

"تو پھر کالج چھوڑ دے گا؟"

"ہاں...... میرا دل وہاں اب نہیں لگتا...... میں نے زیادہ پڑھ کر بھی کیا لینا ہے۔ باپ کا اکلوتا بیٹا ہوں جو بھی ہے سب کچھ میرا ہی تو ہے۔ کروڑوں کا بزنس بعد میں بھی میں نے ہی سنبھالنا ہے اور اب بھی تو پھر اب کیوں نہیں...... ویسے بھی یہ انسانیت کی خدمت والا کام ہم سے نہیں ہوتی۔"

"اچھا فیصلہ ہے...... خوامخواہ اتنے سال ضائع کیے تو نے۔ کسی آرٹس سبجیکٹ میں بی اے کر کے ماسٹر کر لیتا تو آج ہماری طرح تمہارے پاس بھی ڈگری ہوتی۔ خیر دیر آید درست آید......" شہزاد نے بھی اس کا حوصلہ بڑھایا تھا۔ شہزاد اس کے گروپ میں تینتیس سے اوپر کی عمر کا تھا۔ گھر میں بیوی بچے تھے مگر فطرت نہیں بدلتی امین تیس کا تھا جبکہ کامران اس کا ہم عمر تھا۔ مگر شوق اور دلچسپیاں ایک ہونے کی وجہ سے سب دوست تھے۔

"تو ایسا کر اس لڑکی کو اٹھا لے......" امین نے بڑی سنجیدگی سے اسے مشورہ دیا۔

"کاش ایسا کر سکتا......" اس نے ایک گہری سانس بھری۔

"کیوں بھلا......؟ ہمارے لیے یہ کون سا مشکل کام ہے۔ اگر ایسی ہی وہ دو ٹکے کی لڑکی ہے تو اس کے لیے تمہیں اتنا خوار ہونے کی ضرورت ہی کیا ہے چند دن پاس رکھنا دل بھر جائے تو کسی کے ہاتھ آگے ٹرانسفر کر دینا۔ نہ ہی ثبوت بچے گا نہ ہی کوئی مسئلہ ہوگا۔" کامران کا یہ مشورہ تھا۔ اس نے سر جھٹکا۔

"اب وہ اتنی بھی دو ٹکے کی نہیں ہے بڑی مضبوط بیک ہے ڈی آئی جی شاہ زیب حیات علی اسے اپنی بھتیجی شو کرواتے ہیں۔ بھلے وہ ان کے بھائی کی بیٹی نہیں ہے مگر ان کے گھر وہ ان کی بیٹی کی ہی طرح رہ رہی ہے۔ سیکیورٹی میں وہ کالج آتی اور جاتی ہے۔ ان کے گھر کے باہر گارڈ کھڑے ہیں۔ اندر کیمرے نصب ہیں۔ اور مصطفیٰ پولیس ڈیپارٹمنٹ میں انتہائی اونچی پوسٹ پر بیٹھا یہ شخص اپنے باپ سے کئی گنا بڑھ کر چالاک ہے۔ اتنا آسان نہیں ہے یہ سب۔"

"تو پھر کوئی مار...... کیوں اپنے آپ کو ایک لڑکی کے پیچھے برباد کر رہے ہو۔" شہزاد خاصا جل کر بولا۔

"کاش کوئی ہی مار سکتا۔ لیکن میں نے بھی سوچ لیا ہے کہ اسے ہر حال میں حاصل کر کے رہوں گا چاہے اب اپنا طریقہ کار ہی بدلنا پڑے۔" اس کے ارادے مصمم تھے۔ ان تینوں نے ایک دوسرے کو دیکھا۔

"مثلاً کیا کرو گے۔"

"میں شادی کروں گا اور ساری عمر اسے اس طرح ستاؤں گا کہ وہ اپنے زخم چاٹتی پھرے گی سالی......" تمایا گالی بکتے ہوئے اس نے اپنے ارادے ظاہر کیے تھے۔

"زبردست...... چلو اچھی بات ہے۔ اگر وہ اتنی مضبوط ایک میں ہے تو تم پھر بھی کھائے کا سودا نہیں کرو گے پھر بھی تمہاری بہن کے سسرال میں اس کو اپنانے کا سب سے بہتر طریقہ ہے اس طرح تمہاری سسٹر کا گھر بھی محفوظ رہے گا۔" شہزاد کو اس کا ارادہ بہت پسند آیا تھا۔ اس نے فوراً سراہا بھی تھا۔

"کیا وہ لوگ تمہیں لڑکی دے دیں گے۔" امین نے کھوجتی نظروں سے اسے دیکھا۔

"اگر نہ بھی دیں تو بھی اور بہت سے طریقے ہیں...... اب یہ طے ہے کہ مجھے شادی اسی سے کرنی ہے۔" اس کا بے لچک انداز تھا۔

"ویل ڈن...... بیسٹ آف لک۔" کامران نے بھی سراہا تھا جبکہ امین نے تمسخرانہ نظروں سے اسے دیکھتے کندھے اچکا دیے تھے۔

اوریاز نے جان بوجھ کر اس کا انداز نظر انداز کر دیا تھا۔



وہ اپنی مخصوص اسپیڈ میں گاڑی ڈرائیو کرتا آ رہا تھا۔ آج وہ خلاف معمول لیٹ تھا۔ احسن عموماً میٹنگز وغیرہ اٹینڈ کرتا تھا مگر آج اسے جانا پڑ گیا تھا۔ نو بجے تک وہ فارغ ہوا تھا۔ گھر سے احسن اور بابا کے دو فون آ چکے تھے۔ وہ انہیں جلدی پہنچنے کی اطلاع دینے کے ساتھ ہی اسپیڈ سے گاڑی دوڑا رہا تھا۔ وہ سارا دن کی ازحد مصروفیت و تھکاوٹ کی وجہ سے اب خود بھی جلد از جلد گھر پہنچ کر آرام کرنا چاہتا تھا۔

رات کا وقت تھا اسی وجہ سے ٹریفک بھی کم تھا۔ ابھی وہ گھر سے کچھ فاصلے پر ہی تھا جب ایک تیز رفتار گاڑی کو سامنے سے آتے دیکھ کر اس نے جلدی سے اپنی گاڑی کی اسپیڈ کم کی تھی۔ ون وے سڑک تھی ہارن دیتے اس نے سامنے والی گاڑی کے ڈرائیور کو متنبہ کرنے کی کوشش کی تھی مگر لگتا تھا کہ اس گاڑی کا ڈرائیور بہرہ تھا گاڑی کی اسپیڈ کم ہونے کی بجائے مزید بڑھ گئی۔ ممکنہ حادثے سے ڈر کر ولید نے فوراً بریک پر پاؤں رکھا تھا مگر دیر ہو چکی تھی۔ سامنے سے آنے والی گاڑی لہرا کر اس کی گاڑی کے میر سے ٹکراتی لہراتی فٹ پاتھ پر چڑھ کر ایک طرف الٹ گئی تھی۔

ولید نے فوراً اپنا چہرہ نیچے جھکایا تھا مگر ایسا کرنے سے اس کا چہرہ تو ونڈ اسکرین کی تباہ کاریوں کی زد میں آنے سے بچ گیا تھا مگر ولید کو لگا جیسے اس کی گردن اور کندھے شیشے کی نوکوں سے چھل گئے ہیں۔ ونڈ اسکرین اور سائیڈ کی کھڑکی کا شیشہ بری طرح ٹوٹا تھا۔

حادثہ کافی شدید اور فوری تھا۔

اس نے اپنے حواس کو قابو کرتے ہوئے سر اٹھا کر دیکھا تو کئی ٹیسیں درد کی اسے اپنے کندھوں اور بائیں بازو کے ساتھ ساتھ گردن سے بھی اٹھتی محسوس ہوئیں۔

اس نے اپنے آپ کو سنبھالتے احتیاط سے ٹکڑے پیچھے کرتے دروازے کو کھولا تھا۔ باہر آ کر اس نے دوسری گاڑی کو دیکھا۔ رات کے وقت ٹریفک اس سڑک پر نہ ہونے کے برابر تھی۔ کافی دیر بعد کوئی کوئی گاڑی گزر رہی تھی۔ اس نے گاڑی ٹکراتے ہوئے ایک بھرپور نسوانی چیخ سنی تھی جو یقیناً دوسری گاڑی سے برآمد ہوئی تھی۔ گاڑی جس طرح الٹی پڑی تھی لگتا تھا کہ گاڑی کے افراد خاصے زخمی ہوں گے اگر بچ بھی گئے تو یقیناً چوٹیں تو شدید نوعیت کی ہوں گی۔

وہ اپنے زخموں اور تکلیف کو بھلائے سرعت سے دوسری گاڑی کی طرف بڑھا تھا۔ گاڑی سائیڈ سے الٹی ہوئی تھی۔ اس نے اس کے ٹوٹے شیشوں سے جھانکا تو گاڑی میں ایک نسوانی وجود کے علاوہ اسے کوئی اور نظر نہ آیا تھا۔ لڑکی ڈرائیونگ سیٹ پر تھی پتا نہیں زندہ بھی تھی کہ مر کھپ گئی تھی۔ خون بہت تیزی سے بہہ رہا تھا۔

ولید نے سوچا چپ چاپ اپنی خیر منائے اور نکل جائے مگر اس کا دل کسی کو یوں بے یار و مددگار چھوڑ کر جانے کو نہ چاہا۔ اس نے اپنی تمام قوت استعمال کر کے گاڑی کو دھکا لگایا تو وہ لڑکھڑاتی کچھ سیدھی ہوئی تھی اب گاڑی کا دروازہ کھل سکتا تھا اس نے زور سے دروازہ کھولتے اندر سر ڈالا۔

لڑکی کا بازو تھام کر دیکھا نبض چل رہی تھی۔ وہ یقیناً ابھی زندہ تھی بروقت طبی امداد سے وہ بچ بھی سکتی تھی اس نے اس کو دونوں بازوؤں کے حصار میں لے کر اپنی طرف کھینچا تھا۔ خون اس قدر بہہ رہا تھا کہ پہچاننا مشکل ہو رہا تھا۔ مگر باہر زمین پر ڈالتے اس نے اندازہ لگایا کہ لڑکی نہ صرف خاصی خوب صورت تھی بلکہ جس طرح کا لباس وہ زیب تن کیے ہوئے تھی وہ خاصی ماڈ اور روشن خیال بھی تھی۔

اس کے برہنہ بازوؤں اور بے ہوش رہا وجود سے نگاہیں چراتے اس نے پھر گاڑی میں سر دیا تھا۔ دوسری سیٹ کے پیچھے پڑا ایک موبائل اور دوسری چیزیں اس نے اٹھا کر بیگ میں ڈالتے ہوئے گاڑی کی چابی بھی اگنیشن سے کھینچ لی تھی۔

لڑکی کو اپنی گاڑی کی پچھلی سیٹ پر منتقل کر کے اس نے اپنا کوٹ اتار کر اس کے وجود پر ڈال دیا تھا۔

نجانے کس گھرانے کس خاندان کی عزت تھی۔ اسے اپنے اعصاب سلگتے محسوس ہوئے اس کی نگاہوں میں ایک ڈھکا چھپا سراپا در آیا امریکہ جیسے روشن خیال معاشرے میں رہنے کے باوجود وشی

"سوری بھئی! پچھلے دونوں دروازوں کے لاک خراب ہیں۔" شہوار نے لب بھینچ لیے۔

"تو کیوں ٹھیک ہے اس کو بھی خراب کروا لیتے۔" وہ غصے سے ایک دم آؤٹ ہوئی جب کہ مصطفیٰ نے اس کے الفاظ پر ایک دم قہقہہ لگایا تھا۔

"اندر بیٹھ کر بات کر لیتے ہیں اگر اسی طرح کھڑی رہیں تو خاصی لیٹ ہو جاؤ گی۔" شہوار کی آنکھوں میں نمی سمٹ آئی مگر وہ ضبط کیے کھڑی رہی۔

"پچھلا دروازہ کھولیں۔" مصطفیٰ نے اسے دیکھا وہ اسی طرح بے لچک انداز لیے کھڑی تھی۔

"اگر تمہارا قیامت تک اسی طرح کھڑے رہنے کا ارادہ ہے تو شوق سے کھڑی رہو مگر یہ طے ہے کہ جب میرے ساتھ ہی جانا ہے تو اسی سیٹ پر بیٹھنا ہوگا۔ میں تمہارا شوفر نہیں ہوں مائنڈ اٹ۔" شہوار نے نہایت برہمی سے اسے دیکھا وہ چڑانے والے انداز میں کندھے اچکا گیا تو شہوار کا جی چاہا کہ ہر چیز پر لعنت بھیجے اور واپس اندر چلی جائے مگر وہ جانتی تھی کہ یہ شخص یہی چاہتا ہے کہ وہ آج کالج نہ جائے اور وہ خود اس شخص کی وجہ سے اپنا جانا ملتوی نہیں کر سکتی تھی ناچار اسے اگلی سیٹ پر بیٹھنا پڑا مگر اندر بیٹھنے کے بعد اس نے جس قدر زور سے دروازہ بند کیا تھا کوئی چھوٹی موٹی گاڑی ہوتی تو ہل کر رہ جاتی۔ مصطفیٰ بس اسے دیکھ کر رہ گیا۔ مصطفیٰ مزید اسے کچھ کہے بغیر گاڑی ڈرائیو کرنے لگا۔ شہوار کا موڈ بے حد خراب تھا۔ وہ اندر سے ہمراجان باہر کی طرف منہ کیے بیٹھی رہی۔ گاڑی روڈ پر آئی تو مصطفیٰ رفتار بہت دھیمی رکھتے ہوئے موبائل نکال کر کوئی نمبر ڈائل کرنے لگا۔ شہوار نے ایک سلگتی نگاہ اس پر ڈالی اور پھر باہر دیکھنے لگی۔

"وعلیکم السلام!" کال ملانے کے بعد وہ کسی سے مخاطب تھا۔

"آن ڈیوٹی ہیں؟" وہ پوچھ رہا تھا۔

"اوکے ذرا میں میڈیکل کالج کی طرف جا رہا ہوں آپ بھی اسی طرف آ جائیں۔" وہ نجانے کس سے کہہ رہا تھا اور کیوں کہہ رہا تھا چاہتے ہوئے بھی وہ سننے پر مجبور تھی۔

"بس یوں ہی سمجھیں آج سے پھر ڈیوٹی اسٹارٹ۔" نجانے وہ کس ڈیوٹی کی بات کر رہا تھا اس نے پھر پلٹ کر دیکھا تو وہ اس کے دیکھنے پر بڑے دلکش انداز میں مسکرا دیا۔ شہوار کنفیوز ہوتی دوبارہ گردن پھیر گئی۔

"اوکے پھر آ جائیں میں ہیں انتظار کروں گا۔" بات مکمل کر کے چند اختتامی الفاظ ادا کرنے کے بعد مصطفیٰ نے کال بند کر کے موبائل ڈیش بورڈ پر رکھ دیا۔ گاڑی ڈرائیو کرتے مصطفیٰ نے اسے دیکھا۔ پرسوں ہونے والی تلخ کلامی کے بعد دونوں کی اب ملاقات ہوئی تھی اور جس طرح شہوار کا اس کے ساتھ رویہ تھا وہ اس کے جذبات احساسات کے متعلق بخوبی اندازہ لگا سکتا تھا اس وقت بھی وہ بکسر انجان قطع تعلقی کا تاثر دیتی بالکل کی ہوئی تھی۔

"ایک گھر میں ہی رہتے ہوئے شہوار ہمارا سامنا تو کئی بار ہوگا پھر ایسا کب تک چلے گا؟" نا چاہتے ہوئے بھی وہ اس سے مخاطب ہوا تو شہوار نے پلٹ کر اسے دیکھا۔

"ناراضی یا دشمنی کی بنیاد میں نے نہیں رکھی جب آپ میری ذات کو یوں ڈیفائن کریں گے تو لازمی بات ہے میں آپ کو پتھر کے جواب میں پھول نہیں ماروں گی۔" شہوار کی تلخی ہنوز تھی۔

"میں تو بس اتنا جانتا ہوں کہ یہ رشتہ طے پا جانا ہمارے بڑوں کا باہمی فیصلہ تھا جو باہمی رضامندی سے طے پایا گیا۔ ماں جی نے مجھ سے میری رضامندی چاہی تمہارے اندر کوئی ایسی خامی نظر نہ آئی کہ میں انکار کرتا سو ہامی بھر لی۔ اب تمہارے کیا احساسات و جذبات تھے مجھے خبر نہیں تھی؟ بہر حال پرسوں ہمارے درمیان جو بھی گفتگو رہی وہ ایک طرف ہمارا رشتہ طے پا تا ہے یا نہیں وہ سب ثانوی باتیں ہیں مگر اس کالج اور ایاز والے معاملے میں میں پیچھے نہیں ہٹوں گا۔ اس لیے اپنی ہر کا نہ ضد اور انا کو فراموش کر کے تمہیں میرے ساتھ رہنا ہوگا اور مجھے برداشت کرنا ہوگا۔ یہ طے ہے کہ تم کالج میرے ساتھ ہی جاؤ گی ہو سکتا ہے واپسی پر بھی میں خود ہی پک کر لوں کہ میں ایاز جیسے لوگوں کو غیر اہم سمجھ کر کوئی رسک لینے کا قائل نہیں ہوں۔ دشمن کو کبھی اور کسی بھی حال میں کمزور سمجھنا میری نظر میں نہیں ہے۔ تمہیں یہ پسند آئے یا نہیں وہ سب ایک طرف مگر یہ طے ہے کہ تمہیں مجھے اس سلسلے میں برداشت کرنا ہی ہوگا۔" وہ نہایت اطمینان سے بول رہا تھا شہوار لب بھینچے بیٹھی رہی۔

"اس لیے اعتراض کا ہر پہلو بے بنیاد ہے امید ہے کہ تم اس بچگانہ رویے کا مظاہرہ نہیں کرو گی۔" بہت سنجیدگی سے کہتے مصطفیٰ نے گاڑی کی رفتار کچھ بڑھائی اور باقی سارا راستہ دونوں کے درمیان ایک محسوس کی جانے والی خاموشی حائل رہی۔



وہ ساری رات سو نہیں پائی تھی۔ رو رو کر حالت خراب کر ڈالی تھی سو کالج جانے کا کوئی ارادہ نہ تھا مگر صبح صبح شہوار کی کال نے پروگرام بدل ڈالا تھا۔ اس نے سوچا کہ کمرے میں پڑے کڑھنے کی بجائے کالج چلی جائے تو بہتر ہے کم از کم کلینہ وہ افیت سے تو نجات مل جائے گی۔ لباس بدل کر وہ جیسے ہی آئینے کے سامنے آئی تو اپنی شکل دیکھ کر پھر رو نے لگا۔ انگلیوں کے نشان کی سرخی دائیں رخسار پر ابھی بھی واضح تھی البتہ سوجن ختم ہو گئی تھی۔ آنکھیں گریہ زاری سے الگ زبان حال بیان کر رہی تھیں آواز کا بھاری پن علیحدہ سے تھا اب اگر ایسی حالت میں گھر میں رہتی تو کس کس کو وضاحتیں دیتی؟ ماما اور رومیتا نے دونوں نے تو پریشان ہونے کے ساتھ ساتھ پوچھ پوچھ کر بے حال کر دینا تھا اس نے سوچا خاموشی سے تیار ہو کر بغیر ناشتا کیے یا کسی کا سامنا کیے کالج کے لیے روانہ ہو جائے تو بہتر ہے

واپسی پر حالت سنبھل چکی ہوئی۔ وہ خاموشی سے تیار ہوئی۔ آنکھوں کی سرخی ختم ہونے سے تو رہی البتہ رخسار کے نشان ختم کرنے کو اس نے کولڈ کریم یوز کی تھی مگر چور کی داڑھی میں تنکا کے مصداق کوئی فائدہ نہیں ہوا۔ خاموشی سے اپنی چیزیں اور کتابیں لے کر کمرے سے نکل آئی تھی۔

کچن سے اٹیچ ڈائننگ ہال سے باتوں کی آوازیں آ رہی تھیں وہ ادھر جانے کی بجائے لاؤنج سے ہوتی وہاں سے نکلنے والی تھی کہ ماما کو دروازے سے اندر داخل ہوتے دیکھ کر رک گئی۔

"السلام علیکم!"

"اٹھ گئی تم؟" انہوں نے پوچھا تو وہ محض سر ہلا گئی۔

"باہر کدھر جا رہی ہو؟ ناشتا کر لو کل بھی ناشتا کیے بغیر چلی گئی تھی۔" اسے باہر نکلتے دیکھ کر ماما نے ٹوکا تو اسے رکنا پڑا۔

"فی الحال بھوک نہیں اور ٹائم بھی نہیں۔ کالج سے کچھ نہ کچھ لے لوں گی۔" نہایت بے زاری سے جواب دیا تو ماما ایک دم متوجہ ہوئی۔

"کیا بات ہے؟ تمہارے گلے کو کیا ہوا ہے؟" اس کی آواز نے آخر کار راز فاش کر دیا۔

"کچھ نہیں ہوا اور پلیز بار بار ٹوک کر میرا ٹائم ویسٹ مت کریں جب ایک بار میں نے کہہ دیا کہ مجھے ناشتا نہیں کرنا تو پھر نہیں کرنا۔" ماما جس طرح متوجہ ہوئی تھیں اور بغور دیکھ رہی تھیں اسے ایک دم شدید طیش نے آ لیا تھا۔ نہایت آہستہ مگر بے زاری سے کہا تو وہ حیران ہوئیں۔

"انا کیا پرابلم ہے؟ یہ کس لہجے میں بات کر رہی ہو؟" ایک دم قریب ہو کر نہایت تشویش سے انہوں نے اس کا ہاتھ تھاما۔

"سوری بس موڈ نہیں ہو رہا۔" خود پر قابو پا کر اس نے نظریں چرائیں۔

"تمہاری آنکھوں کو کیا ہوا ہے سوئی ہو کیا؟" سرخ آنکھیں اور سوجے پپوٹے پہلی نگاہ سے ہی سامنے والے کو متوجہ کر لینے کو کافی تھے وہ بھلا کیونکر چپ رہ سکتی تھیں۔ سختی سے لب بھینچ لیے۔

"کچھ نہیں ہوا؟ بس وائرل انفیکشن ہو گیا ہے شاید..... شاید فلو۔" اس نے ماں سے نظریں چرائیں۔

"اور یہ رخسار سرخ کیوں ہے؟" انا کا دل دھک سے رہ گیا وہی ہوا جس کا ڈر تھا۔ ماما رخسار پہ ہاتھ رکھ کر دیکھ رہی تھیں۔

"کچھ نہیں ہوا؟ شاید سوتے میں کوئی چیز چبھ گئی ہوگی۔" ماما نے ایک دو پل اسے بغور دیکھا۔

"اگر اتنا شدید فلو ہے تو کالج مت جاؤ۔" ماما اسی طرح ہاتھ پکڑے کھڑی تھیں وہ محض نفی میں سر ہلا گئی۔

"شہوار کی طبیعت خراب تھی تو آج کئی دن بعد دوبارہ کالج آ رہی ہے اب میں نے بھی چھٹی کر لی تو اکیلی پریشان ہوگی۔" ماما نے محض سر ہلا دیا۔

"ایسے کالج مت جاؤ چلو شاباش تھوڑا سا ہی ناشتا کر لو اتنی خراب طبیعت ہو تو خاک پڑھائی ہوگی آؤ شاباش۔" انہوں نے بازو پکڑ کر ڈائننگ روم کی طرف پیش قدمی کی تو وہ سب سے خصوصاً ولید کے سامنے کے خوف سے لرز اٹھی۔

"نہیں ماما پلیز اس وقت کچھ بھی کھانے کو جی نہیں چاہ رہا قسم سے بھوک نہیں ہے پرامس جب جی چاہا میں کالج سے کچھ نہ کچھ لے لوں گی۔" ماما نے پھر اسے بغور دیکھا۔

"رخسار پہ کچھ لگایا ہے دیکھو کیسے سارا گال سرخ ہو رہا ہے۔" انہوں نے خاصی تشویش سے رخسار پہ انگلی پھیری تو ہلکی سی چبھن محسوس ہوئی جسے انا دبا کر محض سر ہلا گئی۔

"میں جاؤں اب؟" اسے ڈر تھا کہ کوئی اور ادھر نہ نکلے۔ انہوں نے ہاتھ چھوڑا تو وہ سلام کر کے فوراً وہاں سے نکل آئی۔ منصور خان باہر کھڑی دونوں گاڑیوں کو رگڑ رگڑ کر کپڑا مار کر چمکا رہا تھا۔ ساتھ ہی ولید کی گاڑی کھڑی تھی۔

"منصور خان گاڑی نکالو۔" قریب آ کر کہا تو وہ فوراً مؤدب ہوا۔

"ابھی نکالتا ہوں جی۔" ابھی منصور خان گاڑی نکال رہا تھا کہ اندر سے ولید اور احسن ایک ساتھ آتے دکھائی دیے۔ ولید کو دیکھ کر انا کو اپنا آپ سلگتا محسوس ہوا۔ وہ رخ پلٹ گئی دونوں نزدیک آئے تو بھی وہ بے نیاز انداز میں کھڑی رہی۔

"تم نے ناشتا نہیں کیا انا؟" احسن اس کے قریب رکا جب کہ ولید رکے بغیر اپنی گاڑی کی طرف بڑھ گیا۔ انا نے چادر کا پلو دائیں رخسار پر کر لیا۔

"بس یونہی موڈ نہیں ہو رہا۔"

"تمہاری آواز کو کیا ہوا ہے؟ طبیعت تو ٹھیک ہے نا؟" احسن کو تشویش ہوئی انا کے اندر ایک سرد پن سا جاگا۔ یہ سب جس شخص کی وجہ سے ہوا وہ ویسے ہی لاتعلق اور انجان ہے گویا کچھ ہوا ہی نہیں۔ انا کو اپنی آنکھوں میں مرچیں سی چبھتی محسوس ہوئی۔

''جی ...... ''منصور خان گاڑی نکال چکا تھا۔ اب دروازہ کھولے اس کے بیٹھنے کا منتظر تھا۔

''اور تمہاری آنکھوں کو......؟'' احسن بھائی بغور اس کا چہرہ دیکھ رہے تھے۔ انا سہم سی گئی۔

''کچھ نہیں بس نزلہ کی شکایت ہو رہی ہے تو ناک اور آنکھوں سے پانی بہہ رہا ہے۔'' نہایت آہستگی سے کہا اور کن انکھیوں سے ولید کو دیکھا وہ بھی اپنی گاڑی نکال رہا تھا۔

''تو ضرورت کیا ہے اس خراب حالت میں کالج جانے کی۔'' احسن کی آواز بلند تھی انا نے لب بھینچ لیے وہ نہیں چاہتی تھی کہ ولید کچھ سنے۔

''میں چلتی ہوں دیر ہو رہی ہے۔'' احسن کی بات کو نظر انداز کیے وہ آگے بڑھ آئی تھی۔ گاڑی میں بیٹھتے ہوئے اچانک نگاہ ولید کی طرف اٹھی تو ٹھٹک گئی وہ اسی طرح بے تاثر نگاہ لیے دیکھ رہا تھا۔ نگاہ سے نگاہ چار ہوئی تو وہ لاتعلق بن گیا۔ انا کے اندر شدید طوفان نے کروٹ بدلی تو وہ خود کو سنبھالتی پچھلی سیٹ پر بیٹھ گئی جب کہ احسن بھی ولید کی گاڑی میں جا بیٹھا تھا۔ دونوں گاڑیاں آگے پیچھے گیٹ سے نکلی تھیں۔

''منصور خان! گاڑی تیز چلاؤ۔'' دونوں گاڑیاں آگے پیچھے تھیں جب کہ وہ ولید کی نگاہوں سے ایک دم اوجھل ہو جانا چاہتی تھی۔ ایک دم بالکل کہیں غائب۔

''جی بی بی......!'' منصور خان نے رفتار تیز کر لی اور چند منٹ بعد ان کی گاڑی دوسری گاڑی سے جدا ہو گئی تھی۔ انا نے بے دم سا ہو کر سیٹ کی پشت سے کمر ٹکا کر خود کو ریلیکس کرنا چاہا مگر آنسو پلکوں سے ٹوٹ کر چادر کے پلو میں جذب ہوئے تو اندازہ ہوا کہ اندر کی طغیانی پر اب قابو پانا اتنا بھی آسان نہیں۔



شہوار کالج آئی تو سب سے پہلا تصادم ہی ہاشم اور اس کے ساتھیوں سے ہوا۔

''السلام علیکم! کیسی ہیں آپ؟''

''وعلیکم السلام! میں ٹھیک ہوں آپ سنائیں؟''

''اللہ کا بڑا کرم ہے سنا تھا آپ کی طبیعت کافی خراب رہی ہے گزشتہ دنوں۔'' وہ مزید استفسار کر رہا تھا اس نے محض سر ہلا دیا۔



''آپ کالج نہیں آ رہی تھیں تو سارے کالج کو خاصی تشویش لاحق ہو رہی تھی۔ خدانخواستہ چند اسٹوڈنٹس کو یہ بھی ڈر تھا کہ آپ کالج چھوڑ چکی ہیں۔'' ہاشم کے ساتھی نے مسکرا کر کہا۔

''بس طبیعت کی خرابی کی وجہ سے نہیں آ پا رہی تھی۔''

''آپ ہماری بہنوں کی طرح ہیں بے فکر ہو کر آئیں ایاز جیسے لوگوں کی قطعی کوئی ٹینشن لینے کی ضرورت نہیں۔ اس دن کے ہنگامے کے بعد یہاں ہر کوئی محتاط ہو گیا ہے خصوصاً اساتذہ، میڈیکل اسٹاف اور پرنسپل صاحب بذات خود اس معاملے کو ہینڈل کر رہے ہیں تو بے فکر ہو کر کالج آئیں۔ رہ گیا ایاز میں نے کچھ ساتھی اس کی نگرانی پر چھوڑ رکھے ہیں قوی امکان تو یہی ہے کہ وہ اب کالج چھوڑ چکا ہے مگر یہ طے ہے کہ جس دن بھی کالج آیا دھر لیا جائے گا۔ پرنسپل صاحب اسے چھوڑیں گے اور نہ ہی ہم لوگ۔ آپ کے متعلق کوئی سنگین کارروائی اول تو کرنے کی جرأت نہیں کرے گا اگر کرے گا بھی تو یہاں بہت سے لوگ ہیں جو اس کی راہ میں حائل ہونے کی صلاحیت رکھتے ہیں۔ ویلکم بیک! آپ کو دوبارہ کالج میں دیکھ کر ہمیں دلی خوشی ہوئی ہے۔'' ہاشم نے خاصے سلجھے ہوئے انداز میں اسے خوش آمدید کہتے سمجھایا تو وہ بھی مسکرا دی۔

''شکریہ آپ سب کا۔ خصوصاً اس معاملے میں خصوصی تعاون کا۔''

''نو مینشن...... میں پہلے ہی واضح کر چکا ہوں کہ آپ میری بہنوں کی طرح ہیں کوئی بھی مسئلہ ہو آپ ڈائریکٹ کہہ سکتی ہیں آلویز ویلکم!''

''جی شکریہ۔'' وہ لوگ چند ایک باتوں کے بعد رخصت ہوئے تو وہ چند اور ساتھیوں سے سلام دعا کرتی حال احوال بتاتی ایک طرف آ بیٹھی۔ انا کو آ جانا چاہیے تھا مگر لیٹ تھی وہ ابھی ایک دو منٹ بیٹھی تھی اس کی کالج فیلو زفائل کی آنسہ اس کی دوست صاعقہ اور نجمہ چلی آئی۔ وہی لاسٹ ڈے والی گفتگو کا سلسلہ چل نکلا تبھی اسے گیٹ سے انا داخل ہوتی دکھائی دی تو کچھ ریلیکس ہوئی۔ انا کو ہاتھ ہلا کر متوجہ کیا تو وہ سیدھی اس کے پاس چلی آئی۔

''السلام علیکم! کیسی ہو؟'' دونوں پرجوش انداز میں بغل گیر ہوئی۔

''وعلیکم السلام! میں ٹھیک ٹھاک۔'' انا سے جدا ہو کر بغور اسے دیکھا۔

''تمہیں بخار ہے؟'' انا کے جسم کا ٹمپریچر محسوس کرتے وہ پریشان ہوئی۔

''ہاں بس طبیعت ٹھیک نہیں تھی۔'' وہ انا کو لیے ایک طرف آ بیٹھی۔

"کیا ہوا جو اچانک طبیعت خراب ہو گئی۔"

"بس یونہی۔" انا نے ٹشو سے اپنی سرخ ناک رگڑ کر مزید سرخ کی۔ دونوں نسبتاً ایک پرسکون گوشے میں آ بیٹھیں تھیں۔

"اور سناؤ کیسے گزرے یہ دن؟" انا نے شہوار کو بغور دیکھا۔

"بخار کی حالت میں کیسے گزرتے ہیں بھلا؟" انا ہنس دی۔

"گھر میں سب کیسے ہیں؟"

"ٹھیک ٹھاک ہیں تم سناؤ روشانے اور احسن بھائی کی شادی کی تیاریاں کہاں تک پہنچیں؟"

"اچھی خاصی ہو گئی ہیں کچھ باقی ہیں۔ خواتین کی تو وہی گھر یلو شاپنگ ہی ہوتی ہیں۔ باہر کے سب کام مردوں کے سپرد ہیں۔"

"السلام علیکم! کیا میں یہاں بیٹھ سکتی ہوں؟" دونوں باتوں میں مگن تھیں جب آواز پر چونک کر دیکھا۔ چند دن پہلے کینٹین میں متعارف ہونے والی لڑکی کھڑی تھی' کشف مرتضیٰ نام تھا اس لڑکی کا۔

"جی ضرور۔" شہوار نے ہی اجازت دی انا تو خاموش ہی رہی۔ وہ بیٹھ گئی تو دونوں نے بغور دیکھا۔

"آج آپ بہت دن بعد کالج آئی ہیں آپ کے بارے میں سنا تھا کہ طبیعت ٹھیک نہیں۔ اب دیکھا تو سوچا خیریت دریافت کرلوں۔" وہ کہہ رہی تھی شہوار مسکرا دی۔

"جی شکریہ! میں اب بہتر ہوں۔" اس نے اخلاق نبھایا۔

"آپ بھی تو کافی دن بعد دکھائی دے رہی ہیں اتنے دن آپ بھی کہیں نظر نہیں آ ئیں؟" انا کو یہ لڑکی کچھ خاص پسند نہ آئی تھی اس لیے شہوار کے برعکس اس کے ساتھ اس کا رویہ خاصا لیا دیا سا ہی رہتا تھا۔

"بس کہیں بزی تھی تو آ نہ سکی۔"

"شہوار کی غیر موجودگی میں آپ کو صرف دوبار ہی کالج میں دیکھا تھا وہ بھی ایاز گروپ کے لوگوں کے ساتھ۔ میں سمجھی کہ آپ ان کے گروپ ممبر ہیں۔" انا کے الفاظ پر شہوار نے بھی چونک کر اس لڑکی کو دیکھا۔ وہ ایک پل کو کھلکھلا کر ہنس دی۔

"بس یونہی معلومات لینے رک گئی ہوں گی۔ مجھے یاد نہیں پڑتا آپ نے شاید بھی دیکھا ہو ورنہ میرا ان کے گروپ سے کوئی تعلق نہیں۔" اس لڑکی کا انداز نہایت صاف دل اور مضبوط تھا۔ انا بھی کندھے اچکا گئی۔

"مان لیتے ہیں اگر تعلق نہیں تو ان لوگوں سے دور ہی رہیے گا ان کے گرو صاحب بے شک کالج سے غائب ہیں آج کل مگر اس گروپ کے سارے لڑکوں کی شہرت کچھ اچھی نہیں ہے۔ خصوصاً لڑکیوں کے معاملے میں۔" انا کا انداز سنجیدہ تھا۔ وہ لڑکی مسکرا دی۔

"جی ضرور۔" وہ فوراً سر تسلیم خم کر گئی تو شہوار مسکرا دی تبھی ہاشم اپنے کسی ساتھی کے ساتھ اسی جانب آتا دکھائی دیا۔

"ہاشم سے ملی تم؟" انا نے پوچھا تو اس نے سر ہلا دیا۔

"آپ ادھر بیٹھی ہوئی ہیں اپنی یار غار کے ہمراہ تم سارے کالج میں ڈھونڈ آ ئے آپ کو۔" آتے ہی ہاشم نے شہوار کو دیکھ کر کہا۔

"خیریت......؟"

"جی خیریت ہی ہے۔ چیئرمین صاحب کالج آ چکے ہیں اور آپ کی اطلاع اساتذہ کے ساتھ ساتھ چیئرمین صاحب کو بھی مل گئی ہے ابھی سر اشفاق نے بلوایا ہے کہ آپ جہاں کہیں ہیں ڈھونڈ کر چیئرمین صاحب کے آفس روانہ کروں' سر بھی وہیں ملیں گے۔" ہاشم نے پیغام دیا تو وہ اٹھ گئی۔

"مگر چیئرمین صاحب نے مجھے کیوں بلوایا ہے؟"

"ہو سکتا ہے وہی اس دن والا معاملہ ہو اس دن آپ طبیعت خراب ہونے پر گھر روانہ ہو گئی تھیں آپ کی غیر موجودگی میں ہماری اور ایاز لوگوں کی پیشی سارے اسٹاف کے ہمراہ چیئرمین صاحب کے سامنے ہوئی تھی چونکہ اس دن کے بعد آپ آج حاضر ہوئی ہیں تو آپ کو بلوایا جا رہا ہے۔"

"میں اکیلی نہیں جاؤں گی تم بھی میرے ساتھ چلو۔" ہاشم کے کہنے کے بعد اس نے انا کو دیکھا تو دونوں کھڑی ہو گئیں۔ وہ دونوں ہاشم کے ہمراہ ہی چیئرمین صاحب کے آفس آ ئیں مگر اندر وہ دونوں ہی آئی تھیں۔ چیئرمین صاحب کے ہمراہ چند اساتذہ بھی تھے جن میں سر اشفاق بھی تھے۔

"السلام علیکم سر!" دونوں ایک طرف رکھی کرسیوں پر بیٹھ گئی تھیں۔

"سر! یہ شہوار سکندر علی ہیں۔" سر اشفاق نے چیئرمین صاحب سے اس کا تعارف کروایا تو انہوں نے اسے بغور دیکھا۔

"کیسی طبیعت ہے بیٹا اب آپ کی؟" انہوں نے شہوار سے پوچھا۔

"میں بہتر ہوں اب، شکریہ!"

"آپ شاہ زیب علی کی بھتیجی ہیں مجھے قطعی علم نہ تھا وہ تو کل مصطفیٰ شاہ زیب خود آیا اور اس نے کمپلین کی تو مجھے اندازہ ہوا کہ وہ جس بچی کی بات کر رہا ہے وہ آپ ہیں۔" سر بتا رہے تھے اور شہوار نے خاصی حیرت سے انہیں دیکھا تو کیا مصطفیٰ ادھر آیا تھا۔

"یا زنی الحال کالج نہیں آ رہا اس کے بارے میں خبر ملی ہے کہ وہ کالج چھوڑ چکا ہے تاہم ابھی کنفرم اطلاع نہیں۔ ہم نے اس کے والدین کو لیٹر ایشو کر دیا ہے کہ وہ آج کل میں کالج حاضر ہو ورنہ دوسری صورت میں اس کو کالج سے نکال دیا جائے گا۔ مجھے بہت افسوس ہے بیٹا کہ کالج کی حدود میں ایسا سنگین واقعہ پیش آیا۔ آپ شاہ زیب علی کی بھتیجی ہیں تو میرے لیے اپنی بیٹی جیسی ہیں کوئی بھی پرابلم ہو کوئی بھی مسئلہ ہو یا اساتذہ آپ کے سامنے موجود ہیں ان سے کہیں اگر ان سے ڈسکس نہیں کر سکتیں تو ڈائریکٹ کسی بھی وقت میرے پاس آ جائیں۔ میں نے ان اساتذہ کی ذمہ داری لگا دی ہے کہ کالج کی حدود میں داخل ہوتے ہی یہ گرلز کی سیکیورٹی کا خصوصی بندوبست اور خیال رکھیں گے یہ صرف آپ کا معاملہ ہی نہیں میری کوشش ہوگی کہ اس کالج میں آنے والی ہر بچی کو سیکیورٹی اور تحفظ حاصل ہو۔" سر بہت سنجیدگی اور بردبار انداز میں کہہ رہے تھے۔

"شکریہ سر!" اس خصوصی تعاون سے وہ از حد متاثر ہوئی۔ کچھ دیر تک وہ مزید اپنے خیالات کا اظہار کرتے رہے، شہوار کو خصوصی عزت افزائی دیتے اپنے آئندہ کے لائحہ عمل سے آگاہ کرتے رہے اور کچھ دیر بعد جب وہ ادا کے ہمراہ وہاں سے نکلی تو خاصی مطمئن تھی۔

"واہ بھئی واہ...... یہ مصطفیٰ شاہ زیب والا کیا قصہ ہے بھئی؟" باہر آتے ہی ادا ایک دم اس کے سر ہوئی تو وہ جھینپ گئی۔

"کچھ خاص قصہ نہیں۔" اس نے ٹالنا چاہا۔

"ہاں تو مصطفیٰ شاہ زیب علی صاحب کے رشتوں نے انہیں بتایا ہوگا کہ یہاں ایا زوالے معرکے کے متعلق جو موصوف چیئرمین صاحب تک کمپلین لے کر پہنچ گئے تھے۔" اس نے طنزیہ کہا تو شہوار کی ایک دم ہنسی نکل گئی۔

"بکومت! اس دن میری طبیعت خاصی خراب تھی بخار کی حالت میں تجانے کیا بکواس کرتی رہی اور بدقسمتی سے مصطفیٰ نے سن لیا پھر بعد میں ساری تفصیل اگلوا کر ہی دم لیا۔ مجھے نہیں پتا تھا کہ وہ یہاں بھی کمپلین کر کے جا چکا ہے۔" وہ ادا کو ساری تفصیل بتاتی تو اور بھی بہت کچھ بتانا پڑتا پہلے ہی وہ ادا کو عادل بھائی کی نفرت کا سبب بتا کر پچھتا رہی تھی۔ وہ نہیں چاہتی تھی کہ ادا اسے مصطفیٰ کے حوالے سے چھیڑے۔ اب بھی اس نے اصل صورت حال بتانے کی بجائے چند الفاظ میں قصہ سمیٹنا چاہا تھا۔

"اوہ! اس کا مطلب ہے موصوف اعلیٰ عہدے پر ہی فائز نہیں بلکہ اچھی خاصی قابلیت کے بھی مالک ہیں جو فوراً ایکشن لیتے ہوئے چیئرمین صاحب تک رسائی حاصل کر لی۔" ادا متاثر ہوئی تھی شہوار چپ ہی رہی۔

"مصطفیٰ شاہ زیب علی نام سن کر مجھے ایک اور شخص بھی یاد آنے لگا ہے۔ امریکہ میں ہمارے اپارٹمنٹ کے ساتھ فلیٹ ہوتا تھا احسن ولید بھائی کا دوست ہوتا تھا چند لڑکوں کے ساتھ مل کر رہتا تھا پھر ہم لوگ پاکستان آ گئے تو دوبارہ کبھی ملاقات ہی نہ ہو پائی آج کل وہ بھی پاکستان میں اپنی فیملی کے پاس ہوتا ہے۔ زیادہ تفصیل میں نہیں جانتی مگر نام کی مماثلت ضرور ہے۔" دونوں آپس میں گفتگو کرتے آگے بڑھ آئی تھیں چونکہ مصطفیٰ کے متعلق شہوار کم ہی کسی سے بات چیت کرتی تھی اب بھی ادا کے جواب میں کچھ نہ کہا۔

"ویسے پرسنالٹی کے لحاظ سے کیسا ہے یہ شخص؟" وہ دونوں واپس پہلی والی جگہ پر آ بیٹھی تھیں۔ شہوار نے سنجیدگی سے ادا کو دیکھا۔

"تمہارے کزن ولید اور احسن بھائی کا مقابلہ نہیں کر سکتا۔" شہوار نے کہا۔

"رئیلی......"

"واقعی مگر موصوف تو پولیس ڈیپارٹمنٹ میں ہیں وہاں کیسے سلیکٹ ہو گئے اگر اتنی پرسنالٹی کے ہی مالک ہیں تو۔"

"خیر اتنی نارمل پرسنالٹی بھی نہیں احسن بھائی زیادہ ہی گورے چٹے ہیں اور اسمارٹ بھی ہیں اور ولید صاحب کو بھی دیکھ چکی ہوں وہ جس قسم کی شخصیت کے مالک ہیں اس کے مقابل مصطفیٰ کے نمبر تھوڑے سے کم ہو جاتے ہیں۔ قد کاٹھ برابر ہے بس مسکلیکس سے موصوف ولید بھائی سے مات کھا جاتے ہیں۔" ادا بس دیکھ کر رہ گئی۔ ولید مردوں میں کھڑا ایک دم نمایاں ہو جاتا تھا اس کی پرسنالٹی کی

خوبی تھی یا خامی مگر عرصے بعد جب پہلی بار پاکستان آنے پر اسے دیکھا تو وہ خود ہوش و حواس کھو بیٹھی تھی۔ اس نے کئی مرد دیکھے تھے حسین سے حسین تر مگر ولید کی شخصیت کا وقار رکھ رکھاؤ شائستہ اور مہذب انداز و اطوار خاص طور پر شہزادوں جیسی آن بان رکھنے والی شخصیت کے ہوتے ہوئے مزید ڈریسنگ کا خصوصی انتخابات اس کی شخصیت کو چار چاند لگا دیتا تھا۔ ایسے میں وہ کئی مردوں میں گھرا ہونے کے باوجود بھی خواتین کی توجہ حاصل کرنے کی خصوصی صلاحیت رکھتا تھا اور یہ حقیقت بھی تھی کہ وہ نہایت زوردار اور شاندار شخصیت کا مالک تھا۔ اس کی شخصیت کا یہ سحر یہ مقناطیسیت ایسی تھی کہ وہ خود بیاہر کوئی برملا اعتراف کرتا تھا جیسا کہ اب شہوار کر رہی تھی۔

”تمہیں ولید پرسنالٹی وائز کیسا لگا؟“ وہ ایک دم مصطفیٰ کو بھول کر ولید کا ذکر چھیڑ بیٹھی۔

”ماشاء اللہ بہت زبردست اور پاورفل پرسنالٹی کے مالک ہیں وہ۔“ شہوار نے ایمان داری سے تجزیہ کیا تو اما لب سی گئی۔ گزری شب ایک دم ذہن کے دریچے پر دستک دینے لگی تو اس نے لب بھینچ لیے۔

”ماشاء اللہ روشنا نے بھی بہت پیاری ہیں مگر اس کو دیکھنے کے بعد مجھے مسلسل یوں لگ رہا ہے کہ جیسے میں کہیں پہلے بھی اس ہستی سے مل چکی ہوں کہیں دیکھ چکی ہوں یہ چہرہ مجھے بڑا شناسا سا لگا۔ روشی اور ولید بھائی دونوں میں کافی مشابہت ہے کیا تمہارے ماموں جان بھی ولید جیسی شاندار شخصیت کے مالک ہیں؟“ شہوار نے پوچھا۔

”نہیں اماموں میرے عام نارمل شخصیت کے حامل ہیں۔ ولی اور روشی دونوں ہی کچھ بہت خاص حسن رکھتے ہیں ناما کے بقول دونوں اپنی ماما پر گئے ہیں ما۔ کہتے ہیں کہ ان دونوں کی والدہ بھی بہت حسین و جمیل خاتون تھیں۔“

”اچھا......“ شہوار کو ایک دم اس قصے سے دلچسپی پیدا ہوئی۔

”تمہاری ممانی کا کیا نام تھا؟“ اس نے دوبارہ تجسس سے پوچھا۔

”لالہ رخ۔“ اما نے بتایا۔

”زبردست......“ شہوار نے ایک دم سراہا۔

”جس ہستی کا نام اتنا خوب صورت ہو وہ یقیناً خود بھی بہت خاص ہوں گی۔“

”ہو سکتا ہے۔“

”تم نے اپنی ممانی دیکھی ہیں؟“

”نہیں اولی اور روشی کے بچپن میں ہی وفات پا گئی تھیں اور گھر میں کسی کے پاس ان کی تصویر بھی نہیں۔ ماما بتاتی ہیں کہ تب تصویروں کا کوئی خاص رواج نہ تھا۔“

”کیا ہوا تھا انہیں؟“ یونہی سوال در سوال کا سلسلہ چل نکلا تو پوچھا۔

”پتا نہیں ماما زیادہ تفصیل میں اس قصے کو نہیں بیان کرتی شاید کوئی ایکسیڈنٹ ہوا تھا۔“ اس نے کندھے اچکائے۔

”روشی کی عمر تقریباً کتنی تھی؟“

”ماما بیان کرتی ہیں کہ روشی سال ڈیڑھ سال کی تھی جب اس کی ماما کی ڈیتھ ہو گئی تھی تب ہم لوگ اپنی فیملی سمیت باہر شفٹ ہو چکے تھے اور ماموں جو باہر سے ہی یہاں آئے تھے ہمیں لے جانے کے لیے ان کا ارادہ ہمارے جانے کے بعد اپنی فیملی کو لے کر وہاں جانے کا تھا جب ممانی کا انتقال ہوا۔ پھر ماموں بچوں کو لے کر ہمارے پاس آ گئے ماما نے ہی ولی اور روشی کو پالا ہم لوگ اکٹھے ہی پلے بڑھے پھر کچھ عرصے بعد ہم پاکستان آ گئے تو ماموں ادھر ہی رہے یہ لوگ اب شفٹ ہوئے ہیں۔“

”اچھا......“

”لگتا ہے آج ہم نے صرف باتیں ہی کرنی ہیں کوئی کلاس لینے کا ارادہ نہیں۔“ اچانک اما کو یاد آیا تو ہنس کر کہا۔

”پہلے ہی خاصا حرج ہو چکا ہے اب سوچ رہی ہوں کہ سنجیدگی کے ساتھ اسٹڈی کی طرف توجہ دوں۔“ شہوار نے بھی فوراً سنجیدہ ہو کر کہا۔

”چلو پھر کلاس اٹینڈ کر لیتے ہیں اس وقت تو سر زاہد کی کلاس ہو رہی ہوگی۔“ اما کپڑے جھاڑ کر کھڑی ہوئی تو شہوار بھی اٹھ کھڑی ہوئی۔

(باقی آئندہ ماہ ان شاء اللہ)

# ٹوٹا ہوا تارا ۔۔۔ سمیرا شریف طور' قسط نمبر 8

## گزشتہ قسط کا خلاصہ

عادلہ اور اس کی والدہ ایاز کا پرپوزل شہوار کے لیے لے کر آتی ہیں جس پر ماں جی، صبا اور عائشہ ششدر رہ جاتی ہیں۔ ماں جی عادلہ کو مصطفیٰ اور شہوار کے رشتے کی بابت علم کے باوجود رشتہ لانے پر باز پرس کرتی ہیں جس پر بیگم عبدالقیوم شہوار کی ذات کے پرخچے اڑا دیتی ہیں جس پر مہرالنساء بیگم تخ پا ہو جاتی ہیں جب کہ دروازے کے پاس کھڑی شہوار ان کی باتیں سن کے روتے ہوئے کمرے میں چلی جاتی ہے۔ تابندہ بی شہوار کی طبیعت پوچھنے کے لیے فون کرتی ہیں جس پر شہوار مصطفیٰ اور اس کے رشتے سمیت اپنی پہچان کے حوالے سے شدید ردعمل کا اظہار کرتی ہے جس پر تابندہ بی ششدر رہ جاتی ہیں جب کہ دوسری طرف مہرالنساء بیگم شاہ زیب صاحب سے عادلہ اور اس کی والدہ کی آمد کا ذکر کرتی ہیں اور ساتھ مصطفیٰ اور شہوار کے جلد نکاح پر زور دیتی ہیں۔ ادا اپنی دلی حالت سے بےخبر غزل سننے میں مگن ہوتی ہے جب ہی ولید بنا اجازت کمرے میں آ جاتا ہے اور اس کے رونے سے متعلق استفسار کرتا ہے جس پر ادا شدید سردمہری کا مظاہرہ کرتی ہے نتیجتاً ولید کا ہاتھ ادا کے گال پر اپنا نشان چھوڑ جاتا ہے اور وہ ساکت رہ جاتی ہے۔ کافی چھٹیوں کے بعد شہوار کالج جانے کی تیاری کرتی ہے کالج میں ہاشم اور اس کے ساتھی شہوار کو خوش آمدید کہتے ہوئے اپنے تعاون کی یقین دہانی کراتے ہیں۔ ادا سے ملنے کے بعد شہوار کا موڈ کافی خوشگوار ہو جاتا ہے جب ہی اچانک کشف مرتضیٰ بھی ان کے پاس چلی آتی ہے۔ تینوں شہوار کو بلوا کر اس سے معذرت کرتے ہوئے ایاز والے معاملے میں اپنے تعاون کی مکمل یقین دہانی کراتے ہیں جس پر شہوار ہلکی پھلکی ہو جاتی ہے ادھر ادھر کی رسمی گفتگو کے دوران شہوار ادا سے روشی کی فیملی کے متعلق استفسار کرتی ہے ادا کے جواب پر شہوار کافی دلچسپی کا اظہار کرتی ہے۔

**اب آگے پڑھیے۔**





وہ اپنے آفس میں تھا جب ہی سبائی کال آئی کہ تابندہ بی آج دوپہر میں حویلی کے ملازم شہزاد ملازمت تاق کے ہمراہ آئی ہیں اس قدر اچانک آمد پر وہ چونکا۔ اس نے حیات نے کی وجہ بھی پوچھی تھی مگر وہ خود بھی لاعلم تھی۔ کیا مطمئن کرتی؟ شہوار کالج میں تھی دوپہر والے رویے کے بعد اس سے ناراض بھی تھا شہوار کو قطعی پروا نہ تھی بلکہ آج صبح جس طرح کالاس کا رویہ تھا اس کی جگہ کوئی عام انسان ہوتا تو فوراً سے پیشتر اپنا امیدامت لوز کر جاتا مگر وہ یہ سوچ کر سہہ گیا تھا کہ دوپہر والے رویے کے بعد محض اب اس کی ضد میں جان بوجھ کر ایسا رویہ اپنا رہی ہے۔ جس طرح ایاز کی طرف سے حالات تھے وہ اسے اس کے حال پر چھوڑ کر ایک طرف بھی نہیں ہو سکتا تھا اور بہر حال اس نے بڑی ایمانداری سے اس کی ذمہ داری اٹھائی ہوئی تھی۔ مصطفیٰ نے وقت دیکھا شہوار کے کالج سے آف ہونے والا تھا صبح اس نے خود آنے کا کہا تھا۔ اب تابندہ بی کی آمد کی اطلاع ملی تو اس نے سوچا کہ شہوار کو لیتے ہوئے گھر جائے تاکہ پتا تو چلے کہ اچانک آمد کس مقصد کے تحت ہوئی ہے یا پھر شہوار نے انہیں بلوایا ہے۔ فرض کرو اگر بلوایا بھی ہے تو کیوں؟

اس نے امجد خان کو بلوا کر اپنی غیر موجودگی میں سب معاملات کو ہینڈل کرنے کی تلقین کی اور آفس کی طرف سے مطمئن ہو کر وہ شہوار کو پک کرنے چلا آیا۔ اس وقت کالج آف ہونے کا وقت تھا۔ وہ وقت پر وہاں پہنچ گیا تھا۔ اسے دس پندرہ منٹ انتظار کرنا پڑا کہ شاید وہ خود ہی باہر آ جائے۔ وہ نہیں آئی تو اس نے موبائل نکال کر اس کا نمبر ملایا۔ چند بیلز کے بعد کال ریسیو کر لی گئی۔

''ہیلو۔'' شہوار کی آواز سنائی دی انداز یوں تھا گویا مجبوراً کال ریسیو کرنا پڑی ہو۔

''میں گیٹ پر ویٹ کر رہا ہوں جلدی باہر آؤ۔'' مصطفیٰ نے سنجیدگی سے کہا۔

''مگر آپ کیوں آئے ہیں؟ ڈرائیور کہاں ہے؟'' اس نے جرح کی۔

''صبح میں نے تمہیں کہا تھا کہ میں پک کروں گا؟ آفس سے اٹھ کر آیا ہوں میرے پاس فالتو وقت نہیں ہے جلدی باہر آؤ۔'' مصطفیٰ نے طنز اور تحکم سے کہا۔ تو وہ اس انداز پر سلگ اٹھی۔

''مجھ پر احسان جتانے کی ضرورت نہیں نہ صبح میں نے آپ کو ساتھ چلنے کو کہا تھا اور نہ ہی اب بلوایا ہے۔'' دوسری طرف سے خاصا تلخ جواب ملا تھا۔

''تم آتی ہو یا میں اندر آؤں؟'' اس کی تلخی پر مصطفیٰ کا بھی پارہ ایک دم ہائی ہوا۔ جواباً غصے سے موبائل بند کر دیا۔

مصطفیٰ نے غصے سے موبائل کو گھورا مگر یہ بچت رہی کہ اگلے تین چار منٹ کے انتظار کے بعد شہوار کی شکل گیٹ پر دکھائی دی تو اس نے اطمینان بھرا سانس لیا۔ اسے آتا دیکھ کر اس نے فرنٹ ڈور کھول دیا تو وہ خاموشی سے بیٹھ گئی۔ صبح کی طرح اس وقت اس نے کوئی بحث و تکرار نہ کی تھی شاید کالج کے باہر رش کی وجہ سے برداشت کر گئی ہو۔

''کیسا گزرا آج کا دن؟'' مصطفیٰ نے گاڑی ڈرائیو کرتے ہوئے پوچھا۔

شہوار نے ایک ناراض سی نگاہ ڈالی اگر صبح والے ایاز والے قصے کے بارے میں وضاحت نہ کر چکا ہوتا تو قطعی جواب نہ دیتی۔

''ٹھیک گزرا۔'' نرا روکھا انداز تھا۔

"ایاز اور اس کے ساتھی آ گئے تھے؟" گاڑی ڈرائیو کرتے سرسری سی نگاہ شہوار پر بھی ڈالی۔

"وہ نظر نہیں آئے۔" اس نے مختصر کہا۔ مصطفیٰ نے پھر دیکھا وہ اس کے بجائے سامنے دیکھ رہی تھی۔

"اور کوئی خاص بات؟" اس کی ایک ہی ٹون پر مصطفیٰ نے گھورا مگر وہ متوجہ کب تھی جو توجہ دیتی۔

"ضیغم امین صاحب نے اپنے آفس میں بلوایا تھا چند اساتذہ کی موجودگی میں۔"

شہوار نے "خاص بات" کی وضاحت کر دی۔ مصطفیٰ نے چونک کر اسے دیکھا مگر وہ اب بھی متوجہ نہ تھی۔

"کیا کہہ رہے تھے؟" اس نے رفتار آہستہ کی۔

"آپ کے کالج آنے اور کمپلین کرنے کے بارے میں بتایا تھا۔" اس نے کچھ جتانے والے انداز میں کہا تو مصطفیٰ ہنس دیا۔ شہوار کے انداز نے اسے ہنسنے پر مجبور کر دیا تھا۔

"تو پھر مزید کیا بات ہوئی؟" شہوار نے سر اٹھا کر دیکھا مصطفیٰ کی ہنسی زہر لگی اس وقت۔

"آپ ضیغم امین صاحب سے دوبارہ جا کر پوچھ لیں۔" مصطفیٰ نے دیکھا وہ خفگی سے جواب دے کر کھڑکی کی طرف منہ موڑ گئی تھی۔ اس نے اپنی ہنسی نچلا ہونٹ دانت تلے دبا کر روکی۔

"ہاں میں بھی سوچ رہا ہوں کہ ہر دوسرے دن ضیغم امین صاحب کے پاس چکر ضرور لگایا کروں۔" شہوار نے خاصی بے چارگی سے دیکھا مصطفیٰ نے بھی اسی وقت دیکھا۔ لبوں پر دھیمی سی مسکراہٹ تھی وہ سلگ اٹھی۔

"کیا خیال ہے پھر؟" وہ پوری جان سے سلگی۔

یہ شخص جان بوجھ کر اسے ستانے کو کہہ رہا تھا وہ لب بھینچ کر باہر دیکھنے لگے کچھ لمحے اسی طرح خاموشی سے سرکنے لگے۔

"تم نے آج کال میں تابندہ والے سے کوئی بات کی تھی؟" اس نے کچھ دیر بعد چونک کر مصطفیٰ کو دیکھا۔ "تو کیا امی جان نے اسے کال کر کے سب بتا دیا؟ میں نے تو منع بھی کیا تھا۔"

"مطلب؟" وہ سلگ اٹھی۔ انداز یوں تھا گویا اندرون خانہ چنگاریاں سی بھڑک اٹھی ہوں۔

"مطلب تو تم ہی بتا سکتی ہو کیونکہ تمہاری اطلاع کے لیے عرض ہے کہ اس وقت تابندہ واپس آ چکی ہیں۔" مصطفیٰ کی اطلاع پر وہ حیرت زدہ رہ گئی۔

"امی شہر آئی ہوئی ہیں کب؟" اس اطلاع پر وہ یکدم حیران رہ گئی۔ اس کی حیرت اتنی نیچرل تھی کہ مصطفیٰ نے بغور دیکھا لیکن وہ تابندہ کی آمد سے بے خبر تھی۔

"لاسٹ اطلاع تو مجھے یہی موصول ہوئی تھی ابھی ملا نہیں ویسے کنفرم اطلاع ہے یہ ضرور کہہ سکتا ہوں۔" شہوار ایک دم پر جوش ہو اٹھی۔

"تو آپ اتنے لیٹ کیوں آئے تھے لینے امی آئی کب تھیں اور مجھے اب کیوں بتا رہے ہیں فوراً اطلاع نہیں دے سکتے تھے۔"

"محترمہ میں وقت پر ہی لینے آیا تھا آپ ہی لیٹ کالج سے باہر نکلی اور آج دوپہر میں ہی وہ آئی ہیں۔" شہوار نے ایک دم سر ہلا دیا وہ ایک دم فراموش کر گئی کہ وہ اس سے کس قدر خفا ہے۔

"رات ہوا جی سے اس کی بات ہوئی تھی مگر تب انہوں نے کچھ نہیں بتایا تھا اس کا مطلب تھا کہ اس سے بات کرنے کے بعد انہوں نے آنے کا پروگرام بنایا تھا مگر وہ آئی کیوں ہیں؟ وہ تو انتہائی ضرورت کے باوجود بہت کم شہر آتی تھیں حتیٰ کہ شادیوں میں بھی وہ نہیں آتی تھیں اس بار کیونکر انہوں نے چکر لگایا تھا وہ ایک دم الجھ گئی تھی۔

"امی کس کے ساتھ آئی ہیں؟" کچھ توقف کے بعد اس نے مصطفیٰ کو دیکھا۔ اب کے انداز پر سوچ تھا۔

"صبا نے کال کی تھی بقول اس کے بختو اور ملازم تاج کے ہمراہ۔" مصطفیٰ کے جواب پر اس نے سر ہلا دیا مگر اندر سے جیسے پکڑ دھکڑ سی شروع ہو گئی تھی۔ جی چاہ رہا تھا کہ فوراً اڑ کر ماں کے پاس پہنچ جائے۔

"پرسوں جو ہمارے درمیان بات چیت ہوئی تھی تم نے اس کا تذکرہ کہیں ہوا جی سے تو نہیں کر دیا؟" مصطفیٰ کو جو بات کھٹک رہی تھی اس نے آخر کار پوچھ ہی لی شہوار براہ راست اس سوال پر ایک لمحے کو ٹھٹکی۔

"اگر کر بھی دیا ہو تو؟" چند پل خاموش رہنے کے بعد اس نے سنجیدگی سے کہا۔

"میں تمہیں اتنا کم عقل نہیں سمجھتا تھا۔" مصطفیٰ کو تاسف نے آ گھیرا۔

"وہ میری ماں ہیں اور میری ماں سے کوئی بات چھپی ہوئی نہیں ہے۔" مصطفیٰ کے انداز نے اسے پھر سلگا دیا تھا۔ ایک دم بے مروتی سے بولا۔

"یہ تو اور بھی شدید افسوس کی بات ہے کہ تم ان کی بیٹی ہو کر انہیں اذیت دینے سے باز نہیں آ رہی۔" مصطفیٰ کا لہجہ صرف ملامت ہوتا بلکہ اچھا خاصا طنز یہ بھی تھا وہ تو جیسے ایک دم آگ بگولا ہو گئی۔

''نہیں آپ کو صاف اور واضح الفاظ میں کہہ چکی ہوں کہ مجھے آپ سے اس سلسلے میں کوئی بات نہیں کرنی۔'' مصطفیٰ کے طنز نے اسے مزید واضح کر دیا تھا بغیر کسی لحاظ و مروت کے اس نے انگلی اٹھا کر وارن کیا تھا۔

مصطفیٰ نے اسے چند پل دیکھا اور پھر مزید کچھ کہے بغیر گاڑی کی رفتار ایک دم تیز کر دی وہ خود بھی اس سے براہ راست اس سلسلے میں بات نہیں کرنا چاہتا تھا۔ وہ چند منٹ بعد ہی گھر کے گیٹ پر تھے۔

شہوار نے بڑی بے تابی سے گیٹ کھلنے گاڑی اندر جانے کا انتظار کیا جیسے ہی گاڑی رکی وہ مصطفیٰ کے باہر نکلنے کا انتظار کیے بغیر ایک دم دروازہ کھول کر تیز تیز قدم اٹھاتے اندر کی طرف بھاگی۔

''کیا ہوا' تمہارے پیچھے کون لگا ہوا ہے جو محترمہ یوں بھاگی آ رہی ہیں؟'' عائشہ نے اسے دروازے میں ہی روک لیا وہ ایک دم جھینپ سی گئی۔ بھاگنے سے سانس اتھل پتھل ہو رہی تھی۔

''کچھ نہیں۔''

''کس کے ساتھ آ رہی ہو ڈرائیور تو گھر پر ہی ہے؟'' عائشہ نے اسے بغور دیکھا اس کا سانس تیز تیز چلنے سے پھولا ہوا تھا اور چہرہ سرخ انگارہ ہو رہا تھا۔

''مصطفیٰ لینے آیا تھا۔'' اس نے سادگی سے کہا۔

''ہیں۔'' عائشہ چونکی۔

''اوہ......ہو......!'' عائشہ نے ایک دم شرارت سے اسے سر سے پاؤں تک دیکھا۔

''تبھی کہوں یہ سانس کیوں چڑھی ہوئی ہے اور محترمہ یوں بھاگی کیوں آ رہی ہیں؟'' عائشہ کی شرارت پر وہ ایک دم خائف ہوئی۔

''شٹ اپ۔''

''ہمیں شٹ اپ کروانے سے کیا ہوگا؟'' ہمارے سامنے تو محترمہ شرم کی پوٹلی بنی پھرتی ہیں اور پیچھے یہ عیش ہو رہے ہیں۔ میری کنفرم اطلاع کے مطابق آج کل محترمہ جا بھی میرے شوہر والیٹ بھائی کے ساتھ رہی ہیں کہاں یہ ایک دم لڑکی رہال سے پہلے شادی نہیں کروں گا'' کا نعرہ لگا رہے تھے اور مصطفیٰ بھائی ایک دم ڈائریکٹ نکاح تک پہنچ گئے ہیں۔ میں تو کچھ نہیں تھی کہ صرف دال میں کچھ کالا ہے مگر یہاں تو مجھے ساری ہانڈی ہی کالی نظر آ رہی ہے۔'' عائشہ کو موقع ہاتھ لگا اور یہ شہوار کی بدقسمتی تھی کہ اس کا پہلا سامنا ہی اس سے ہو گیا تھا اب بری پھنسی تھی خاصی بے چارگی سے اسے دیکھا۔



''تمہارا بس دماغ خراب ہے اور کچھ نہیں۔''

''ایسی کیا ٹھیکری مصطفیٰ بھائی نے گاڑی میں چھوڑ دی کہ محترمہ سرپٹ بندوق سے نکلی گولی کی طرح بھاگی آ رہی تھیں۔ خیر تھی نا کہیں میرے سڑیل مزاج دیور نے کوئی رومینٹک قسم کا ڈائیلاگ تو نہیں مار دیا؟'' ادھر بھی عائشہ تھی شہوار کا چہرہ شرم و خجالت سے ایک دم سرخ ہوا۔

''تم اگر چپ نہیں ہوئی تو میں یہ کتاب تمہارے سر پر ماردوں گی۔'' اس نے عائشہ کے یوں نان اسٹاپ بولنے پر کتاب اٹھا کر دھمکی دی۔

''ہاں ہاں ہم کون سا ایسی دھمکیوں سے ڈرنے والے ہیں۔'' عائشہ پر خاک اثر ہوا تھا۔

''کیا ہو رہا ہے؟'' مصطفیٰ بھی پیچھے آ گیا اور جس طرح شہوار موٹی سی میڈیکل کی کتاب ہاتھ میں پکڑے عائشہ کو مارنے کی دھمکی دے رہی تھی تاثر یہی تھا کہ وہ مارنے کو بالکل تیار کھڑی ہے۔ مصطفیٰ کی آواز پر شہوار نے جھینپ کر ہاتھ نیچے کیا۔

''آپ کی ہونے والی نصف بہتر ابھی سے روایتی بھابی کا کردار ادا کرنے کی پریکٹس کر رہی ہیں اور میں مظلوم نند دیکھیں رہے کتاب مار رہی ہیں محترمہ مجھے۔'' عائشہ بھائی کو دیکھ کر فوراً دبدوبولی انداز بہت شرارتی تھی مصطفیٰ بھی پزل ہو گیا تھا۔

''کوئی نہیں......خواہ مخواہ......میں کب مار رہی ہوں؟'' مصطفیٰ اس کے عقب سے ہوتا اس کے ساتھ آ کھڑا ہوا تھا۔ عائشہ کے الفاظ پر جھنجلا کر اس نے تردید کی۔

''ہاں پریکٹس تو کر رہی ہو نا؟'' شہوار بری طرح پھنسی تھی ایک دم لب بھینچ لیے مصطفیٰ کے سامنے غصہ آنے لگا۔

''کیوں بے چاری کو تنگ کر رہی ہو۔'' مصطفیٰ نے اس کے تاثرات کو سمجھتے بہن کو ٹوکا۔

''او ہو ہو ابھی سے ہونے والی نصف بہتر کی فیور؟'' اس نے آنکھیں مٹکائیں۔

''بکو مت۔'' عائشہ کے الفاظ پر وہ بھی جھینپا گیا جبکہ عائشہ کھلکھلا کر ہنس دی۔

''ویسے یہ خوب صورت جوڑی آج اس وقت ایک ساتھ اکٹھی گھر پر کیسے نظر آ رہی ہے۔'' وہ شرارت کرنے سے بھلا کہاں باز آنے والی تھی اور بدقسمتی سے اس وقت دونوں ایک ساتھ اس کے ہاتھ لگے

تھے۔

''اس کا دماغ خراب ہے تم جاؤ۔'' بہن کو جواب دینے کے بجائے مصطفیٰ نے اسے کہا تو وہ ایک پل بھی وہاں رکے بغیر فوراً اندر کی طرف بھاگی۔

''دیکھیں یہ آپ زیادتی کر رہے ہیں، اسے بھگا رہے ہیں۔'' پیچھے عائشہ دہائی دے رہی تھی۔

''امی کہاں ہیں؟'' رستے میں رخشندہ ملی تو اسے اپنی کتابیں فائل اور بیگ تھماتے پوچھا۔

''ٹی وی والے کمرے میں سبھی بیٹھے ہیں جی۔'' وہ فوراً ادھر آئی تھی امی وہاں بھابی صبا اور ماں کے ہمراہ بیٹھی ہوئی تھیں۔

''السلام علیکم!'' سب کو مشترکہ سلام کر کے وہ امی کی طرف بڑھی اور وہ بھی اسے دیکھ کر اٹھ کھڑی ہوئی تھیں وہ ایک دم بڑی گرم جوشی سے ان سے بغلگیر ہوئی۔ انہوں نے بھی بڑی محبت اور شفقت سے خود سے لپٹا لیا۔ چند پل اسے سینے سے لگائے اس کے وجود کو محسوس کرتی رہیں اور پھر خود سے جدا کر کے چہرہ ہاتھوں میں تھام کر پیشانی چوم لی تو شہوار کی اس قدر محبت پر آنکھیں نم ہو گئیں۔

''کیسی ہیں آپ اور اس طرح بغیر اطلاع کے اچانک کیسے آ گئیں؟'' جس سوال نے دل میں ہلچل مچا رکھی تھی فوراً لبوں پر آیا۔

''سکون سے آرام سے بیٹھ کر بات کرو۔'' مہر النساء بیگم نے اس کی اس قدر بے صبری پر ہنس کر کہا تو وہ جھینپتے ہوئے تابندہ بوا کے ساتھ ہی صوفے پر بیٹھ گئی۔

''بس اچانک پروگرام بنا، تمہاری طبیعت ٹھیک نہیں تھی تو سوچا تمہیں دیکھ آؤں۔'' انہوں نے مسکرا کر کہا مگر شہوار کی تسلی نہ ہوئی تاہم مزید کوئی سوال نہ کیا۔ وہ علیحدگی میں ماں سے پوچھنے کا ارادہ باندھ کر ریلیکس ہو گئی۔ تبھی مصطفیٰ بھی عائشہ کے ہمراہ ادھر ہی چلا آیا۔

''السلام علیکم بوا جی کیسی ہیں آپ؟'' قریب آ کر سلام کرتے وہ جھکا تو بوا جی نے نہایت شفقت و محبت سے اس کے سر اور کندھے پر ہاتھ پھیرا۔

''وعلیکم السلام ماشاء اللہ جیتے رہو۔ میں ٹھیک ہوں تم سناؤ خیریت سے رہا؟''

''جی بالکل ٹھیک ٹھاک، بس آپ کی دعائیں ہیں۔'' مسکرا کر کہتے وہ ماں جی کے پاس بیٹھا۔

''آج تم جلدی آ گئے خیر تھی نا؟'' ماں جی نے بیٹے کو دیکھا جس نے سر ہلا دیا۔

''اور شہوار بیٹے تم کس کے ساتھ آئی ہو؟ ڈرائیور تو ابھی تک گھر میں ہی ہے اکیلی آئی ہو کیا؟'' بیٹے کے بعد انہوں نے شہوار سے پوچھا۔

''شہوار میرے ساتھ آئی ہے مجھے میڈیکل کالج کی طرف کسی کام سے جانا تھا، واپسی پر وہاں سے گزرا تو آف ٹائم ہو گیا تھا سو میں نے شہوار کو پک کر لیا۔'' شہوار کے بولنے سے پہلے ہی مصطفیٰ نے جواب دیا تو شہوار اسے دیکھ کر رہ گئی۔ وہ سچ کہہ رہا تھا یا یہاں کو ٹال رہا تھا وہ اندازہ نہ لگا پائی۔

''اور سناؤ مصطفیٰ بیٹا جاب کیسی چل رہی ہے تمہاری؟'' بوا جی کے پوچھنے پر وہ ان سے باتوں میں لگ گیا۔

''میں چینج کر کے آتی ہوں۔'' چند منٹ ماں کے پاس بیٹھنے کے بعد وہ وہاں سے اٹھ گئی۔ چینج کر کے لوٹی تو وہاں سبھی گفتگو میں مصروف تھے۔

''لو شہوار بھی آ گئی کب کی تابندہ آئی بیٹھی ہے سوائے چائے پانی کے کھانا نہیں کھایا کہ شہوار آئے گی تو ساتھ کھائیں گے۔ رخشندہ اور لائبہ نے کھانا لگا دیا ہے۔ مصطفیٰ اب تم لنچ کر کے ہی واپس جانا۔'' اس کے اندر داخل ہوتے ہی ماں جی نے فوراً کہا، مصطفیٰ نے سر ہلا دیا۔ اور شہوار ایک گہرا سانس لے کر رہ گئی اس کا ارادہ تھا کہ چینج کرتے ہی وہ امی جان کو لے کر اپنے کمرے میں آ جائے گی اور پھر ان سے اس اچانک اور بنا کہے آمد کی وجہ ضرور دریافت کرے گی مگر لگتا تھا کہ اب اتنی جلدی اس کے دل کی یہ خواہش پوری ہونے والی نہیں تھی۔

❁ — ❁ — ❁

پرسوں ماں اور بہن سے بات کرنے کے بعد وہ کچھ ریلیکس ہو گیا تھا شام میں وہ چند دوستوں کے ساتھ پکنک کے لیے آؤٹ آف سٹی چلا گیا، دوسرے دن صبح واپس آتے ہی کمرا بند کر کے سو گیا تھا اب نیند مکمل کر کے جب کمرے سے نکلا تو نائلہ کو لاؤنج کے صوفے پر بیٹھے پایا وہ اپنے ناخنوں کو نیل پالش سے رنگ رہی تھی۔

''ہو گئی نیند پوری؟'' نائلہ نے اسے دیکھ کر پوچھا۔

''ہیلو کاشف کیسی ہے..... اسپتال کا کوئی چکر لگا؟'' سر ہلا کر وہ بھی صوفے پر ٹک گیا۔

''پہلے سے کافی بہتر ہے۔'' نائلہ نے سرسری سا بتایا۔

''مام اس وقت کہاں ہیں؟''

''اسپتال میں ہی ہیں کاشی کے پاس۔''

"تمہیں ایک کام کہا تھا' کیا ابھی نہیں؟" ادھر ادھر کی مزید ایک دو باتوں کے بعد اس نے پوچھا۔
"کیے تھے کل ہم......!" عادل نے نخوت سے بتایا۔
"تو پھر......!" وہ ایک دم متوجہ ہوا۔
"تم ان لوگوں کے جواب سے بے خبر تو نہیں۔" عادل نے طنز سے اسے دیکھا کر کہا تو اس کے تیور تن گئے۔
"یعنی انکار......؟" اس کے اعصاب ایک دم کشیدہ ہو گئے۔
"اوہ کم آن یار اور اب ایسی بھی حور پری نہیں ہے وہ لڑکی حسین ہے تو کیا ذرا بھی میرٹ نہیں ہیں اس میں۔ ہماری سوسائٹی میں ایک سے بڑھ کر ایک لڑکی موجود ہے جو ہماری ایک ہاں کی منتظر ہو گی۔" ایاز کے تیوروں سے ایک دم تاسف کا شکار ہوتے اس نے کہا۔
"بات حسن کی نہیں ہے۔ وہ لڑکی میری ضد بن چکی ہے اب ہزاروں لوگوں کے سامنے میں نے جو ذلت اٹھائی تھی اس کا جب تک بدلہ نہیں لوں گا تب تک چین نہیں ملے گا۔" وہ غصے سے پھنکارا تو عادل نے بغور دیکھا۔
"اصل معاملہ کیا ہے ذرا مجھے بھی تو پتا چلے؟"
"معاملہ اصل سا ہی ہے کالج میں سامنا ہونے پر میں نے ذرا سی چھیڑ چھاڑ کیا کر دی موصوفہ نے تاب کھینچ ماری مجھے بھی غصہ آ گیا منہ سے چند گالیاں نکل گئیں درمیان میں کالج کا ایک اور اسٹوڈنٹ گروپ آ گیا۔ اچھا خاصا ہنگامہ ہوا تو بات اساتذہ اور پرنسپل تک پہنچ گئی محترمہ تو طبیعت خراب ہونے کی وجہ سے گھر روانہ ہو گئیں اور ہماری دونوں گروپس کی میٹنگ کافی لمبی چلی اس دن یار دوستوں کے سامنے خاصی ذلت اور سبکی کا سامنا کرنا پڑا اور اب تو گویا سینے میں ہر وقت ایک آگ سی دہک رہی ہے اور جب تک بدلہ نہیں لے لیتا چین نہیں پڑے گا۔"
"اوہ آئی سی اس لیے تم نے کالج چھوڑنے کا اعلان کر دیا ہے۔" عادل نے ساری بات ان کر دلچسپی سے پوچھا۔
"ہاں بس میں بھی اب میڈیکل کالج کی ان عف رومینس سے اکتا گیا ہوں۔ میں تو بس یار دوستوں کے اکسانے پر وہاں داخلہ لینے پر مجبور ہو گیا تھا ایک جگہ ہوتا انجوائے منٹ کا سامان ہر جگہ مہیا ہو جاتا ہے نو ٹینشن۔"
"شہوار کو بھول ہی جاؤ تو بہتر ہے میں تو محض ناشتہ والے پرپوزل کے انکار کا بدلہ چکانے گئی تھی۔ اچھی خاصی اوقات یاد دلا کر آئی ہوں ماں جی صاحبہ کو ایسی نیک پروین بی بی مصطفیٰ جیسے لوگوں کو ہی سوٹ کرتی ہیں۔ رہ گئی ذلت اور بے عزتی کی بات تو کوئی مار دھاڑ کا اس میں ایک سے بڑھ کر ایک لڑکی موجود ہے۔ انجوائے یور لائف۔"
"اب ایسی بھی بات نہیں......شہوار جیسی لڑکی بھولنے والی چیز نہیں ہے۔"
"ویسے کہہ کیا رہے تھے وہ لوگ؟" اس نے پوچھا تو عادل نے کل ہونے والی مکمل بات سیاق و سباق کے ساتھ ایاز کو بتا دی۔
"اوہ اس کا مطلب ہے کہ ان لوگوں کے ہاں نکاح کی تیاریاں ہو رہی ہیں۔"
"کہہ سکتے ہو؟" عادل نے بے پروائی سے کندھے اچکائے۔
"میرا تو مشورہ ہے کوئی مار دو اس لڑکی کو محض ان لوگوں کو ٹینشن دینے اور کادرد والی انسلٹ کا بدلہ لینے میں چلی گئی تھی ورنہ شہوار جیسی لڑکیاں تمہارا اسٹینڈرڈ نہیں ہیں۔ میں اچھا خاصا سنا کر آئی ہوں شہوار کی اوقات اور حیثیت آئینے کی طرح صاف کر آئی ہوں۔" عادل نے نخوت سے بتایا تو وہ تلخی سے ہنسا۔
"نہیں ایاز عبدالقیوم اتنی جلدی اپنی انسلٹ نہیں بھولتا اور وہ لڑکی بھولنے والی چیز بھی نہیں......!"
"تو پھر کیا کرو گے؟" وہ اٹھ کھڑا ہوا تو عادل نے بھنویں اچکا کر اسے دیکھا۔
"تیرے نیک خیالات ہیں کبھی فرصت سے بتاؤں گا مائی ڈیئر سسٹر اس وقت چند دوستوں سے ملنے جانا ہے اور ہاں اپنے سسرال میں یہ پیغام پہنچا دینا کہ ایاز عبدالقیوم اگر کسی چیز کو حاصل کرنا چاہے اور وہ اسے کسی وجہ سے نہ مل سکے تو وہ اس چیز کو توڑ دیتا ہے مگر کسی اور کے لیے کبھی چھوڑتا نہیں۔" وہ کافی زہریلے اور سلگتے لہجے میں کہتے وہاں سے چلا گیا اور عادل کندھے اچکا کر دوبارہ اپنی نیو کلس کی طرف متوجہ ہو گئی تھی۔



گزشتہ ساری رات کا رت جگا اور گریہ زاری تو تھی ہی مگر شہوار کے سامنے کالج میں سارا وقت خود کو مکمل طور پر نارمل اور بحال رکھنے کے چکر میں گھر آنے تک اماں کو اس کے جسم کی حرارت ایک دم بڑھ گئی

ہے۔ جسمانی ٹوٹ پھوٹ تھی یا ذہنی اثرات خاصے تکلیف دہ تھے گھر آتے ہی بغیر لنچ کیے سختی سے کسی کو بھی اسے ڈسٹرب نہ کرنے کا کہہ کر کمرہ لاک کر کے وہ لیٹی تو کئی گھنٹے گزر جانے کے باوجود کمرے سے باہر نہ نکلی تھی۔ وہ گہری نیند میں تھی جب دروازہ زور زور سے پیٹے جانے کی آواز پر آنکھ کھلی۔ کسلمندی سے اطراف میں دیکھا گھر اندھیرے کی گہری تہہ میں کچھ نہ کچھ جھائی نہ دیا یونہی لیٹے لیٹے ہاتھ بڑھا کر سائیڈ لیمپ آن کیا تو کمرہ روشن ہو گیا۔

"ما دروازہ کھولو ناں.......؟" روشنا نے کی آواز ان کر وہ اٹھ بیٹھی۔

نجانے کیا وقت ہوا تھا۔ بستر سے اتر کر پہلے لائٹ آن کی پھر وال کلاک دیکھا تو چونک گئی۔ رات کے نو بج رہے تھے۔ وہ اتنی دیر کمرہ نشین رہی تھی اسے حیرت ہوئی۔ بالوں کو سمیٹتے اس نے دروازہ ان لاک کیا تو روشی کی صورت دکھائی دی۔

"کیا بات ہے؟ میں کافی دیر سے دروازہ پیٹ رہی تھی جب سے آئی ہو کمرہ بند کر کے پڑی ہو؟" روشی کو خاصی تشویش ہو رہی تھی اما نے جواب دینے کے بجائے دونوں ہاتھوں سے بالوں کو سمیٹ کر کیچر کی تلاش میں نگاہیں دوڑائیں جو اسے ڈریسنگ ٹیبل پر پڑا نظر آیا۔

"کبھی کبھی مجھے تم پر بہت حیرت ہوتی ہے ایک دم اتنی موڈی ہو جاتی ہو اور بالکل اجنبی بن جاتی ہو۔" ڈریسنگ سے کیچر اٹھا کر بالوں میں لگاتے اس نے پلٹ کر روشی کا شکوہ سنا اس کی سنجیدگی ہنوز تھی۔ خیریت پوچھنے کے بجائے صرف روشی کو دیکھا۔

"سب باہر تمہارا پوچھ رہے ہیں۔" اس کی خاموشی پر اس نے مزید کہا وہ بغیر جواب دیے واش روم میں گھس گئی۔

"آخر تمہیں کیا ہوا ہے؟ صبح بھی نظر نہیں آئیں اور آتے ہی کمرہ بند کر کے ایسی غائب ہوئی کہ اب نظر آ رہی ہو۔" وہ منہ ہاتھ دھو کر باہر آئی تو روشی نے گھورتے ہوئے پوچھا۔ وہ بغیر کچھ بولے تولیے سے چہرہ صاف کرتے صوفے پر پڑا اپنا دوپٹا اٹھا کر لپیٹی۔

"مجھے کچھ نہیں ہوا بس کچھ تھکن ہو رہی تھی اور نیند میں پتا ہی نہیں چلا کہ اتنی رات ہو گئی ہے۔" بے پروائی سے جواب دیا تو روشی نے بغور دیکھا۔

"تمہاری آنکھوں کو کیا ہوا ہے؟ تم روئی ہو.......؟" خاصی تشویش سے اس کی آنکھوں کے سوجے پپوٹوں کو دیکھتے روشی نے پوچھا۔

"نہیں ساری رات نیند نہیں آئی اوپر سے کالج کی خواری آنکھیں جل رہی تھیں اور شاید اس لیے کوئی انفیکشن ہو گیا ہوگا۔" روشی سے نگاہیں چرا کر جواب دیا۔

"نیند کیوں نہیں آئی تھی؟"

"یار اب پراما مرض بنتا جا رہا ہے پھر کسی وقت ڈسکس کریں گے چلو باہر چلتے ہیں۔" خاصی بے پروائی سے کہہ کر اس نے باہر کی طرف قدم بڑھائے تو روشی نے ایک دم اس کا ہاتھ تھاما۔

"اما کبھی کبھی مجھے لگتا ہے جیسے تم ایک پہیلی ہو کوئی راز کوئی اسرار چھپا ہوا ہے تمہارے اندر۔ رتجگے یوں ہی کسی کا نصیب نہیں بن جاتے۔ کوئی پریشانی ہے کوئی مسئلہ ہے تو ہم سے کہو۔ یہ رشتے ناتے آخر کس مرض کی دوا ہوتے ہیں۔" روشی نے جھنجلا کر کہا۔ اما روشی کی بات پر ایک دم کھلکھلا کر ہنس دی۔

"یار تمہیں خواہ مخواہ تشویش لاحق ہو رہی ہے۔ ریلی ایسی کوئی بات نہیں ہے۔"

"اما تمہیں بخار ہے اما؟" روشی کو اما کے گرم ہاتھ نے چونکا دیا۔

"نہیں بس ہلکی سی حرارت فیل ہو رہی ہے۔ سیریس بات نہیں یار ڈونٹ وری۔ چلو باہر چلتے ہیں۔" روشی کی تشویش کو اس نے چٹکیوں میں اڑاتے روشی کے ہاتھ پکڑے اور باہر کی طرف بڑھ گئی۔ اس وقت لاؤنج میں سبھی تھے وہ دونوں ادھر ہی چلی آئیں۔

"السلام علیکم!" سبھی نے اسے دیکھا احسن کے ساتھ کسی فائل پر تبادلہ خیال کرتے ولید نے بھی سر اٹھا کر اسے دیکھا۔

وہ سارا دن بعد نظر آئی تھی صبح بھی دکھائی دی تھی مگر جس طرح آدھا چہرہ چادر میں چھپائے گزری تھی وہ صاف رخ سے دیکھ نہیں پایا تھا اور اس وقت بھی وہ روشی کے پہلو میں تھی۔

"وعلیکم السلام اٹھ گئی تم تمہیں ڈسٹرب نہ کرنے کے سخت قسم کے آرڈر تھے ورنہ میں کئی بار تمہارے کمرے کے دروازے پر جا کر واپس آیا ہوں۔ ایسی بھی کیا تھکن کل رات کے بعد اب شکل دکھا رہی ہو۔" ماموں جان کا شکوہ حاضر تھا وہ ہنس دی۔

"بس آنکھ لگ گئی تھی۔" مسکرا کر کہا۔

"بخار ہے محترمہ کو۔" اس کے ہنسنے پر روشی نے جل کر کہا تو وہ مسکرا کر ماما کے پہلو میں جا بیٹھی۔

"ہائے کیا واقعی اما بخار ہو گیا ہے؟" ماما کو بھی ایک دم تشویش ہوئی فوراً ہاتھ پکڑ کر نبض چیک کی۔

''یونہی کہہ رہی ہے بس ہلکی پھلکی سی حرارت فیل ہو رہی ہے اور تو کچھ بھی نہیں۔'' وہ بے پروائی کا مظاہرہ کرتے ہوئے کہہ رہی تھی پاپا نے بھی اسے دیکھا جو ماما کے دوسری طرف براجمان تھے۔

''ڈاکٹر ہو کر حرارت کو اس طرح لے رہی ہو؟''

''کچھ خاص حرارت بھی نہیں اب، وہ تو تھکن تھی اور پتا ہی نہیں چلا کہ کب آنکھ لگ گئی تو اتنی دیر تک سوتی رہی ہوں ورنہ میں ٹھیک ہوں۔'' سب کو اپنی طرف یوں دیکھتے پا کر اس نے ہنس کر کہا تو ولید خاموشی سے اسے دیکھنے لگا۔

''تم نے صبح ناشتا بھی نہیں کیا تھا گھر آ کر لنچ بھی گول کر دیا۔ ڈنر پر بھی کئی بار صغراں تمہارے دروازے پر جا کر دستک دے کر آئی تو تم اٹھی ہی نہیں۔ اب بھی روشی بار بار نہیں آتی تو اٹھا کر لائی ہے۔'' ماما نے کہا تو وہ کچھ نہ بولی۔

''پہلے کھانا کھا لو ایک تو حرارت اوپر سے کچھ کھایا پیا بھی نہیں پڑھے لکھوں کو یہ لاپروائی کچھ زیب نہیں دیتا۔ خود ڈاکٹر ہو کر ایسی بے پروائیاں.....'' احسن بھائی نے بھی ڈپٹا تو اس نے منہ بنایا۔

''اب ایسی بھی بات نہیں کالج میں چائے پی تھی۔'' فوراً زبان سے نکلا۔

''آفرین ہے رات سے اب تک اسی ایک چائے کے کپ پر گزارا کیا ہوا ہے محترمہ نے۔'' ماما نے ایک دم گھورا تو اس نے زبان دانتوں تلے دبالی۔

''جاؤ پہلے کھانا کھاؤ پھر ادھر آ کر بیٹھنا۔ روشی بہن کو کھانا دو۔'' ماموں نے روشی کو کہا تو اس نے بھی فوراً اٹھنے میں ہی عافیت جانی۔

''یہ ہنسوں کا جوڑا آج گھر میں وقت پر کیوں کر پایا جا رہا ہے۔'' کھانا کھاتے اس نے روشی کو دیکھا جو سب کے لیے چائے بنا رہی تھی۔

''میں سمجھی نہیں کن کا ذکر کر رہی ہو؟'' چائے بناتے پلٹ کر پوچھا۔

''آپ کے اور تمہارے بھائی صاحب جان کا؟'' اس نے طنز سے کہا تو روشی ہنس دی۔

''تمہارا بھی کوئی حال نہیں میں بھی سمجھی پتا نہیں یہ ہنسوں کا جوڑا کس کو کہہ رہی ہو۔''

''کل رات دونوں غائب تھے پچھلے تین چار دنوں سے تمہارے بھائی صاحب غائب رہتے ہیں آج کل دونوں اکٹھے ہر جگہ جاتے آتے ملے ہیں تو مجھے ہنسوں کا جوڑا کی مثال ان کے لیے فٹ لگی۔'' اما کے اس بیان پر روشی کھلکھلا کر ہنس دی۔

''ہنسوں کا جوڑا..... بہت خوب.....''

''بخار میں تمہارے تشبیہاتی جملوں میں کافی جدت آ گئی ہے ویل ڈن۔'' اما کلس کر رہ گئی۔

''ہاں بس تمہارے ہنسنے کی کسر رہ گئی تھی۔''

''رات دونوں کافی لیٹ آئے تھے پھوپو اور انکل سے دونوں کو ڈانٹ پڑی تھی دراصل پچھلے دنوں جس دن ولی بھائی خاصے لیٹ ہو گئے تھے ہم سب سو گئے تھے صرف تم ہی جاگ رہی تھیں جس دن ولی بھائی ایک ڈیڑھ بجے آئے تھے پھوپو کو چوکیدار سے علم ہو گیا تھا کہ ولی بھائی آج کل لیٹ آ رہے ہیں۔ انہوں نے انکل سے شکایت کر دی اور رات جب یہ لوگ گھر واپس آئے تو تم شاید کچن میں یا اپنے روم میں تھیں پھوپو جان نے خاصی اچھی کلاس لے ڈالی تھی ان دونوں کی۔ بلکہ رات گئے کی تمام غیر ضروری کارروائیوں پر سنگین قسم کی پابندی بھی عائد کر دی گئی ہے۔'' روشی نے تفصیل سے بتایا تو کھانا کھاتے وہ چونک گئی۔

''رئیلی۔'' جواباً روشی نے سر ہلا دیا۔

''پہلے تو تمہارے بھائی صاحب اکیلے ہی غائب ہوتے تھے رات میں یہ دونوں ہی تھے بتایا نہیں کس قسم کا ہنگامی دورہ تھا؟'' گلاس لبوں سے لگانے سے پہلے اما نے پوچھا۔ انداز بظاہر سرسری سا ہی تھا۔

''مصطفیٰ بھائی کو تو تم جانتی ہی ہو گی جو امریکا میں ہمارے نیبر تھے؟'' چائے کپ میں ڈالتے روشی نے بتایا تو اس نے سر ہلا دیا۔

''ہاں بہت اچھی طرح۔''

''وہ بھی اسی شہر میں اپنی فیملی کے ساتھ رہتے ہیں۔ فرسٹ ٹائم ولید بھائی اکیلے ہی مصطفیٰ سے ملنے گئے تھے رات پھر مصطفیٰ نے ولی بھائی اور احسن دونوں کو کھانے پر بلوایا تھا کسی ہوٹل میں میٹنگ تھی بس وہیں لیٹ ہو گئے۔''

''چھن..... چھن.....'' پانی پیتے اما کو صرف اچھو لگا بلکہ گلاس اس کے ہاتھ سے چھوٹ کر ٹیبل پر گرا اور وہاں سے پھسلتے پھسلتے فرش پر گرتے ہی چکنا چور ہو گیا۔

"او وہ بھی یعنی اس کی رات والی مصروفیت؟"

"اور وہ خود کیا بھی تھی۔" اس کے دل پر بوجھ آ گرا۔ آصف نے چاروں جانب سے گھیر لیا۔ اسے لگا کہ وہ اب اپنی ہی نظروں سے گر گئی ہے۔ وہ اب کبھی ولید کے سامنے اعتماد سے نہیں ٹھہر سکے گی۔

"کیا ہوا؟" گلاس گرنے پر روشی نے پلٹ کر دیکھا جو چھوٹ کر گرنے سے منہ پر ہاتھ رکھے کھانس رہی تھی۔

"اچھو لگ گیا کیا؟" وہ فورا پانی کے ہاتھ چھوڑ چھاڑ اس کے پاس چلی آئی کندھے پر ہاتھ رکھ کر بہت تشویش سے اس کو دیکھا۔ کھانستے ہوئے اس کی آنکھوں سے پانی بھی بہہ رہا تھا۔

"اتنی جلدی کیا تھی؟" بہتی آنکھوں سے اس فرش پر بکھرے کانچ دیکھ رہی تھی۔ کیا اعتماد اور بھروسہ بھی کانچ کے اس گلاس کی طرح ہوتے ہیں؟ اک ذرا سی ٹھیس لگی اور گر کر چکنا چور ہو جانے والے؟ اس کے اندر آگ سی دہکنے لگی تو وہ روشانے کے ہاتھ ہٹا کر کھڑی ہو گئی۔

"کھانا تو کھا لو نا؟" ابھی تو اس نے تھوڑا سا ہی کھانا کھایا تھا۔ روشانے نے اسے کھڑا دیکھ کر کہنے لگی۔ اس نے روشانے کو دیکھ کر نفی میں سر ہلا دیا۔

"نہیں بس جی بھر گیا..." ایک دم کچن میں گھٹن اور حبس کا احساس بڑھ گیا تو وہ اپنی ہی سوچ سے گھبرا کر کچن کے فرش پر بیٹھ کر بکھرے کانچ اٹھانے لگی۔

"کیا کرنے لگی ہو؟ رہنے دو میں صغراں کو کہتی ہوں وہ اٹھا دے گی۔" روشانے نے اسے منع کیا۔

"تو کیا ہوا؟ گلاس تو ٹا بھی تو مجھ سے ہی ہے۔ اب کانچ اٹھانے میں کیا حرج ہے۔" روشانے نے خاموشی سے اسے دیکھا وہ ایک ایک کر کے کانچ بائیں ہاتھ پر جمع کر رہی تھی۔

"رہنے دو ہاتھ میں کانچ لگ جائے گا۔ تم اس میں ڈالو۔" ٹیبل سے پلیٹ اٹھا کر اس کو تھمائی تو اس نے خاموشی سے کانچ پلیٹ میں ڈال دیے۔

کانچ سمیٹتے ہوئے اس کی آنکھیں کا ہے بگا ہے چھلکتی رہیں۔ روشانے کے انکشاف نے اسے احساس جرم کی لپیٹ میں لے لیا تھا۔ کانچ ڈسٹ بن میں ڈالے اور ہاتھ دھو کر کچن سے نکلنے لگی تو روشانے نے روکا۔

"کافی بنا دوں؟" اس کے سنجیدہ موڈ پر روشانے نے پوچھا تو اس نے نفی میں سر ہلا دیا۔

"موڈ نہیں ہو رہا میں اپنے کمرے میں جا رہی ہوں۔ کوئی بھی یا اس نے میں دروازہ نہیں کھولوں گی اس لیے سب کو کہہ دینا کہ کوئی مجھے ڈسٹرب نہ کرے۔" بہت سنجیدگی اور آزردگی سے کہتے وہ بغیر روشانے کا جواب سنے سختی سے منع کرتی اپنے کمرے میں چلی آئی۔ کمرے کی تمام لائٹس آف اور ٹیبل لیمپ روشن کر کے وہ بستر پر آ گری۔

"یہ کیا ہو گیا مجھ سے؟"

"یہ میں نے کیا کر دیا؟" اسے پھر سے رونا آنے لگا۔ رخسار پر انگلیوں کی جلن مزید بڑھ گئی۔

"کیا رقابت و جلن کے احساس نے میری ساری صلاحیتیں زائل کر ڈالی تھیں کہ میں پاگل ہو گئی تھی۔ اور وہ کیا سوچتا ہو گا۔" وہ سوچ سوچ کر ہارنے لگی۔

"میں ایسی کیوں ہوتی جا رہی ہوں؟ اچھی بھلی زندگی گزر رہی تھی کہ اچانک اس شخص کی آمد نے اندرون خانہ آگ لگا دی ہے۔ دل ہے کہ اب اختیار ہی میں نہیں...... کیوں؟" تکیے پر سر رکھ کر وہ سسک اٹھی۔

"ولید ضیاء میں تمہیں کبھی معاف نہیں کروں گی۔" پہلے ہی نہ جانے کیسے بھلی تھی اور اب پھر سے آگ لگا دی ہے کہنے کو عام سی بات مگر کیسے اپنا ذہن نارمل کروں؟ کیوں اسے دیکھ کر میں نظر انداز نہیں کر پائی؟ کیوں اسے دیکھ کر اپنا آپ بھولنے لگتی ہوں؟ راتیں عذاب بن گئی ہیں۔ بستر پر کانٹے اگ آئے ہیں۔" وہ سسک اٹھی۔

"اور وہ لڑکی بھی کتنی خوب صورت؟ چلو مان بھی لوں کہ رات اس کے پاس نہیں گیا تھا مگر باقی راتوں میں تو جاتا ہی رہا ہے اور کوئی کیا جانے یہ واقعی ایکسیڈنٹ تھا یا کوئی اور تعلق؟" وہ الجھ کر ہارنے لگی تو بستر پر اٹھ بیٹھی۔ رقابت و جلن نے پھر منفی سوچ میں پھنسا دیا اندر تو آگ دہک ہی رہی تھی کسی پل قرار نہ تھا۔

"ولید ضیا احمد عام سے انسان ہی تو ہو بس اضافی خوبی یہ ہے کہ اپنے باپ کے برعکس خوب صورت شاندار شخصیت و کردار کے حامل ہو اور کیا میں اتنی سطحی ہوں کہ تمہاری اس مردانہ خوب صورتی نے مجھے گھائل کر ڈالا؟" اپنے تصور میں وہ ولید ضیاء کے سراپے سے ہم کلام ہوئی تو ایک دم تلخی سی رگ و پے میں بھر گئی۔

"نہیں...... اماں وقار احمد بھی سطحی سوچ و کردار کی حامل نہ تھی۔ برسوں بعد ملے تو وہ پہلی نگاہ کے تاثر نے پاروں شانے چت کر ڈالا۔ ورنہ اماں وقار احمد یوں لمحوں میں اپنی ہستی بھول جانے والی تو نہ تھی۔" وہ گھٹنوں میں منہ چھپا کر سسک رہی تھی۔

"کیوں ہوا میرے ساتھ ایسا؟ جب سے آئے ہو نیندیں حرام ہو گئی ہیں میری۔ دن رات آگ کی بھٹی میں جلتی ہوں ولید ضیا احمد رات میری غلطی تھی مگر کیا تم اتنے ہی بے حس اور کم فہم ہو کہ ایک لڑکی تمہارے سامنے پوری جان سے سلگ رہی ہے مر رہی ہے اور تمہیں ادراک تک نہیں ہو رہا۔ تمہیں ترس نہیں آ رہا وراعلمی کی یہ حد ہے کہ خود ہی آ کر پوچھتے ہو کہ کیوں روتی ہوں؟" اس نے تکیہ اٹھا کر دیوار

پڑوے مارا۔ جی چاہا کہ کمرے کی ہر شے تہس نہس کر ڈالے وہ ولید ضیا سے بہت ناراض تھی اور یہ ناراضی مزید آگ بڑھا گئی۔

"ایک تھپڑ نے کل ساری رات رلایا ہے مجھے پھر بھی میں بھول جاتی ہوں مگر اتنی راتوں کا حساب کیونکر چکاؤ گے ولید ضیا احمد بہت قرض ہیں تم پر ایک تھپڑ مار کر تم سمجھتے ہو کہ تم نے میرے اندر اٹھنے والے احساسات کا گلا گھونٹ دیا ہے تو خام خیالی ہے تمہاری یہ آگ تو عمر بھر جھلسنے والی ہے۔ ایک تھپڑ تو کچھ بھی نہیں۔" بیڈ کی کراؤن سے ٹیک لگا کر وہ خاموشی سے اندھیرے میں گھورنے لگی۔

"میں مان ہی نہیں سکتی کہ تم میرے اندر ہونے والی ان تبدیلیوں سے بے خبر ہو۔ تم ایک ذہین اور ہوشیار انسان ہو امریکا جیسے معاشرے میں طویل وقت گزارا ہے تم نے۔ تم لاجک کے بغیر بات نہیں کرتے اور تمہاری لاجک کی یہ حد ہے کہ ایک لڑکی تم سے بدتمیزی کرتی ہے تو تم تھپڑ مار کر خاموش کروا دیتے ہو کیوں؟"

"ہاں رات میں غلط تھی میرا رویہ غلط تھا مگر ولید ضیا میں کیسے مان لوں کہ تم بے خبر ہو کیونکر..... تمہارا یہ خوب صورت مردانہ قد کاٹھ لو دیتی وجاہت تمہاری جادو اثر آنکھیں متکلم چال پہ کردار و اخلاق کی حفاظت ولید ضیا۔ سچ بتاؤں تو میری جیسی لڑکی اگر ہار بھی جاتی ہے تو کیا غلط کرتی ہے ایک تھپڑ مار کر خاموش کروا دینا کیا حکمت ہے اس میں؟" وہ سسک رہی تھی۔

ایک ان دیکھی آگ میں بھڑ بھڑ جلتے وہ پھر سے تکیے میں منہ چھپا کر گم صم ہو گئی تھی۔



باقی سارا وقت اس نے پتا نہیں کیسے گزارا۔ سارا وقت تابندہ بی دوسروں کے ساتھ ہی مصروف رہیں۔ رات گھر کے تمام مرد حضرات لوٹ آئے تو پھر گاؤں کے معاملات پر گفت و شنید کا ایک طویل سلسلہ چل نکلا۔ شہوار صبر کے گھونٹ پی کر رہ گئی۔

رات بارہ بجے کے قریب تابندہ بی اس کے کمرے میں آئیں تو وہ دبے دبے حوصلے سے بیٹھی ان کا انتظار کر رہی تھی۔

"تم سوئیں نہیں ابھی تک؟" اسے منتظر پا کر انہوں نے مسکرا کر کہا تو شہوار نے بس غصے سے دیکھا۔

"بڑی جلدی خیال آیا میرا؟"

"ناراض ہو گئی ہو؟" مسکرا کر کہتے وہ اس کے قریب ہی بستر پر بیٹھ گئیں۔



"دوپہر میں آپ نے کہا تھا کہ آپ میرے لیے شام آئیں گی مگر آپ تو ایک منٹ کے لیے بھی مجھ سے نہیں ملیں غصہ نہ کروں تو کیا کروں؟" اس نے سنجیدگی سے کہا تو تابندہ بی نے بہت محبت سے اس کا ہاتھ تھام کر اسے خود سے قریب کر لیا اور بڑی محبت اور نرمی سے پیشانی چومی۔

"چھوٹی چھوٹی باتوں پر ناراض ہونے لگی ہو تم ایسی تو کبھی بھی نہ تھی۔ تم تو بہت صابر شاکر اور گم صم رہنے والی تھی۔ غصہ اور ناراضی کے الفاظ تو کبھی تمہاری ذات کا حصہ ہی نہ تھے اب کیا ہوتا جا رہا ہے تمہیں میری جان؟ تمہارے اندر روز بروز اس قدر رنجیدگی اور تلخی بھرتی جا رہی ہے کہ کبھی کبھی میں سوچنے لگتی ہوں کہ تم وہی پرانی شہوار ہو یا پھر بدل گئی ہو۔" ماں کے الفاظ پر شہوار ایک دم شرمندہ ہو گئی۔

"ایسی بات نہیں بس کبھی کبھار چڑ ہونے لگتی ہوں مگر میں بدلی تو نہیں۔" تابندہ بی نے بغور بیٹی کو دیکھا۔

شکل و صورت ناک نقشہ ہر چیز اتنی پیاری تھی کہ انہیں ایک دم شدت سے کسی کی یاد آئی تو بے اختیار اس کا چہرہ ہاتھوں میں تھام کر چوم لیا۔ شہوار اس والہانہ پن پر مسکرا کر رہ گئی۔

"اس قدر ہنگامی دورے کی کوئی خاص وجہ؟ رات ہی آپ سے کافی دیر بات ہوئی تھی تب تو آپ نے اپنے آنے کا قطعی ذکر نہ کیا تھا؟" کچھ دیر بعد شہوار نے پوچھا تو انہوں نے بغور شہوار کو دیکھا۔

"رات تمہاری گفتگو نے مجھے بہت پریشان کر دیا تھا بہت سوچا تو یہی حل نکلا کہ تم سے یہاں آ کر روبرو بات کروں سچ کہوں شہوار مجھے قطعی امید نہ تھی کہ تم یوں شدت سے اس رشتے سے انکار کر کے بدلحاظی کی حد کر دو گی۔ میں تمہاری ماں ہوں تمہاری پرورش کی ہے تمہارے ہر رنگ سے باخبر ہوں تمہارے اندر جو بھی تبدیلیاں رونما ہوئی میرے سامنے تھیں مگر رات جس طرح دھمکی آمیز انداز میں بات کر کے تم نے کہا کہ اگر میں نے اس رشتے پر نظر ثانی نہ کی تو تم اپنی تعلیم کو خیر باد کہتے گاؤں آ جاؤ گی تو مجھے تمہارے اس طرز گفتگو اور انداز نے ورطہ حیرت میں ڈال دیا اور پھر سوچا کہ پہلی فرصت میں ہی تم سے ملوں تم کیونکر انکاری ہو تمام وجوہات کا خود یہاں آ کر جائزہ لوں۔" تابندہ بی نے سنجیدگی سے ساری صورت حال واضح کر ڈالی تو وہ لب بھینچ کر رہ گئی۔

"میں نے جان بوجھ کر انکار نہیں کیا وجوہات بہت ٹھوس اور مضبوط ہیں میں اب بھی وہی سب کہوں گی جو رات کیا اس سے پہلے انکار کرتے وقت کہہ چکی ہوں۔ یہ ایک بے جوڑ اور قطعی ان سوٹ ایبل تعلق ہے۔ ہمارا اور ان لوگوں کا کہیں بھی اور کوئی جوڑ نہیں بنتا۔ امی یہ حقیقت روز اول سے روشن ہے کہ ہم ان لوگوں سے کسی بھی قسم کا کوئی تعلق ذہنی یا سماجی نہیں رکھ سکتے تو یہ لوگ ہم سے کسی قسم کی تعلق داری بھی نہیں رکھ سکتے۔"

"مگر بابا صاحب بھائی جان بھائی صاحب اور دیگر لوگوں میں سے کسی کو بھی کوئی اعتراض نہیں۔" تابندہ بی نے کہا۔

"مگر مجھے اعتراض ہے اور بے حد ہے۔" شہوار نے تلخی سے کہا۔

"میں ان امتحانات کو نہیں مانتی۔"

"تو پھر امی جی یہ طے ہے کہ میں اُدھر نہیں رہوں گی۔" شہوار کا انداز دو ٹوک تھا۔

"مصطفیٰ بہت پیارا، اچھا اور سلجھا ہوا لڑکا ہے بیٹا۔" انہوں نے محبت سے کہا۔

"میں ان موصوف کی اچھائی، سلجھے اور پیارے پن سے انکاری نہیں ہوں مگر میرا انکار ہنوز ہے۔"

"وجہ جانے بغیر تو میں بھی انکار نہیں کروں گی۔" شہوار کے انداز پر انہیں بھی غصہ آ گیا۔

"آپ عادلہ بھابی کی فیملی کے متعلق کچھ بھی نہیں جانتیں مگر میں سب کچھ سہہ کر یہ نئی اذیت نہیں جھیل سکتی۔ آپ کو نہیں پتا میں کس طرح اس گھر میں رہ کر کن کن انداز میں اس عورت اور اس کے متعلقین کو برداشت کر رہی ہوں۔" تابندہ بی نے بغور دیکھا۔ شہوار کے چہرے پر کرب ناک سے تاثرات رقم تھے۔

"میں چند بار ہی عادلہ سے ملی ہوں مگر بھابی اکثر فون کر کے اس کے متعلق بتاتی رہی ہیں اب آج کل کوئی نئی بات ہوئی ہے تو بھی بتا دو۔ اتنا تو مجھے پتا ہے کہ عادلہ نے اپنی بہن کا رشتہ دیا تھا مگر ادھر سے انکار ہونے پر وہ ناراض تھی آج کل وہ علیحدہ گھر کی ڈیمانڈ کر رہی ہے شاید اس بات کو ایشو بنا رہی ہے کہ مصطفیٰ اور تمہارا رشتہ طے ہو رہا ہے۔" انہوں نے رسانیت سے کہا تو شہوار نے لب بھینچ لیے۔

"آپ کے لیے شاید اتنی سی بات ہو مگر میرے لیے بہت اہم ہے۔ عادلہ بھابی اسی حد تک رہتیں تو میں برداشت کر لیتی کہ میں انکار کے باوجود آپ سے ناراضی کا اظہار کر کے خاموش تھی کہ شاید آپ لوگوں کا فیصلہ درست ہی ہو مگر اب نہیں کل عادلہ بھابی اپنی والدہ کے ہمراہ اپنے بھائی کا رشتہ لے کر آئی تھیں۔" اس نے اصل بات کہہ ڈالی تو تابندہ بی حیرت سے گم صم رہ گئیں۔

"پھر؟" کچھ توقف کے بعد انہوں نے پوچھا۔

"امی جی! یہ صورت حال میرے لیے بہت اذیت ناک ہے میری برداشت سے بہت بڑھ کر ہے انہوں نے جس طرح اپنے بھائی کو لے کر میرے کردار اور میرے حسب نسب پر کیچڑ اچھالا کوئی اور لڑکی ہوتی تو شرم سے مر جاتی۔ امی میرے باپ میرے خون تک کو پوائنٹ آؤٹ کیا گیا۔ کیا میں واقعی اس لحاظ سے اس قدر حقیر ہوں کہ آپ کو حقیقت بتاتے ہوئے شرم محسوس ہوتی ہے؟ کیا لوگ جو میری ذات اور آپ کے حوالے سے مشکوک ہیں تو کیا وہ سب سچ ہے؟ وہیں نا جواب دیں نا؟" اس نے اذیت و تکلیف سے کہتے ان کے دونوں ہاتھ تھام لیے تو تابندہ بی حیرت سے گنگ بے حس و حرکت اپنی جگہ ساکت رہ گئیں۔

"بتائیں نا میرے وجود کی حقیقت؟ مجھے بس اپنی نظروں میں سرخرو ہونے کا جواز دیں۔ میں نہ تمہیدی ہوں نہ بے حیا بے شرم اور نہ ہی گستاخ بے ادب۔ بس میں لوگوں کے سوالوں کے سامنے اب مزید نہیں ٹھہر سکتی۔ ان لوگوں کی محبت و خلوص پر کوئی شک نہیں۔ مصطفیٰ کے اخلاق و کردار اچھائی سے میں انکاری نہیں مگر جب میں اپنی ذات سے خود ہی بے خبر ہوں تو کیونکر لوگوں کے سوالوں کا سامنا کر سکتی ہوں۔ میں آپ کو مشکل میں نہیں ڈالنا چاہتی اس لیے ہمیشہ چپ کی بکل مار رہی اب بھی میں چپ چاپ سب کچھ سہہ لوں گی۔ یا آپ مجھے حقیقت بتا دیں اگر یہ ممکن نہیں تو پھر اس رشتے سے انکار کر دیں پلیز۔ پھر میں کبھی آپ سے کچھ نہیں پوچھوں گی۔ مگر یہ طے ہے کہ میں کبھی شادی نہیں کروں گی۔" آنکھوں میں نمی لیے اس نے ماں کو دیکھا وہ گم صم سر جھکائے بیٹھی ہوئی تھیں۔

"امی جی۔" اس نے ان کو متوجہ کرنے کو ان کے ہاتھ تھامے تو وہ چونک گئیں۔ تابندہ بی کے ہاتھ خطرناک حد تک سرد ہو رہے تھے ان کا چہرہ پسینے سے تر تھا۔ وہ بہت نڈھال و خستہ حال دکھائی دینے لگی تھیں۔ صرف ایک پل میں۔

"امی جان......!" اس نے ایک دم گھبرا کر ان کے ہاتھوں کو دبایا تو انہوں نے بے دم ہوتے بیڈ کے کراؤن سے ٹیک لگائی۔

"امی آپ کی طبیعت ٹھیک ہے نا؟" انہیں آنکھیں بند کرتے دیکھ کر چیخی وہ ایک دم متوحش ہو گئی تھی۔

"اپنی ماں کو اس امتحان میں مت ڈالو مجھ سے وہ مت پوچھو جس میں خسارہ ہی خسارہ اور نقصان ہی نقصان ہے تمہاری ماں کے پاس تمہارے ہر سوال کا جواب ہے مگر ابھی کوئی رستہ نہیں واپسی کا ابھی کوئی نشان کوئی منزل نہیں مل رہی۔ تم اپنے فیصلوں میں آزاد ہو تمہیں اب کبھی شادی کے لیے مجبور نہیں کروں گی میں اگر اعتبار کر سکتی ہو تو سن لو تم بے نام و نشان نہیں ہو۔ سکندر علی کون تھا اور کہاں سے تعلق رکھتا تھا؟ ایک بڑی لمبی کہانی ہے اور ابھی اس کہانی سے پردہ اٹھانے کا وقت نہیں آیا۔ ابھی تو بہت کچھ سہنا باقی ہے۔ چھپانا باقی ہے کیسے بتاؤں کہ تم کون ہو؟"

بہت دھیمے الفاظ میں وہ کہہ رہی تھیں۔ ان کی آنکھیں بند تھیں اور گہرا سیال مادہ ان کی آنکھوں سے بہہ رہا تھا۔ شہوار کے اندر پشیمانی کا گہرا احساس ابھرا۔ ہر بار کی طرح اس بار بھی اپنے سوال و جواب کے سلسلے میں ان کی حالت ناقابل برداشت تھی۔

"آئم سوری امی جان مجھے معاف کر دیں میرا مقصد آپ کو ہرٹ کرنا نہیں تھا۔" اس نے ان کے دونوں ہاتھوں کو تھام کر چوما تو بھی انہوں نے پلکیں وا نہ کیں۔

"امی جان آپ کی طبیعت ٹھیک ہے نا؟" نبض چیک کرتے پیشانی چھوتے اس کا تشویش سے برا حال تھا۔

"ہاں اب ٹھیک ہوں بس آرام کروں گی۔" وہ نیم دراز ہو گئیں تو شہوار نے فوراً تکیہ درست کر کے ان کو کمبل اوڑھا دیا۔

"آپ تو میری زندگی کا اثاثہ ہیں زندہ رہنے کی بنیاد مگر تجسس تو انسانی فطرت کا حصہ ہے نا؟ امی جان۔" ماں کی آنکھوں سے ابھی بھی خاموشی سے آنسو بہہ رہے تھے شہوار کے اندر احساس جرم نے کروٹ بدلی۔

"آئی ایم سوری۔" ان کے کندھے پر پیشانی ٹکاتے وہ خود بھی سسک اٹھی۔

"میرے اندر ابھرتے تجسس پر پل نہ باندھے گئے تو کسی دن میرے دماغ کی کوئی شریان پھٹ جائے گی۔"

"سو جاؤ شہوار تمہارا مسئلہ میں سمجھ رہی ہوں۔ تم پر کوئی دباؤ' کوئی زبردستی نہیں۔ تمہاری ماں بڑی بدنصیب عورت ہے بڑے پیارے اور خوب صورت رشتے تھے جن کو چھوڑ دیا صبر کر لیا۔ قسمت نے سب کچھ دے کر چھین لیا میں نے صبر و شکر کیا اپنا معاملہ اللہ پر چھوڑ دیا۔ تم کہو گی تو ان رشتوں کو بھی چھوڑ دوں گی تمہاری خاطر بہت کچھ چھوڑ دیا اور اب پھر تمہاری خاطر چھوڑ دوں گی۔" وہ رو رہی تھیں۔ ان کا ہر آنسو شہوار کو اپنے دل پر گرتا محسوس ہوا۔

"امی جان پلیز۔" وہ شدت سے روئی۔

"اپنی جڑ کی تلاش کا حق تو ہر انسان کو ہے نا؟"

"تم بھی لیٹ جاؤ' آرام کرو میری تو عمر آبلہ پائی میں گزر گئی ہے تم سے کوئی گلہ کوئی شکوہ نہیں۔"

پتھر کے خدا' پتھر کے صنم' پتھر کے ہی انسان پائے ہیں
تم شہر محبت کہتے ہو' ہم جان بچا کر آئے ہیں

انہوں نے بڑی اذیت میں شعر پڑھا تو شہوار ساکت ہی رہ گئی۔ اف یہ کب یاد ہے کیوں کی باقی تھی؟

وہ بھلا کیا حالات رہے ہوں گے جن سے اس کی ماں گزری ہوں گی اور پھر اذیت و کرب کا یہ مسلسل عالم کہ اس نے جب بھی یہ تذکرہ چھیڑنا چاہا تو امی کا یہی حال رہا تھا۔ وہ ماں کی آزردگی دیکھ کر مزید کوئی سوال نہ کر سکی تھی۔

کچھ نہ کہہ سکی بس خاموشی و آہستگی سے ان کے ہاتھ تھام کر بہت محبت و خلوص سے دبانے لگی۔ ان کا ایک طرف کہ ان سے محبت سے بھی انکار نہ تھا۔ وہ اس کی ماں تھیں اور رویوں اور فیصلوں میں لاکھ اختلافات سہی مگر تابندگی کے علاوہ اس کا کوئی دوسرا حقیقی اور سچا خون کا رشتہ نہ تھا۔ بس یہی رشتہ اس کی زندگی کی اساس تھا۔ اور یہ رشتہ اس کی زندگی کی بنیاد تھا۔

اور ان کے بغیر وہ کچھ بھی نہیں تھی' کچھ بھی نہیں وہ بے اختیار جھک کر ان کی پیشانی چومنے لگی۔



وہ کافی عجلت بھرے انداز میں کمرے سے نکلی تھی۔

"بھابی پلیز جلدی سے ناشتا تو دے دیں۔" گھڑی باندھتے وہ کچن کے دروازے میں آ کھڑی ہوئی۔

"کیوں آج کہاں کی تیاری ہے؟" ثریا بیگم نے اسے یوں نک سک سے تیار دیکھ کر پوچھا۔

"ایک جگہ انٹرویو کے لیے جانا ہے۔" بھابی چھوٹے سے کچن میں چولہے کے سامنے کھڑی دودھ ابال رہی تھیں ناشتا سبھی کر چکے تھے دس بج رہے تھے ایک تو وہ لیٹ اٹھی دوسرا انٹرویو کے لیے نکلنا تھا فوراً نہانے اور تیار ہونے میں وہ دیگر لوگوں کے معمول سے خاصی لیٹ ناشتا کر رہی تھی۔

"ایک تو تمہارے یہ چکر ختم نہیں ہو رہے چھوٹی موٹی نوکری تمہاری ناک کے نیچے جچتی نہیں نجانے کہاں کی مہارانی ہو جو ہزاروں کے خواب دیکھتی ہو یہاں تو بڑی بڑی ڈگریاں ہاتھ میں لیے لوگ پھر رہے ہیں جوتے گھسا گھسا کر ختم نہیں ہوئے کالج سے نکلے اور چلی ہے لاکھوں کمانے روز نئی چخ چخ...... میں کہتی ہوں آرام سے گھر نہیں بیٹھ سکتی۔ اتنا پڑھ لیا ہے کافی نہیں۔" رابعہ نے گہرا سانس لیا۔ آج کل امی کی طرف سے اسے اسی قسم کی گفتگو سننے کو مل رہی تھی۔ وہ تو شکر ماموں بھابی اور حیا کی سپورٹ حاصل تھی جو روز ایک نئی مہم کی تلاش میں نکل جاتی ورنہ امی سے کچھ بعید بھی نہ تھا کہ اسے سختی سے گھر میں بٹھا لیتیں۔

"لو تم کچن میں آرام سے بیٹھ کر ناشتا کر لو۔" امی کے الفاظ پر بھابی نے فوراً اسے ناشتے کی ٹرے دی تو وہ فوراً صحن میں آ بیٹھی اور ناشتا کرنے لگی۔

"آج کس جگہ جا رہی ہو؟" امی کچن سے نکل کر اس کے پاس آئیں۔

''علی انٹرپرائزز کے نام سے کوئی فرم ہے کمپیوٹر سیکشن کے لیے انہیں فی میل اسسٹنٹ کی تلاش ہے میری دوست ہادیہ کو تو آپ جانتی ہیں نا چند دن پہلے اس کے چچا کے ریفرنس سے وہاں جاب ملی ہے اس نے رات کو کال کر کے اپلائی کرنے اور انٹرویو دینے کا کہا ہے کہہ رہی تھی کہ مزید ایک فی میل اسسٹنٹ کی سیٹ خالی ہے ہو سکتا ہے چانس مل جائے۔ اچھا اور ہینڈسم تنخواہ ہے دعا کریں یہاں کام بن جائے۔'' ناشتا کرتے اس نے کہا تو ثریا بیگم نے سر جھٹکا انہیں لڑکی ذات کا سرے سے گھر سے نکلنا ہی پسند نہ تھا جاب کرنا تو دور کی بات تھی۔

''تم اندر نزدیک ہی کوئی اسکول و کالج کیوں نہیں دیکھ لیتیں؟'' انہوں نے مشورہ دیا۔ آفس وغیرہ کے کاموں سے ان کو ویسے ہی چڑ تھی۔

''اسکول و کالج میرے جیسے لوگوں کا اسٹینڈرڈ نہیں ہے میں چند ہزار نہیں بلکہ ہزاروں کمانا چاہتی ہوں۔ کیا فائدہ اتنا پیسہ لگا کر ایم سی ایس کی ڈگری لینے کا اگر وہی کولہو کے بیل کی طرح سارا دن بک بک اور چخ چخ کر کے گزارہ کر مہینے کے آخر میں چند ہزار پہ گزارا کرتے رہو۔'' اس نے فوراً صفا چٹ جواب دیا۔ اس کے دو ٹوک جواب پر ثریا بیگم کا پارہ ایک دم ہائی ہو گیا۔

''تم تو دنیا میں انوکھی پیدا ہوئی ہو نا۔ انسان کو اپنی اوقات نہیں بھولنی چاہیے۔ اللہ بخشے میرے ابا جی کو ایک عام سے گاؤں کے مولوی اور حکیم بھی تھے۔ سارا گاؤں ان کی عزت کرتا تھا گھر میں ہی ابا جی نے جو تعلیم دی وہی ساری زندگی کا زیور ٹھہری۔ قسمت سے جو شخص ملا وہ بھی ایک عام درجے کا ماسٹر تھا پرائمری اسکول کے بچوں کو الف سے انار و ب سے بکری کے قاعدے پڑھاتا تھا ایک ہمارے خاندان میں تم نرالی پیدا ہو گئی۔ ایم سی ایس کی ڈگری کیا لے لی ہے کسی کو کچھ گردانتی ہی نہیں اور ایک تمہارا بھائی ہے وہ ماہر بیٹا بس سر ہلا کر کہہ دیتا ہے کہ امی جی جانے دیں ابھی بچی ہے۔ میں کہتی ہوں یہ چوبیس سن میں پہنچ گئی ہو ابھی بھی بچی ہو۔'' رابعہ نے ایک دم سنجیدگی سے ماں کو دیکھا ان کا مزاج ایسا ہی تھا ایک دم ہائی ہو جانے والا۔

''ساری دنیا کی لڑکیاں نوکریاں کرتی ہیں میری سوچ انوکھی نہیں ہے۔''

''ہاں تو وہ اپنی اوقات نہیں بھولتیں۔ چادر دیکھ کر پاؤں پھیلاتی ہیں۔ مہارانی کے مزاج ہی نہیں ملتے۔ بازار جاؤ تو تین چار ہزار سے کم کوئی سوٹ نیچے نہیں خریدا ماں بھلے پانچ سو کا عام کاٹن کا سوٹ خرید کر پہن لے تمہاری بلا سے۔ اور شاہانہ مزاج کا یہ عالم ہے کہ بتا یہ نوکری بھی ہزاروں والی مانگتی ہیں۔''

''امی پلیز کبھی تو کوئی موقع ہاتھ سے جانے دیا کریں۔ روز جب بھی کہیں جانے کے لیے نکلتی ہوں آپ کا روز ایک یہی رونا ہوتا ہے اور باہر جا کر بھی زیادہ خواری نصیب ہوتی ہے۔ جانے وہ کونسا دن ہو گا جب آپ خوش ہو کر مجھے رخصت کریں گی اور میرے نصیب میں بھی کوئی معقول نوکری ہو گی۔'' ماں کے انداز پر وہ بھی ایک دم غصے سے اٹھی اور کمرے میں چلی آئی۔

''لو اب میں نے کیا ایسا غلط کہہ دیا ہے جو ناشتا چھوڑ کر چلی گئی ہے۔'' بھابی بھی کچن سے نکل آئی تھیں۔ نند اور بھاوج کا بہت سلوک تھا ناشتا یوں ادھورا دیکھ کر انہیں دکھ ہوا۔

''آپ بھی تو حد کرتی ہیں نا ہر وقت بے چاری کے پیچھے پڑی رہتی ہیں۔ اب اس کا مزاج شاہانہ ہے خواب اونچے ہیں اور نوکری وہ اپنے لیول کی تلاش کر رہی ہے تو کیا فرق پڑتا ہے آج کے دور کا ٹرینڈ ہے ہر کوئی اپنے فوائد محفوظ رکھتا ہے اور ان کی تلاش کے لیے کوشاں ہیں۔'' بھابی امی سے کہہ کر اس کے کمرے میں گئیں تو وہ اپنی چادر اوڑھ کر فائل اور بیگ لے کر تیار تھی۔

''امی کی باتوں پر غصہ مت کیا کرو وہ پرانے مزاج کی خاتون ہیں بس اندر سے خوفزدہ رہتی ہیں۔'' اسے منہ سوجائے کھڑا دیکھ کر بھابی نے مسکرا کر کہا۔

''دعا کریں اس جگہ بات بن جائے ورنہ پھر کہیں اور ٹرائی کروں گی تو امی کو مزید غصہ آئے گا۔'' بھابی نے سر ہلا کر اس کا کندھا تھپکا تو وہ ان کے ساتھ ہی کمرے سے نکل آئی۔

''ناشتا مکمل کر کے جانا بھوکے پیٹ گھر سے نکلنا بھی بدشگونی ہوتی ہے۔ رزق کی تلاش میں نکل رہی ہو پیٹ بھرا ہو گا تو آگے بھی امید ہو گی۔'' ان کا غصہ بس اسی حد تک تھا بھابی ہنس دیں تو وہ بس سر ہلا کر کرسی میں گردن ہلا گئی۔

''جب کھانے لگی تھی تب تو ایک آنکھ نہیں بھاتی تھی میں اب بھی رہنے دیں جہاں جا رہی ہوں کچھ نہ کچھ لے کر پیٹ پوجا کر ہی لوں گی۔'' نخوت سے کہتے چادر سنبھالتی وہ گھر سے نکل گئی تو امی نے بھابی کو دیکھا۔

''دیکھا کتنی بدلحاظ ہوتی جا رہی ہے۔ میں سچ کہتی ہوں یہ تم لوگوں اور سب سے زیادہ فیضان کی ڈھیل کا نتیجہ ہے۔ لو بتاؤ میں نے کیا کہہ دیا تھا اب بھوکے پیٹ نکل گئی ہے اور سارا دن بھوکی رہے گی۔'' وہ تاسف سے کہہ رہی تھیں بھابی ہنس دیں اور کچن میں چلی گئیں جہاں دودھ ابلنے ہی والا تھا کہ انہوں نے تیزی سے آگے بڑھ کر چولہا بند کیا۔



وہ آج خلاف معمول آفس سے کچھ جلدی ہی اٹھ گیا تھا دل و دماغ میں اک بوجھ سا تھا۔ شاید اسی لیے کہیں دل نہیں لگ رہا تھا ابھی بارہ بجے تھے مگر وہ سارا کام احسن کے نام کر کے آفس سے نکل آیا۔ کل بھی سارا دن وہ کچھ خاص نہیں کر پایا تھا اور آج بھی ضمیر پر ایک بوجھ تھا۔

''تم اس قابل ہی نہیں کہ تم سے کوئی مروت یا ہمدردی کی جائے۔'' زہریلے انداز میں کہے گئے اپنے الفاظ ہی دل کا چین و سکون غارت کیے ہوئے تھے۔

''ولی'' آنسوؤں سے بھری آنکھوں کی بے یقینی بھولنے سے بھی نہیں بھلائی جا رہی تھی۔ کل صبح وہ اس کو لان میں دکھائی دی تھی اور اس کو دیکھنے کے بعد جس طرح سے اس نے رخ بدلا تھا۔ بظاہر ولید

نے کوئی ری ایکشن تو نہیں کیا تھا مگر اندر ہی اندر پشیمان ضرور ہو گیا تھا۔ بالکل غیر ارادی و غیر اضطراری انداز میں اٹھ جانے والا ہاتھ اب گہرے ملال سے دوچار کرتا جا رہا تھا۔ اتنی بدتمیزی کی تھی وہ تو مرد تھا عقل و برداشت اس کی فطرت کا حصہ تھا ان لمحوں میں کیوں صبر و برداشت کے دامن کو نہ تھامے رکھا کیوں ایک دم ہاپر ہوتے ہاتھ اٹھا بیٹھا تھا۔

اگر غصہ بھی آیا تھا تو اس کا مسئلہ جاننے کی کوشش کرنی چاہیے تھی۔ پیار سے محبت خلوص سے اس کے رونے کی وجہ جاننے کی جستجو کرنی چاہیے تھی۔ بھلا یہ کہاں کی مردانگی تھی کی ایک دم ضبط کا دامن ہاتھ سے چھوڑتے ایک کمزور و بے بس پہلے ہی کسی غم سے نڈھال لڑکی پر ہاتھ اٹھا لیا۔ اب رہ رہ کر سارا ل جاگ رہے تھے۔ رات کا منظر نگاہوں میں جم سا گیا تھا۔ اسے بخار تھا کل سارا دن اور پھر رات ڈنر میں بھی دکھائی نہ دی تھی اور جب رات گئے روشی کے ساتھ دکھائی بھی دی تو کس قدر قطع تعلقی کا مظاہرہ کرتے اس کی موجودگی کو یکسر غیر اہم قرار دے گئی تھی۔ اگر وہ کوشش کرتی تو رات والی صورتحال بہتر ہو سکتی تھی وہ معذرت کر لیتا تو بات نارمل ہو جاتی اور اندر ہی اندر وہ دل میں تہیہ کر رہا تھا کہ وہ جیسے کھانا کھا کر فارغ ہوئی وہ بہانے سے اسے ایک طرف لے جا کر معذرت کر لے گا اور یہ طے کر کے وہ مطمئن بھی ہو گیا تھا مگر وہ کھانا کھانے کے بعد پھر سے اپنے کمرے میں جا کر بند ہو گئی تھی اور روشی کے بقول "اسے کوئی ڈسٹرب نہ کرے وہ دروازہ نہیں کھولے گی۔" صبح وہ کمرے سے ہی نہیں نکلی اور خود بہت خواہش کے باوجود وہ بار دہ اس کے کمرے میں نہیں جا سکتا تھا کہ گزشتہ رات کی غلطی وہ دوبارہ دوہرانا نہیں چاہتا۔

نجانے وہ کس موڈ میں ہو اور اسے دیکھتے ہی کس انداز میں پیش آئے۔ بہر حال ایک جگہ غلط تھا کہ وہ گزشتہ رات بغیر اجازت کے اس کے کمرے میں گھسنے کی غلطی کر چکا تھا اور پھر بعد میں جان بوجھ کر کسی کی ذات میں انٹرفیئر ہونے کا خمیازہ بھی بھگت لیا تھا۔

اسے آج آفس جلدی آنا تھا سو صبح ہی گھر سے نکل آیا اب یہ بھی کنفرم نہیں تھا کہ وہ کالج بھی گئی ہے یا نہیں۔ بلا مقصد ہی مختلف سڑکوں پر گاڑی گھماتے وہ اکتا گیا تو ایک سڑک کراس کر کے اس نے بلا ارادہ ہی گاڑی روکی۔ یونہی سر اٹھا کر اطراف میں دیکھا تو چونکا وہ اس وقت جس اسپتال کے سامنے تھا وہاں وہ گزشتہ دنوں ہی چکر لگا چکا تھا سوائے کل والے دن کے اور اس وقت خود کو یہاں دیکھ کر چونکا تھا۔



"اف یہ میں کہاں آ گیا؟" اسپتال کی بلڈنگ دیکھ کر ایک پل کو ولید ضیا شدید کوفت سے دوچار ہوا بلکہ اندر ہی اندر تھوڑا سا ڈسٹرب بھی ہوا۔

"چلیں ادھر آ ہی نکلے ہیں تو لگے ہاتھوں مریضہ کی عیادت ہی کر چلیں۔" یہ سوچ کر اس نے گاڑی اسپتال کے پارکنگ ایریا میں کھڑی کی۔ کچھ پل بعد وہ روم کے دروازے پر ناک کر رہا تھا۔

"لیں کم ان۔" اجازت ملنے پر وہ اندر چلا آیا۔

"السلام علیکم!" کمرے میں مریضہ کے علاوہ اس کی والدہ تھیں۔

"وعلیکم السلام!" بیگم عبدالقیوم نے مسکرا کر اسے دیکھا۔

"کیسی ہیں یہ اب؟" ولید صوفے پر بیٹھ گیا تھا وہ جب سے اس لڑکی کو اسپتال لے کر آیا تھا آج پہلا موقع تھا کہ وہ لڑکی اسے حواس میں دکھائی دی تھی۔

تکیوں کے سہارے وہ نیم دراز تھی۔ زرد چہرہ مگر خوابیدہ حسن ایک پل کو وہ ٹھٹک گیا تھا۔

"اتنا مکمل حسن۔"

"یہ اب پہلے سے بہتر ہے۔" لڑکی بھی اسے دیکھ رہی تھی جبکہ اس کی والدہ نے جواب دیا تھا۔

"یہ کون ہیں؟" کاشفہ نے قدرے نقاہت بھری آواز میں ماں سے پوچھا۔

"یہ ولید صاحب ہیں! انہی کی گاڑی سے تمہاری گاڑی ٹکرائی تھی اور پھر بعد میں یہی تمہیں اسپتال لے کر آئے تھے اور ہمیں اطلاع دی تھی۔" ماں نے تفصیل بتایا تو اس نے ہلکی سی مسکراہٹ سے ولید کو دیکھا۔

"تھینکس ولید صاحب۔" وہ ولید کی حقیقتاً مشکور ہوئی تھی وہ آج پہلی بار ہوش میں اپنے محسن کو دیکھ رہی تھی ورنہ یہ شخص جب بھی آتا تھا وہ سوئی ہوتی تھی۔

"نو مینشن۔" آپ کی جگہ کوئی بھی ہوتا تو میں انسانیت کے ناطے اس کی بھی مدد کرتا۔ یہ میرا اخلاقی فرض تھا۔" ولید نے بھی مسکرا کر کہا تو کاشفہ حقیقتاً از حد متاثر ہوئی اس نے اب کی بار بغور اس نہایت وجیہہ اور شاندار مرد کو دیکھا۔

"یہ تو بیٹا تمہارا ہم پر احسان ہے ورنہ آج کے دور میں کون اتنی انسانیت رکھتا ہے۔" کاشفہ کی ماں نے لگاوٹ سے کہا۔

"اور جس طرح تم مسلسل چکر لگا رہے ہو عیادت کو تو ایسے ہی محسوس ہوتا ہے کسی بہت ہی نیک ہاتھوں نے پرورش دی ہے ورنہ ایسی اخلاقیات کے مظاہرے اب بھلا کون نبھاتا ہے۔" کاشفہ کی والدہ پہلے دن سے ہی اس نہایت وجیہہ اور شاندار لڑکے کی وجاہت سے متاثر ہو گئی تھیں اور جب بھی ان کی موجودگی میں ولید نے چکر لگایا تھا ان کا ولید کے ساتھ خصوصی سلوک ہوتا تھا۔

"ڈاکٹرز کیا کہتے ہیں کب تک مکمل ریکوری ممکن ہے؟" ولید نے اپنی تعریفوں سے ایک دم گھبرا کر موضوع بدلا۔

"زخم ابھی ٹھیک سے مندمل نہیں ہوا ہے۔ یہ ساری رات درد سے کراہتی رہتی ہے۔ ڈاکٹر کو پین کلر کے زیر اثر رکھنا پڑتا ہے۔ جیسے ہی زخم قدرے بہتر ہوئے یہاں سے چیک آؤٹ کر دیں گے۔ باقی ٹریٹمنٹ تو گھر میں بھی ہوتا رہے گا۔"

"ہوں۔" ولید نے محض سر ہلا دیا۔

کاشفہ مسلسل اس خوبرو اور ڈیسنٹ شخص کو دیکھ رہی تھی۔ جس کی بہترین ڈریسنگ لاجواب تھی بلکہ ظاہری شخصیت کے ساتھ ساتھ بات کرنے کا مخصوص انداز رکھ رکھاؤ اور سلجھا پن بھی بے حد دلکش تھا۔ بس چند ایک بار کی اچٹتی نگاہوں کے بعد ولید نے اس کی طرف نگاہ نہیں کی تھی اس کی مکمل توجہ اس کی ماما کی طرف تھی۔ ورنہ اپنی خوب صورتی اور دلکشی سے وہ خود بھی بخوبی آگاہ تھی کہ اس پر پہلی نگاہ ڈالنے والا اس کو بار بار دیکھنے کو ضرور مچل اٹھتا تھا جبکہ یہ شخص ایک بار کے بعد نگاہ ڈالنے کو تیار نہ تھا۔

"کیا لو گے کچھ منگواؤں؟" چند ادھر ادھر کی باتوں کے بعد ماما نے پوچھا تو وہ سلیقے سے معذرت کر گیا۔

"نو تھینکس اپنے آفس سے اٹھ کر آیا ہوں بلکہ اب تو اجازت دیں آفس میں اور بھی بہت سے ضروری امور توجہ طلب ہیں۔" وہ اٹھ کھڑا ہوا۔ کاشفہ کی آنکھوں میں ایک دم اضطراب چھلکا۔

"بیٹھیے نا۔" ولید نے اس نہایت حسین لڑکی کو دیکھا اور دھیرے سے رسمی انداز میں مسکرا دیا۔

"نو تھینکس میم مجھے واقعی آفس میں ضروری کام ہیں۔"

"پھر کب آئیں گے۔" ولید نے چونک کر دیکھا وہ بڑی بے قراری سے جواب کی منتظر تھی۔

"دیکھیے پھر کب فرصت ملتی ہے۔ پلیز گیٹ ویل سون۔" اس نے رسماً کہا تو لڑکی لب دبا گئی۔

"اوکے میم ٹیک کیئر۔ اللہ حافظ۔" وہ دونوں کو کہتا وہاں سے نکلا تھا۔



"اف لڑکی ہے یا کوئی مورت۔" اپنی گاڑی تک پہنچنے تک اس کے ذہن پر یہی بات سوار تھی۔ پتا نہیں کیا بات تھی جو اسے اندر ہی اندر کلک کر رہی تھی۔ پتا نہیں محسوسات کس نوعیت کے تھے مگر خیال دیر پا تھا۔

"لالہ ٹھیک ہی کہتی ہے یہ لڑکی واقعی بلا کی خوب صورت ہے۔" گاڑی اسٹارٹ کرتے ولید کو ایک دم لالہ یاد آئی تو اور بھی بہت کچھ یاد آ گیا۔

آنسوؤں سے بھری آنکھیں اور اپنا ایک دم ہائپر ہو کر ہاتھ اٹھانا۔

"احمق سلی گرل نجانے کیا کرتی پھر رہی ہے۔ لگتا ہے اب اس سے وہ کوئی بات کرتا ہی نہ ہوگی۔ اب پتا چلا ہی ہوگا کہ کیوں ایسا بی ہیو کر رہی ہے۔ کیا پرابلم ہے؟" لالہ کے تصور سے اور بھی بہت کچھ یاد آنے لگا تو ساتھ میں تکلیف دہ احساس بھی دل میں کروٹ لینے لگا کہ اس نے اس پر ہاتھ اٹھایا تھا اور کتنی بے یقینی سے اس نے اس کی طرف دیکھا تھا۔

"اتنی شدید ناراض ہے کہ اپنی شکل دکھانے تک کی بھی روادار نہیں۔" ولید کے اندر ملال بڑھنے لگا تو اس نے فوراً گاڑی کی رفتار تیز کر دی مگر اندرونی اضطراب میں قطعی کمی واقع نہ ہوئی۔

"پہلے مجھے لالہ سے بات کرنا ہوگی اگر وہ پہلے کی طرح پھر ٹال گئی تو پھر روشانے سے ڈسکس کروں گا۔ آخر پتا تو چلے محترمہ کے ساتھ پرابلم کیا ہے؟ ایسا بی ہیو کیوں کر رہی ہے؟ اگر کوئی ریزن بھی ہے تو کچھ تو نظر آئے۔" ایک لائحہ عمل تیار کرنے کے بعد اس نے خود کو قدرے ریلیکس محسوس کیا اور گاڑی کی رفتار مزید بڑھاتے کیسٹ پلیئر آن کر دیا۔



وہ اپنے آفس میں مختلف فائلز کھولے مصروف تھا جب دروازے پر ناک ہوئی۔

"یس کم ان۔" فاروقی صاحب اندر داخل ہوئے تو عباس نے سر اٹھا کر انہیں دیکھا۔

"السلام علیکم سر۔"

"وعلیکم السلام خیریت؟" انہیں بیٹھنے کا اشارہ کرتے عباس نے فائل ایک طرف ہٹا دی۔

"سر آپ کے سلیکشن کے کمپیوٹر ڈیپارٹمنٹ کے لیے جو سیٹ خالی تھی اس کے لیے چند امیدوار کو کال کیا تھا انٹرویو سلیکشن میں شاہزیب صاحب بھی موجود تھے یہ امیدواروں کی لسٹ ہے اور ہر امیدوار کی لسٹ کے ساتھ ان کے کوائف بھی درج ہیں اور سلیکشن کمیٹی کا یہ رزلٹ ہے چونکہ یہ آپ کے سلیکشن کے لیے ویکنسی ہے تو سر شاہزیب کا کہنا تھا کہ سلیکٹیو پرسن سے آپ خود بھی ایک بار مل لیں۔" فاروقی صاحب نے عباس کے سامنے ایک فائل رکھ دی اور ساتھ ہی سلیکٹیو پرسن کی رزلٹ شیٹ اور کوائف کی فائل بھی عباس نے چند پل تمام پیپرز کو بغور دیکھا پھر فاروقی صاحب کو۔

"بٹ میں نے بابا جان سے صاف اور واضح لفظوں میں کہا تھا کہ مجھے ایک ایکسپیرینسڈ پرسن چاہیے یہ سلیکٹڈ خاتون تو خود فریش ایم بی اے ہیں اب ان کو پہلے سکھاؤں گا یا کام کرواؤں گا۔" عباس فائل دیکھ کر قدرے برہم ہوا۔

"یس سر میں نے سر سے بات کی تھی عمران کا پوائنٹ آف ویو آپ سے قدرے چینج ہے ان کا کہنا ہے کہ یوتھ فریش اور شارپ مائنڈ کی مالک ہوتی ہے ان کی صلاحیتوں کو ابھی استعمال نہیں کیا گیا اس لیے نیو اسٹاف کو سلیکٹ کرتے ہوئے خیال کیا جائے کہ وہ فریش اور جوان ہوں اینڈ چیک ہوں اس امیدوار کا اکیڈمک ریکارڈ بہت شاندار ہے۔ بی ایس سی تک اسکالرشپ ہولڈر رہی ہیں یہ خاتون اور ایم بی اے میں بھی بہت شاندار پرسنٹیج ہے اور انٹرویو کے دوران میں سب سے زیادہ کانفیڈنٹ اور زبردست پرفارمنس انہی کی رہی ہے۔ پچھلے دنوں سر سجاد صاحب کے سیکشن کے لیے جو خاتون اپائنٹ ہوئی ہیں وہ بھی فریش اور ینگ ہیں۔ یہ دونوں خواتین ایک ہی اداروں کی فارغ التحصیل ہیں ایک جیسا اکیڈمک ریکارڈ ہے۔ مس ہادیہ کی اب تک کی پرفارمنس بہت زبردست ہے یہ مس بھی انہی کے ریفرنس سے آئی ہیں۔" فاروقی صاحب نے تفصیلی و تعریفی بیان جاری کیا تو عباس نے تنگ آکر فائل ایک طرف کر دی۔

"بابا جان مطمئن ہیں ان خاتون سے؟" اس نے پوچھا۔

"یس سر۔" عباس کی سنجیدگی پر فاروقی صاحب نے فوراً سر ہلایا۔

"اوکے بلوائیں ان خاتون کو۔ سلیکشن تو آپ لوگ کر ہی چکے ہیں اب بھی آپ ہی بات کیجیے گا میں بس چیک کروں گا۔" عباس نے انٹرکام فاروقی صاحب کی طرف بڑھایا تو انہوں نے فوراً متعلقہ لائن پر کال ملائی۔

"عباس صاحب کے سیکشن کے لیے جو خاتون سلیکٹ ہوئی ہیں ان کو اندر بھیج دیں۔" فاروقی صاحب نے پیغام منتقل کر کے انٹرکام رکھ دیا۔ تھوڑی دیر بعد دروازے پر دستک ہوئی ساتھ ہی نسوانی آواز آئی۔

"مے آئی کم ان سر؟" نرم اور نہایت پیار سے سلیقے سے اوڑھے وہ لڑکی دہلیز پر کھڑی تھی۔ عباس نے بے زاری سے دیکھا ایسی ڈارک سی لڑکی کی گرے چادر اور دوپٹہ پہنا ہوا ہے اس کے ڈیپارٹمنٹ کے لیے سلیکٹ ہوئی تھی لڑکی کو دیکھ کر عباس کا موڈ سے برا حال ہوا۔

"کم ان۔" اس نے رکھائی سے کہا تو لڑکی اندر بڑھ آئی۔

"تشریف رکھیے۔" فاروقی صاحب نے عباس صاحب کے تیور دیکھتے خود ہی لڑکی کو بیٹھنے کی آفر کی۔ وہ ان میں طرف رکھی کرسیوں میں سے ایک پر بیٹھ گئی۔

"تھینکس۔"

"کیا نام ہے آپ کا؟" عباس نے سپاٹ موڈ میں ہی پوچھا۔

"رابعہ نواز۔ سر میری سی وی میں میرے متعلق تمام معلومات درج ہیں۔" نام بتا کر اس نے بڑے سلیقے اور اعتماد سے عباس کے سامنے رکھی اپنی فائل کی طرف نگاہ کرتے ہوئے کہا تو عباس کی بھنویں تن گئیں۔

"جی دیکھ چکا ہوں آپ کی سی وی میں آپ کے متعلق آپ کی زبانی کوائف سننا چاہتا ہوں۔" عباس نے اب کے ناراضی سے کہا۔

"ایم بی اے کیا ہے حال ہی میں میں نے یہاں نیو اپائنٹی مس ہادیہ کے ریفرنس سے آئی ہوں میٹرک ایف اے میں اسکالرشپ ہولڈر رہی ہوں۔ بی بی اے میں کارکردگی اکیڈمک لحاظ سے بظاہر شاندار ہے۔ ہاں ایکسپیرینس کے لحاظ سے فی الحال میں زیرو ہوں۔ یہ میرا کسی بھی فرم کے لیے جاب کا فرسٹ ایکسپیرینس ہوگا۔" وہ بہت ہی اعتماد اور وقار سے وہ بول رہی تھی۔ عباس بغور اسے دیکھ رہا تھا۔ بظاہر وہ خاصی خوب صورت لڑکی تھی۔ پہلی نگاہ کا تاثر جو بھی تھا مگر لڑکی دقیانوسی نہیں تھی اور سادہ سی آؤٹ آف فیشن تھی بال بڑی سی چادر اور گرے دوپٹہ لپیٹے ہوئے تھی۔

"آپ خود ہی بتا رہی ہیں کہ آپ کا یہ جاب کا فرسٹ ایکسپیرینس ہے جبکہ ہماری فرسٹ ریکوائرمنٹ ایکسپیرینسڈ پرسن ہی تھا جبکہ آپ بالکل فریش ایم بی اے ہیں۔ کیا خیال ہے آپ ہماری فرم کی ریکوائرمنٹ پر پورا اتر سکیں گی؟" عباس نے براہ راست لڑکی کی آنکھوں میں جھانکا وہ دھیرے سے مسکرا دی۔

"سر میں دعویٰ نہیں کرتی وقت و حالات انسان کی قابلیت کا فیصلہ کرتے ہیں آپ آزما کر دیکھ لیں۔" وہ پراعتماد لہجہ تھا وہ ذرا بھی کنفیوز نہ ہوئی تھی براہ راست عباس صاحب کو دیکھ کر گویا ہوئی تھی۔

"میں اکیڈمک ریکارڈ سے متاثر نہیں ہوتا مجھے انسان کی صلاحیتیں متاثر کرتی ہیں۔ جبکہ آپ میں ہماری ڈیمانڈ کے مطابق صرف کوالیفکیشن ہے تجربہ نہیں۔"

"میرا خیال ہے کہ آپ کی سلیکشن کمیٹی میں بھی بددماغ سرپھرے انسان موجود نہیں تھے۔ اگر میرا سلیکشن کیا گیا ہے تو فرم کے رولز اینڈ ریگولیشن کو مدنظر رکھ کر ہی کیا گیا ہوگا۔" عباس کے سوالوں پر اس نے قدرے چڑ کر کہا تو فاروقی صاحب نے اس جواب پر ایک دم سٹپٹا کر عباس صاحب کو دیکھا جس کے چہرے کے عضلات کھنچ گئے تھے۔

"کتنی اسٹریٹ فارورڈ لڑکی تھی یہ۔"

"اس قدر کا نفیڈنس آپ کے حق میں نقصان دہ بھی ہو سکتا ہے آنی تھنک ابھی آپ کو اپائنٹمنٹ لیٹر ایشو نہیں کیا گیا۔" عباس نے بھی قدرے برہمی سے باور کرایا تو وہ لڑکی مسکرا دی یعنی وارننگ دی گئی تھی۔

"یہی تو آپ کو بتانا چاہ رہی ہوں سر کہ ابھی جب اپائنٹمنٹ لیٹر ایشو نہیں کیا گیا تو پھر صاف اور واضح الفاظ میں کہیں کہ محترمہ آپ اس پوسٹ کے اہل نہیں کیونکہ آپ کے پاس تجربہ نہیں۔ جبکہ آپ کی سلیکشن کمیٹی مجھے سلیکٹ کر چکی ہے اس کے باوجود یہ انٹرویو کا دوبارہ سلسلہ مجھے کچھ سمجھ نہیں آ رہا؟" اس لڑکی کا اعتماد جوں کا توں تھا۔

اب کے فاروقی صاحب نے اپنی بے ساختہ امڈ آنے والی مسکراہٹ کو بمشکل روکا جبکہ عباس اس لڑکی سے ایسے جواب کی توقع نہیں کر رہا تھا ایک دم حیرت زدہ رہ گیا۔ کتنی بدتمیز ہے یہ لڑکی۔

"آپ اوور کانفیڈنٹ ہی نہیں بلکہ اچھی خاصی گستاخ بھی ہیں۔" فاروقی صاحب کو مسکراہٹ روکتے عباس نے دیکھ لیا تھا اس کا ٹمپرامنٹ ایک دم لوز ہوا۔ اپنے سینئر ورکر کے سامنے ایسی بے عزتی؟ عباس جھنجلا ہی گیا تھا۔

"بھاڑ میں گئیں فاروقی صاحب آپ کی یہ کمپنی اور بہت میرے لیے اب کیا حکم ہے؟ میں جاؤں؟ کیونکہ آپ کی توقعات پر میری سی وی پورا نہیں اتر رہی سو پلیز مجھے میری فائل واپس کر دیں تاکہ میں جا سکوں۔ میرے پاس اتنا فالتو وقت نہیں کہ میں سلیکٹ ہونے کے بعد دوبارہ انٹرویو کے پراسس سے گزروں۔" عباس کے الفاظ پر وہ لڑکی فوراً کھڑی ہو گئی تھی اور بغیر کسی لحاظ مروت کے اس نے کہا تو دونوں حضرات حیرت زدہ رہ گئے۔

بابا جان کو اس میں ایسا کیا نظر آ گیا جو سلیکٹ کر لیا۔ کیونکہ کسی بھی شعبے سے متعلق سلیکشن وہ خود کرتے تھے اب کے اگر وہ اس لڑکی کو جانے دیتا تو یقیناً بابا جان سے سخت ناراضی کا سامنا بھی ہو سکتا تھا جبکہ یہ لڑکی اسے انتہائی بدتمیز لگی تھی۔

"فاروقی صاحب آپ ان محترمہ کو بابا جان کے پاس لے جائیں ان کا سلیکشن انہی کے انڈر ہوا ہے یہاں جو کارروائی ہوئی وہ بھی بتا دیں۔ میرے پاس آپ آئندہ ایسے پاگل لوگوں کے کیس لے کر مت آئیے گا۔ اب یہ بابا کا ہیڈک ہے وہ جانتے ہیں یا رفیوز کرتے ہیں میری بلا سے۔" عباس نے غصے سے دونوں فائلز اٹھا کر فاروقی صاحب کو تھما دیں اور ساتھ ایک سخت غصیلی نگاہ رابعہ پر بھی ڈالی۔ اس ایک نگاہ سے وہ جیسے جل بھن ہی گئی تھی۔

"آپ جیسے کس خوش فہمی میں ہیں؟ مجھے بھی کوئی شوق نہیں اس جاب کرنے کا۔ ایسے بدتمیز پاگل ال مینرڈ لوگوں کے ساتھ میں کام کروں گی مائی فٹ بڑے جاب میرا شوق ہے مگر مجبوری نہیں ایک چھوڑ ایسی دس جابز تیار ہیں میرے لیے سنبھال کر رکھیں اپنی جاب۔" فاروقی صاحب کے ہاتھ سے اپنی فائل کھینچ کر تن فن کرتی وہ وہاں سے نکل گئی۔

"ارے میم سنیئے تو پلیز رکیے۔" بے چارے ساٹھ سالہ فاروقی صاحب اس کے پیچھے بھاگے جو طوفانی رفتار سے آفس کا دروازہ کھول کر باہر نکلی تھی۔



مہر النساء بیگم کو بتا کر کے وہ آج پہلی بار بازار آئی تھیں۔ عرصہ بعد باہر کی دنیا دیکھی تو دل میں بہت سی بھولی بسری یادیں تازہ ہونے لگیں۔

"محبت اور وفا کی دولت سے بڑھ کر کوئی دولت نہیں ہوتی۔ احساس زندہ ہوں تو کائنات حسین تر ہو جاتی ہے اور اگر احساس مر جائے تو پھر محبت بھی اس مردہ زمین کو پھر سے شاداب نہیں کر سکتی۔ وفا تو اضافی خصوصیت ہے جیسے مردہ زمین کو پھر سے آباد کرنے کے لیے محنت کے ساتھ ساتھ کھاد بیج وغیرہ کی ضرورت پڑتی ہے۔" برسوں قبل کسی کے کہے الفاظ انہیں اپنے دل و دماغ میں گونجتے محسوس ہوئے تو آنکھیں نمی سے اٹ گئیں۔

"آہ کاش..... !" دل سے اک ہوک اٹھی تو دل تنہائی راہوں پر چلنے کو کسمانے لگا۔ تابندہ بی نے بڑی بے دلی سے کچھ اشیا خریدیں اور پھر ڈرائیور کو اشیاء دے کر جانے کا کہا تو وہ حیران ہوا۔

"مگر آپ اس طرح اکیلی کیسے آئیں گی۔" تابندہ بی یہاں کے راستوں سے انجان بازاروں سے بے خبر خاتون تھیں ڈرائیور کی پریشانی لازمی تھی۔

"مجھے کچھ اور بھی خریدنا ہے۔ تم جاؤ اور ہاں مہر النساء اور گھر میں دیگر لوگوں سے کہنا کہ پریشان نہیں ہوں میں تھوڑی دیر میں آ جاؤں گی میں کوئی رکشہ یا ٹیکسی لے لوں گی اس وقت تو لالہ بہ لا اپنے بھائی کے ہاں جانا ہے اور گھر میں کوئی گاڑی بھی نہیں مجھے کچھ دیر ہو جائے گی وہ خواہ مخواہ انتظار کرے گی تم جاؤ۔" تابندہ بی کے دو ٹوک انداز پر ڈرائیور سر ہلا کر وہاں سے رخصت ہو گیا۔

ڈرائیور کے رخصت ہونے کے بعد انہوں نے ارد گرد دیکھا۔ یوں لگا برسوں بعد باہر کی دنیا میں پھر سے قدم رکھا ہو۔ بہت کچھ بدل گیا تھا اور ابھی بہت کچھ تبدیلی کے مراحل میں تھا۔ انہوں نے ایک دکان سے کچھ پھل وغیرہ لیے۔

ذہن و دل میں کچھ بھی واضح نہ تھا بس آج خود بخود غیر ضروری امور سر انجام پا رہے تھے۔ تابندہ بی نے ایک رکشے والے کو روکا جگہ اور کرائے کا معاملہ طے کر کے بیٹھ گئیں۔ جوں جوں رکشہ آگے بڑھ رہا

تھا ان کے دل و دماغ میں کئی خیالات گردش کرتے چلے جا رہے تھے۔

''اف سکندر! مجھے قطعی اندازہ نہ تھا کہ اوپر سے اس قدر آدم بیزار خواتین سے الرجک دکھنے والا مرد اندر سے اس قدر رومینٹک بھی ہو سکتا ہے۔''

''جس کے نصیب میں تم جیسی حسین خوبصورت دل نواز خاتون ہوں وہ تو خود بخود زندہ دل ہونے لگتا ہے۔'' برجستہ جواب پر کسی کی کھلکھلاتی ہنسی تابندہ بی کے اعصاب کو عجیب پژمردگی کا احساس بخش گئی۔

''یقین نہیں آتا یہ وہی حضرت صاحب مخاطب ہیں جن کے پیچھے میں دیوانہ وار بھاگی ہوں مگر اس ہرجائی نے کبھی قدر نہ جانی۔'' کھلکھلاتی ہنسی تھمی تو کسی کے الفاظ نے پھر تابندہ بی کو اپنے سحر میں جکڑا۔

''چلیں اب تو ہم آپ ہی کو اپنا سب کچھ مان بیٹھے ہیں پھر تو پچھلے گلے شکوے تو بے معنی ہو گئے نا۔ آپ کو دل کی مہارانی ہی نہیں بنایا بلکہ گھر کی مالک بھی بنا دیا ہے۔'' بھاری لب و لہجے میں کہا تو تابندہ بی کو اپنی پلکیں جھپکتی محسوس ہوئیں۔

''نوازش ہے آپ کی مہاراج۔'' شوخ لب و لہجے نے عجیب سی اکتاہٹ سے دوچار کر دیا تھا۔

''لیں بیگم صاحبہ آپ کا گھر آ گیا۔'' وہ جانے کن خیالوں میں غرق تھیں جب رکشے والے کی آواز پر چونک کر متوجہ ہوئیں۔ انجان علاقہ اور جگہ دیکھ کر وہ الجھیں۔ انہوں نے یہاں تو نہیں آنا تھا۔

''تمہیں جس جگہ کا کہا تھا وہیں لے کر آئے ہو نا؟'' باہر نکل کر ارد گرد دیکھتے وہ مطلوبہ مکان نہ پا کر پریشان ہو گئی تھیں۔

''جی بیگم صاحبہ جس جگہ کا کہا تھا وہیں لے کر آیا ہوں کس مکان میں جانا ہے وہ یہاں سے پوچھ لیتے ہیں۔'' تابندہ بی نے چند قدم آگے بڑھا کے ارد گرد دیکھا۔ برسوں پہلے وہ یہاں آئی تھیں۔ تب یہاں آبادی نہ ہونے کے برابر تھی چند ایک گھر تھے اس محلے میں اور اب دونوں اطراف خوب صورت جدید اسٹائل کے گھر آباد تھے۔ ہر گھر کے سامنے ایک خوب صورت باغیچہ تھا۔ انہوں نے اطراف میں دیکھا تو چونک گئیں بائیں طرف اسی والہانہ پرانے گھر کی ابھی بھی خاصی پرانی طرز کا بنا تھا جو جدید اسٹائل انداز میں تعمیر شدہ گھروں میں یوں لگ رہا تھا گویا کوئی کھنڈر آباد ہے۔

''بی بی! وہ گھر کے نہیں؟'' انہیں ارد گرد دیکھتے رکشے والا بھی ان کے پاس آ کھڑا ہوا تھا۔

''اس گھر کے سامنے آ جاؤ۔'' رکشے والے کو کہتے وہ اس کھنڈر نما گھر کی طرف بڑھ گئیں۔

گھر اسی پرانی طرز پر تعمیر تھا اس کی تعمیر کی گئی تھی جس کی وجہ سے گھر سڑک کے مقابلے کافی نیچے ہو گیا تھا اور بالائی منزل کافی خستہ حال تھی۔ یقیناً بارش کے دنوں میں سڑک کا پانی گھر کے اندر شور کرتا گھس جایا کرتا ہوگا۔ گھر کے سامنے کھڑی تابندہ بی نے گھر کو دیکھا۔ برسوں بعد گھر کو دیکھا تو لگا برسوں پہلے کا ماضی نگاہوں کے سامنے آ ٹھہرا ہو۔

''سکندر میں بڑی مشکل سے جان بچا کر آئی ہوں۔ اللہ کا واسطہ ہے مجھے پناہ چاہیے۔ اگر میں یہاں نہ آتی تو پھر کہاں جاتی۔ اس بھری دنیا میں مجھے لگا کہ صرف آپ ہی وہ شخص ہیں جو مجھے پناہ دے سکتے ہیں۔'' ایک ڈری سہمی حالات کی ستائی آواز نے ذہن کے دریچے پر دستک دی تو اور بھی کئی آوازوں کی بازگشت ہونے لگی۔

''چلو بیگم صاحبہ گھر تو آپ کو مل گیا ہے اب مجھے کرایہ دیں میں چلتا ہوں۔'' رکشے والا بھی اتر آیا تھا۔ تابندہ بی نے اندرون خانہ ہونے والے شور و غل کو ذہن سے جھٹکتے رکشے والے کو دیکھا۔ وہ تیس پینتیس سال کا آدمی تھا۔ مگر محنت مزدوری نے اس کی صحت پر کافی اثر ڈالا تھا شاید حالات نے اس کو سخت جان بنا ڈالا تھا جو لہجہ بھی سخت ہو گیا تھا۔

''ہاں اسی گھر میں آنا تھا مگر تم جانا نہیں یہ پیسے رکھ لو کچھ کھا پی بھی لو تھوڑی دیر میں جب تک میں فارغ ہو کر آتی ہوں۔'' انہوں نے اپنا بیگ کھولا۔

''پر بی بی میں اتنی دیر تک انتظار کیوں کروں نجانے آپ کب فارغ ہوتی ہو مجھے کوئی اور سواری مل جائے گی اتنی دیر میں۔'' رکشے والا کا انداز پروفیشنل تھا۔ انہوں نے ہاتھ روک کر اسے دیکھا۔

''تمہیں تمہارے انتظار کرنے میں جو وقت لگے گا اس کی بھی اجرت دوں گی کچھ وقت لگے گا مجھے فارغ ہونے میں پتا نہیں مکین آباد بھی نہیں یا نہیں ہو سکتا تمہیں انتظار کی زحمت نہ اٹھانا پڑے۔ بہر حال تم انتظار کرو یہ پیسے رکھو میں آتی ہوں۔'' بیگ سے ہزار کا نوٹ نکال کر رکشے والے کو تھمایا تو اس نے حیرت سے تابندہ بی کو دیکھا۔

''پر میرا کرایہ تو صرف ڈیڑھ سو بنتا ہے۔''

''رکھ لو کچھ کھا پی بھی لو میں کچھ دیر میں آ جاتی ہوں واپسی کا کرایہ سمجھ لینا۔'' تابندہ بی نے اسے نوٹ تھما کر آگے قدم بڑھا دیے تھے۔



ولید اسپتال سے نکلنے کے بعد آفس جانے کے بجائے گھر چلا آیا۔

''رومشا کہاں ہے؟'' لاؤنج میں آیا تو صغراں سے سامنا ہوا۔

"وہ تو انابی بی کے کمرے میں ہیں۔" انا کے نام پر وہ چونکا۔

"کہیں تو بلوا دوں۔" صغراں مزید پوچھ رہی تھی۔

"انا گھر پہ ہے کیا؟" اس کا انداز پر سوچ تھا۔

"جی صاحب۔"

"صبح ان کو کافی تیز بخار تھا تو بڑی بیگم صاحبہ نے انہیں کالج جانے سے منع کر دیا تھا۔"

"اوہ......" ٹائی کی ناٹ ڈھیلی کرتے وہ پلٹا۔

"آپ کے لیے کچھ کھانے کو لاؤں؟"

"نہیں رہنے دو۔" صغراں کو منع کر کے وہ اپنے کمرے میں جانے کے بجائے انا کے کمرے کی طرف چلا آیا۔ پچھلی غلطی یاد تھی سو اب کی بار دروازے پر صرف دستک دی اور جواب کا انتظار کرنے لگا۔

"آ جاؤ صغراں۔" روشانے کی آواز آئی ولید نے قدم اندر رکھا تو دونوں نے پلٹ کر دیکھا۔ انا بستر پر بیٹھی ہوئی تھی دونوں گھٹنوں کے گرد بازو لپیٹے تھوڑی گھٹنوں پر ٹکائے ولید کو دیکھ کر حیران ہوتی فوراً سیدھی ہوئی جبکہ روشی اس کے بستر پر نیم دراز تھی۔ وہ بھی اٹھ بیٹھی تھی۔

"السلام علیکم......!" ولید نے سلام کیا تو انا نے حیران ہوتے سائیڈ پر پڑا اپنا دوپٹا اٹھا کر سر پر ڈالا۔

"وعلیکم السلام آپ اس وقت؟" روشی نے ہی پوچھا تو وہ مسکرا دیا۔

"بس کسی کام سے گھر آیا تو صغراں سے پتا چلا کہ تم ادھر ہو۔"

"ہوں۔ بس یہ انا کی طبیعت کچھ ٹھیک نہیں تھی رات سے بس کمرے میں ہی بند ہے۔ پھوپھی پریشان ہو رہی تھیں۔ ابھی کال کر کے پوچھا ہے کہ اس نے کچھ کھایا پیا ہے یا کمرے میں ہی بند ہے۔ بابا بھی ادھر ہی تھے ابھی اٹھ کر گئے ہیں۔"

"کیا ہوا ہے محترمہ کو؟" ولید نے براہ راست انا کو دیکھا تو وہ نظر چرا گئی۔ اپنے ہاتھوں کو دیکھتے کسی انداز بے نیازی سے بیٹھی تھی ولید کو شدت سے اس کی لاتعلقی محسوس ہوئی۔

"بخار ہے۔" روشی نے ہی بتایا۔

"یہ بخار کس سلسلے کا ہے؟" وہ اسی طرح دروازے کے پاس کھڑا تھا روشی ولید کے سوال پر ہنس دی۔

"کیسی باتیں کرتے ہیں آپ بھی...... بھلا بخار کا بھی کوئی سلسلہ ہوتا ہے۔" انا ہنوز خاموش تھی۔ اگر وہ خاموش تھی تو کیوں؟

ولید کو اس کے انداز نے عجیب سی تکلیف سے دوچار کیا۔ اگر وہ اپنے رویے پر پشیمان تھا تو کیا انا کو اپنے رویے پر غور کرنے کا حق نہ تھا؟ کیا اسے پشیمانی نہ تھی؟

ٹھیک ہے اس نے ہاتھ اٹھانے کی غلطی کی تھی مگر انا کا اپنا رویہ ہی اس غلطی کا سبب بنا تھا جبکہ وہ سب کچھ فراموش کیے صرف اپنی غلطی کی تلافی اور معذرت کے لیے یہاں تک دوبارہ آ گیا مگر انا کا انداز ہنوز وہی تھا۔ وہ بھلا ایسا کیوں کر رہی تھی؟ ولید کے اندر اس سوال نے ایک ہلچل سی مچا دی تھی۔

"آخر ایسی کیا وجہ تھی کہ ایک دم اس لڑکی کا رویہ بدل جاتا تھا؟" پرسوچ نظروں سے انا کی طرف دیکھا۔

"ولی بھائی بیٹھیں نا؟" روشی نے آفر کی تو روشی کے قریب ہی بستر پہ آ بیٹھا۔

"اب کیسی طبیعت ہے تمہاری۔" ولید نے براہ راست انا کو مخاطب کیا تو اس نے ایک پل کو نگاہ اٹھا کر ولید کو دیکھا۔

اس ایک نگاہ میں کیا کچھ نہ تھا؟ شکوہ، اضطراب، ناراضی، پشیمانی، تکلیف، اذیت اور بھی نجانے کیا کچھ تھا۔ وہ بس دیکھتا ہی رہا۔ کیسی سحر طراز آنکھیں تھیں انا وقار احمد کی۔ وہ حیرت زدہ تھا۔

"ٹھیک ہوں۔" وہ پھر مہر بلب ہوئی تھی۔ روشی نے دونوں کو بغور دیکھا۔

انا تو چپ چاپ تھی ہی مگر آج ولید بھی خلاف معمول خاموش دکھائی دیے۔

"آپ انا کو کسی ڈاکٹر کے پاس لے جائیں۔ رات بھی صرف دس منٹ کے لیے نکلی تھی کمرے سے پھر گھس گئی تھی صبح سے اب تک نہ کچھ کھایا ہے اور نہ ہی ڈاکٹر کے پاس جا رہی ہے حتیٰ کہ بابا جان نے بھی کتنی بار اس کو کہا وہ ان کے ساتھ کسی ڈاکٹر کے پاس چلے۔" روشی انا کے رویے سے پریشان تھی سو بھائی کو دیکھ کر کہنے لگی۔

"پڑھے لکھوں کو پڑھا لکھا شاید اسی لیے کہا جاتا ہے۔ ماشاءاللہ یہ خود سمجھدار ہیں۔ ڈاکٹر بن رہی ہیں نقصان صحت کے اصولوں سے باخبر تو ہیں ہی اپنی بیماری میں کیا کرنا چاہیے یہ تو نہیں بے خواہ

تم اس کے ساتھ الجھ رہی ہو۔ ٹھیک ہو جائے گی۔" انا کے رویے پر کچھ الجھ کر خاصی تلخی سے کہا تو انا نے بس ایک پل کو نگاہ ڈالی۔ ولید آنکھوں میں تاسف و ملال لیے دیکھ رہا تھا۔ انا پھر بھی مہر بلب رہی۔

"انا کیا پرابلم ہے یار کچھ تو بولو جب سے تمہارے کمرے میں آئی ہوں ایسے ہی بیٹھی ہوئی ہو بخار ہے وہ تو پتا چل رہا ہے ڈاکٹر کے پاس نہیں چلنا تو نہ سہی کچھ کھا پی تو لو۔" اب کے روشی نے بھی کچھ چڑ کر کہا۔

"میں ٹھیک ہوں۔ بخار بھی اتر چکا ہے۔ ڈونٹ وری بھوک نہیں جب بھوک ہوگی میرا گھر ہے خود ہی کچن میں چلی جاؤں گی۔" روشنا نے کے جواب میں بہت سکون سے کہا تو ولید اٹھ کھڑا ہوا۔ روشی بھی اس کے صاف الفاظ پر خاموش ہو گئی تھی۔

"آپ کھانا کھائیں گے؟" روشی اسے کھڑا دیکھ کر پوچھنے لگی۔

"ہوں بھوک لگی ہے۔ تم بابا کو بھی بلوا لو اور کھانا لگوا دو میں چینج کر کے آتا ہوں۔" ایک اچٹتی نظر انا کے ساکت انداز پر ڈال کر وہ کمرے سے نکل آیا۔

روشی نے کھانا لگوا دیا تھا۔ ولید بابا اور روشنا نے تینوں ہی گھر پر تھے مل کر کھانا کھایا۔ کچھ دیر بابا کے ساتھ بیٹھا باتیں کرتا رہا روشی کو کرنے کے سو کام تھے سو وہ اٹھ گئی تھی۔ بابا بھی بخاری آفس جاتے تھے یونہی وقت گزارنے۔ دو تین دن سے ان کا بلڈ پریشر ہائی ہو رہا تھا تو وہ گھر پر ہی آرام کر رہے تھے۔ کچھ دیر بعد وہ بابا کے پاس سے اٹھا تو ذہن میں ابھی بھی انا کا رویہ تھا۔ اس کا ارادہ اپنے کمرے میں جا کر کچھ دیر لیٹنے کا تھا جب صغراں تیزی سے اسی کی طرف چلی آئی۔

"صاحب جی آپ کو انا بی بی کا پتا ہے وہ کہاں ہیں؟" صغراں کے پوچھنے پر وہ چونکا۔

"کیوں کیا ہوا؟" ابھی کھانا کھانے سے پہلے تو وہ اپنے کمرے میں تھی۔

"یہ ان کا موبائل ان کے کمرے میں کافی دیر سے بج رہا ہے۔" صغراں نے ہاتھ میں پکڑا موبائل اسے دکھایا تو ولید نے ہاتھ بڑھا کر موبائل اس سے لے لیا۔

"ادھر ہی کہیں ہوگی پھوپو یا احسن کے کمرے میں یا پچھلے لان میں ہوگی۔" ان کا موبائل ایک دفعہ پھر بجنے لگا تو صغراں سے لے کر موبائل کو دیکھا۔ اسکرین پر "شہوار" کے نام کے حروف جگمگا رہے تھے۔



"تم جاؤ میں خود دیکھتا ہوں۔" اسے جانے کا کہہ کر خود پھوپو کے کمرے کی طرف بڑھتے اس نے ساتھ میں ہی کال کا بٹن بھی پش کر کے موبائل کان سے لگایا۔

"السلام علیکم!"

"وعلیکم السلام!" دوسری طرف شہوار مردانہ آواز سن کر چپ ہو گئی تھی۔

"ہیلو۔" خاموشی پر ولید نے کہا۔

"انا سے بات ہو سکتی ہے۔" ولید کے جواب میں اس نے کہا۔

"ان دنوں تو انا بی بی ہمارے ہاتھ نہیں آ رہی ہیں آپ سے کیا بات کروائیں؟" پھوپو کے کمرے میں داخل ہو کر اطراف میں دیکھا وہ کہیں دکھائی نہ دی۔

"آپ کون؟" ولید کے جواب میں شہوار نے پوچھا۔

"میں ولید عرض کر رہا ہوں انا کا ماموں زاد۔" پھوپو کے کمرے سے باہر آ کر اب وہ احسن کے کمرے کی طرف بڑھ رہا تھا۔

"اوہ کیسے ہیں آپ؟" شہوار نے پوچھا۔

"اللہ کا بڑا کرم ہے۔"

"صبح انا کا فون آیا تھا اس کی طبیعت ٹھیک نہیں وہ کالج نہیں جا رہی۔ میری بھی امی گاؤں سے آئی ہوئی ہیں تو میں نے بھی آج چھٹی کی تھی اب وقت ملا تو سوچا کہ اس کی خیریت پوچھ لوں ویسے وہ ہے کہاں...... خود کیوں بات نہیں کر رہی؟"

"وہ اپنے کمرے میں نہیں تھی سو مجھے کال پک کرنا پڑی ڈھونڈنے میں لگا ہوا ہوں شاید آج کی تاریخ میں محترمہ مل ہی جائیں۔" احسن کے کمرے میں داخل ہوتے ولید نے مسکرا کر کہا تو شہوار بھی ہلکا سا ہنس دی۔

"روشی کیسی ہے؟" شہوار نے پوچھا۔

"بالکل اے ون اپنی شادی کی تیاریوں میں لگی ہوئی ہیں محترمہ۔" احسن کے کمرے میں بھی نہ پا کر ولید کچھ الجھا تھا۔

''اما مل گئیں؟'' شہوار کی کون سی ولید سے بے تکلفی تھی بس اما کی وجہ سے تھوڑا بہت تعارف تھا مجبوراً بات کر پا رہی تھی اب اما کو غیر حاضر پا کر مروت برت رہی تھی۔

''نہیں ابھی تک تو اس کا کوئی سراغ نہیں مل سکا۔ آپ شہوار سسٹر ایسا کریں کہ کچھ دیر بعد کال کر لیجیے گا تب تک موبائل محترمہ کے پاس پہنچ چکا ہوگا۔''

''نہیں میں نے بس اما کی خیریت پوچھنی تھی کل بھی سارا دن کالج میں بہت ڈل اور سست رہی تھی بخار بھی تھا آج شاید زیادہ ہو گیا ہے ورنہ وہ عام روٹین میں چھٹی کرنے والی لڑکی تو نہیں خیر وہ جب بھی فارغ ہو تو اسے کہیے گا کہ وہ مجھے کال بیک کر لے یا پھر شام کو میں خود کال کروں گی۔''

''جی بہتر اور کوئی حکم......؟'' ولید اب دیگر کمروں میں چیک کرنے اور وہاں بھی نہ پا کر باہر آ رہا تھا۔

''نہیں بس یہی کہنا تھا اگر ٹو میٹ یو اینڈ اللہ حافظ۔'' شہوار نے اخلاق نبھایا۔

''جی اللہ حافظ۔'' کال بند کر کے وہ تیزی سے باہر صحن میں آیا۔ اطراف میں دیکھا تو بائیں طرف دیکھ کر رک گیا۔

اما لان کے ایک گوشے میں درخت کے سائے میں بیٹھی ہوئی تھی۔ اندر ہی اندر غصے کا ابال اٹھا مگر وہ پی گیا۔ بہر حال ایک زیادتی وہ کر چکا تھا اور اب مزید بات بڑھانا نہیں چاہتا تھا۔

''تم ادھر بیٹھی ہوئی ہو یہاں صغراں اور میں تمہیں سارے گھر میں ڈھونڈتے رہے ہیں۔'' ولید نے اس کی قریب آ کر کہا تو اما نے سر اٹھا کر اسے دیکھا۔

''کیا بات ہے کمرے سے اٹھ کر کیوں چلی آئیں؟'' وہ اس طرح مخاطب تھا گویا پرسوں رات دونوں کے درمیان کچھ ہوا ہی نہ ہو۔ اما کے اندر پھر سے جوار بھاٹے کا سا سماں پیدا ہونے لگا۔

''تمہاری دوست کا فون تھا۔'' اسے اس طرح خاموش پا کر اس کے قریب ہی درخت کے سائے میں گھاس پر بیٹھتے ہوئے ولید نے کہا اور ساتھ ہی موبائل بھی اس کی طرف بڑھایا۔ اب کی بار وہ حقیقتاً چونکی۔

''کون......شہوار......؟'' اس کی چپ ایک دم ٹوٹی تھی فوراً موبائل لے کر کال میموری چیک کرتے پوچھا۔

''کس نے کال ریسیو کی تھی؟'' میموری چیک کرنے کے بعد سر اٹھا کر ولید کو دیکھا۔

''میں نے......تمہاری خیریت دریافت کر رہی تھیں۔''

''اور......؟'' اس نے مزید استفسار کیا تھا۔

''شام کو کال کرنے کا کہہ رہی تھیں ساتھ میں کال بیک کرنے کا بھی پیغام تھا۔''

''اب کیسی طبیعت ہے تمہاری؟'' کچھ توقف کے بعد ولید نے پوچھا۔

''بہتر ہوں۔'' دو لفظی جواب میں کام نمٹا کر وہ اٹھنے لگی تو ولید نے ایک دم اس کے ہاتھ پر ہاتھ رکھ کر روکنا چاہا۔

''بیٹھو تو سہی۔'' اما نے ولید کی اس حرکت پر ناراضگی سے اسے دیکھا تو ولید نے ایک دم اپنا ہاتھ واپس ہٹاتے ہوئے وضاحت کی۔

''مجھے تم سے معذرت کرنی ہے پرسوں رات تمہارے ایک دم میں کیسے ہائپر ہو گیا تھا۔ ایم سوری یار۔ میں ایک پل بھی چین سے نہیں بیٹھ سکا۔ غصہ، ناراضی سب ایک طرف مگر مجھے تم پر ہاتھ نہیں اٹھانا چاہیے تھا یہ میری غلطی ہے۔ ریئلی ایم سوری میں دونوں راتیں ایک پل بھی نہیں سو پایا۔ میں اپنے بی ہیویر پر شدید پشیمان ہوں اور بہت گلٹی فیل کر رہا ہوں۔'' اما حیرت سے گنگ رہ گئی تھی ولید اس سے معذرت کرے گا وہ سوچ بھی نہیں سکتی تھی اس کا بس یہ خیال تھا کہ ولید اس سے اس لیے بات کرنے کی کوشش کر رہا تھا تا کہ پرسوں رات خراب موڈ کی وجہ جان سکے اسی لیے تو وہ اس سے اجتناب برت رہی تھی مگر اب جس طرح ولید معذرت کر رہا تھا اما کو اپنا دل میں موجود سب گلے شکوے ختم ہوتے لگے ہوں۔ سارے ملال بس معذرت کے لفظوں کو سن کر ڈھلنے لگے تھے۔

''مجھے پتا ہے تم مجھ سے ناراض ہو بٹ یار اس سارے قصے میں میرا بھی کوئی قصور نہیں۔ تمہارا اپنا رویہ بھی تو کتنا بدتمیزانہ تھا۔ میں نے تو کبھی بڑی سے بڑی بات پر ضبط کا دامن نہیں چھوڑا تھا نے پرسوں رات ایسا کیوں ہوا؟ مجھے تم پر غصہ بھی آیا تم گزشتہ دنوں جس طرح کا رویہ اپنائے ہوئے تھی ایک دم پر سکون اور اگلے ہی پل بالکل انجان اور اجنبی انداز مجھے تمہارے اس رویے نے بھی ہرٹ کیا تھا۔ بہر حال میں غلطی پر تھا اور اپنی غلطی پر میں ایکسیوز کرتا ہوں اگر تم قبول کرو تو پلیز۔'' ولید کا انداز بڑا ملتجیانہ تھا۔ اما تصور میں بھی ایسا نہیں سوچ سکتی تھی ولید اس سے معذرت کرے گا۔

''اٹس او کے۔'' ولید کے رویے پر وہ خود ہی شرمندہ ہوتے وہیں ڈھے گئی۔

''آپ کا بھی تو کوئی قصور نہیں شاید میں ہی غلط تھی۔'' اس کے اندر ملال گھلنے لگے۔ اپنی جذباتیت اپنی کم فہمی پر۔

''میں نے بھی تو آپ کے ساتھ بہت بدتمیزی کی تھی نا؟'' اسے اب اپنی غلطی بھی یاد آنے لگی اور وہ بےچینی سے اضطراب رگ و پے میں سرایت کرنے لگا۔

''ہاں غلطی......تو میری بھی ہے نا مجھے خواہ مخواہ کسی کی ذاتیات میں انٹرفیئر کرنے کا کوئی حق نہ تھا۔ خواہ وہ ہمارا کوئی کتنا ہی قریبی ساتھی کیوں نہ ہو اور اس سے بھی بڑی غلطی یہ تھی کہ میں بغیر اجازت

تمہارے کمرے میں داخل ہوا تھا۔" ولید اپنی ایک اور غلطی قبول کر رہا تھا جس پر انا کی گرفت بھی نہ تھی۔ جو انا وقار کے وہم و گمان میں بھی نہ تھی۔

"میں نے بھلا ایسا کب کہا تھا؟" ولید کے الفاظ پر اسے رونا آنے لگا۔ وہ ولید کے تھپڑ مارنے پر خفا ضرور تھی مگر وہ معافی مانگے گا ایسا بھی کبھی سوچا بھی نہ تھا بس وہ تو یہ چاہتی تھی کہ وہ بس اسے محسوس کرے۔ اس کی فیلنگز کو سمجھے۔ بس یہ کہ اس کے جذبات کا ادراک حاصل کرے مگر محبوب کو جھکانا اس کی لغت میں کہیں نہ تھا۔ وہ تو ہمیشہ اس شخص کو خود سے بہت بلند، ہمیشہ اونچے مقام پر براجمان دیکھنا چاہتی تھی۔

"آپ معافی مانگ کر مجھے سخت تکلیف پہنچا رہے ہیں۔ پلیز ایسا مت کریں۔" وہ اپنے جذبوں سے ہار کر ایک دم رو دی۔

اس شخص کے سامنے خود کو سنبھالے رکھنا اب اس کے لیے بہت مشکل کام ہوتا جا رہا تھا۔

"انا ہم آپس میں کزنز ہیں۔ بھلے عمروں کا فرق سہی ہم نے علیحدہ علیحدہ ماحول میں ایک طویل وقت گزارا ہے۔ پھر بھی بابا نے ہماری جو تربیت کی اس کی جڑیں آج بھی مضبوط ہیں۔ میں روایتی مرد نہیں ہوں تم اپنے دل کا بوجھ کہہ سکتی ہو مجھ سے نہیں تو رمشا نے سے ڈسکس کر سکتی ہو۔ کیا پرابلم ہے وجہ بتا سکتی ہو نا؟" انا کے پھر یوں شدت سے رونے پر ولید کو شدید تکلیف ہونے لگی اس کے سر پر ہاتھ رکھ کر اس نے بہت اپنائیت سے کہا تو وہ جہاں تھی وہیں ساکت ہو گئی۔

وہ بھلا اس شخص کو کیا بتاتی؟ اس کے دل پر کیا بوجھ تھا کیونکر ڈسکس کر سکتی تھی؟ رمشا نے تو ایک طرف ابھی تک تو وہ ٹھیک سے اپنی ذات کے سامنے بھی اپنی ہار کا اعلان نہیں کر پا رہی تھی۔

"مجھے کوئی پرابلم نہیں ہے۔" اس کے سر پر ولید کے ہاتھ کا بوجھ جوں کا توں تھا۔ اس نے سر اٹھایا تو ولید نے ہاتھ ہٹایا اور بغور اس کی آنکھوں میں دیکھا جو بخار اور اب رونے سے پھر سرخ ہو رہی تھیں۔

"کسی عمارت کو بغیر بنیاد کے کھڑے نہیں دیکھا کبھی...... تمہیں واقعی پرابلم نہیں مجھے لاجک دو تو مان سکتا ہوں میں پھر بھی تم سے کوئی سوال نہیں کروں گا۔" ولید کا انداز دو ٹوک تھا اس نے لب دانتوں تلے دبا لیے۔ اور بس ایک لمحہ کو اس بھرپور دل کش مرد کو دیکھا۔

دل چاہا اسے چیخ چیخ کر کہے کہ ہاں مجھے پرابلم ہے اور اس پرابلم کی سب سے بڑی وجہ تم خود ہو ولید وقار لیکن انا ایسا نہیں کر سکتی تھی۔

"میرے پاس آپ کے کسی بھی سوال کا کوئی جواب نہیں؟" نہایت اضطراب اور دکھ سے کہہ کر وہ اٹھنے لگی تو ولید نے فوراً اس کا ہاتھ تھام لیا۔

"ایسے تو کبھی نہیں جانے دوں گا میں اب...... تمہیں میرے سوال کا جواب دینا ہو گا۔ جس دن سے میں پاکستان آیا ہوں صرف چند ایک دن کے علاوہ میں نے ہر بار تمہاری یہی کیفیت محسوس کی ہے کیا بھروسہ نہیں مجھ پر یا اعتماد نہیں؟ اگر تم مجھ سے ڈسکس نہیں کرو گی تو ریلی میں پھوپھو اور احسن سے تمہارے اس رویے کی وجہ ضرور پوچھوں گا۔"

"آپ ہر بات لاجک کے ساتھ قبول کرتے ہیں اگر کسی انسان کے پاس لاجک ہی نہ ہو میں بہت پرسکون اور اطمینان بھری زندگی گزار رہی تھی۔ آپ کو پتا ہے جب میں امریکا میں آپ لوگوں کے ساتھ رہتی تھی اور جب ماما پاپا نے یہاں آنے کا فیصلہ کیا تھا تو میں نے کتنا شور مچایا تھا میں یہاں نہیں آ رہی تھی۔ مگر زبردستی لائی گئی تھی وہ تو بچپن تھا اگر مجھے بہلنے میں کئی سال لگ گئے تھے اور اب میں نے خود کو اس ماحول یہاں کے رہن سہن میں ڈھال لیا تھا میں مطمئن تھی مگر اب لگتا ہے سارا اطمینان رخصت ہو گیا ہے ایسا کیوں ہوا ہے مجھے نہیں پتا بس مجھ سے کچھ مت پوچھیں اور جب میرے پاس کسی کے سوال کا جواب نہیں تو بار بار سوال دہرا کر مجھے تکلیف مت دیں۔ یوں سمجھ لیں بہت سے معاملات بغیر لوجک اور ریزنز کے بھی ہوتے ہیں۔" انا کے لہجے میں عجیب سا دکھ ہلکورے کھا رہا تھا ولید نے بہت غور سے اسے دیکھا۔

اس کی خوبصورتی دکھ و اذیت کی لپیٹ میں زردی کی ردا اوڑھے ہوئے تھی۔ اس کا خوب صورت چہرہ ماند تھا۔ گویا چاند زرد پڑ گیا تھا۔

"انا کوئی تو وجہ ہوتی ہے نا؟ ایسے کیسے مان لوں کہ تم......" وہ بہت رسانیت سے کہہ رہا تھا۔

"پلیز ولید......" وہ مزید بھی کچھ کہنا چاہتا تھا کہ انا نے ایک دم ہاتھ اٹھا کر سختی سے اسے ٹوک دیا۔

"آپ میرے ماموں زاد ہیں۔ میں آپ کی دل کی گہرائیوں سے عزت کرتی ہوں۔ اگر آپ کو مجھے یوں اذیت دے کر کوئی روحانی خوشی حاصل ہوتی ہے تو ضرور پوچھیے میں رکوں گی نہیں۔ مگر یہ آخری بار اور حتمی الفاظ میں کہہ رہی ہوں میں بہت سے معاملات میں بہت شدت پسند ہوں۔ انتہائی حد تک جذباتی؟ آئندہ اگر آپ نے مجھ سے کچھ پوچھا تو میں صاف کہہ رہی ہوں میں آپ سے بات کرنا آپ کے سامنے آنا تک چھوڑ دوں گی۔ اگر آپ کو لگے کہ یہ شاید ناممکن ہے تو میرے لیے یہ سب ممکن ہے۔ اس کو ایک کزن ہونے کے ناطے ایک ریکویسٹ سمجھ لیں۔ پلیز میں جو بھی ہوں جیسی بھی ہوں اسی حالت میں قبول کر لیں اگر نہیں کر سکتے تو مجھے ایک غیر ضروری چیز سمجھ کر نظر انداز کر دیں پلیز، مجھے کوئی دکھ نہیں کوئی پرابلم نہیں۔" ولید انا کے لب و لہجے اور الفاظ پر گنگ سا رہ گیا۔

"انا؟"

"کسی کو بڑے دکھوں سے بچانے کے لیے میں اگر چھوٹا دکھ سہہ لوں گی تو کوئی بات نہیں۔ آپ فکر نہ کریں میں ایک دو دن میں نارمل ہو جاؤں گی۔" اس نے مجروح ہنسی ہنستے ہوئے کہا تو ولید نے لب

وقت تک پڑتے دیکھ کراسے جواب دینے کی بجائے واش روم میں جا گھسی۔

وضو کر کے واپس روم میں آئی تو مصطفیٰ جا چکا تھا۔ اس نے آرام سے مغرب کی نماز ادا کی ابھی دعا مانگ رہی تھی کہ عائشہ اور صبا بنک سک سے تیار اس کے کمرے میں چلی آئیں۔

''کتنی غلط بات ہے شہوار کہ تمہیں کہا بھی تھا کہ مغرب تک ریڈی رہنا پھر بھی تم لیٹ ہو گئیں.....'' عائشہ نے آتے ہی کہا تو وہ دعا ختم کرتے منہ پر ہاتھ پھیر کر کھڑی ہو گئی۔

''جانا کہاں ہے؟ اور یہ سب ڈنر وغیرہ کس خاص ہستی کی طرف سے ہے اور کس خوشی کے اعزاز میں ہو رہا ہے؟''

''بھئی یہ تو خاص سرپرائز ہے اور پہلے سرپرائز بیان کر دینے کی بات وعدہ خلافی ہوئی۔ جو ہم سیکنڈ پارٹی سے فائل کر چکے ہیں۔ عباس بھائی اور سجاد بھائی دونوں بھی تیار ہو چکے ہیں مصطفیٰ بھائی بھی ابھی آفس سے لوٹے ہیں وہ خود بھی تیار ہو رہے ہیں تم بھی اب فٹافٹ تیاری کرو..... مزید ضائع کرنے کے لیے ہمارے پاس وقت نہیں ہے۔''

مصطفیٰ کا نام سن کر وہ چونکی تھی پہلے جی چاہا کہ انکار کر دے مگر پھر خوامخواہ بچکانہ حرکت کرنے والی بات تھی سو خاموش رہی۔ الماری سے لباس دیکھنے لگی اور پھر ایک سادہ پنک کلر کا لباس نکالا تو عائشہ کپڑے دیکھ کر فوراً بول اٹھی۔

''خبردار! ایسا بے ڈھنگا لباس پہن کر جانے کا سوچنا بھی نہیں۔ ادھر ہٹو میں خود دیکھتی ہوں کوئی خاص لباس.....'' عائشہ اس کے ہاتھ سے لباس لے کر واپس الماری میں لٹکاتے اب خود لباس دیکھ رہی تھی۔ وہ ایک طرف کھڑی ہو گئی۔ اور پھر اس نے ایک ہلکا پھلکا فینسی امبرائڈری سے سجا سیاہ سوٹ باہر نکالا تو شہوار سوٹ دیکھ کر فوراً بول اٹھی۔

''ہم کسی فینسی ڈریس شو یا شادی میں نہیں جا رہے جو ایسا سوٹ پہن کر جاؤں۔ ہم پبلک پوائنٹ پر جا رہے ہیں۔ ایسی جگہوں پر ایسا سوٹ پہن کر جانے کا تصور بھی نہیں کر سکتی میں۔'' اس نے فوراً نفی میں سر ہلایا تو عائشہ نے گھورا۔

''ابھی تم پر اتنا بڑھاپا نہیں طاری ہوا جتنی تم ایجڈ (بڑی بی) بننے کی کوشش کرتی ہو۔ اپنی ایج کے مطابق حرکتیں کرنا بھی نارمل ہوتی ہے اور جو ایسا نہیں کرتا یا تو وہ سو کالڈ ریسل ہوتا ہے یا پھر یہاں سے کھسکا ہوا ہوتا ہے۔'' عائشہ نے اپنی کنپٹی پر شہادت کی انگلی رکھ کر گھماتے ہوئے اشارہ کیا تو وہ چپ ہو گئی۔

ان لوگوں سے بحث کرنا اس کے بس کی بات نہ تھی۔ سو اس نے ہار مان لی۔ کپڑے پریس ہی تھے اس لیے بغیر ایک لفظ بھی کہے عائشہ سے لے کر باتھ روم کا رخ کیا تھا۔ چینج کر کے لوٹی تو صبا اس کے بال سنوارنے لگی جبکہ عائشہ اس کی نا.... نا کرنے کے باوجود بھی اس کے فریش چمکتے چہرے پر اپنی مرضی کے مطابق لیپا پوتی کرنے میں کامیاب ہو گئی تھی۔ اس زبردستی پر شہوار کے چہرے پر واضح ناراضگی بھی تھی مگر دونوں بہنوں کو پروا ہی نہ تھی۔

''ادھر دیکھو بددماغ لڑکی اک ذرا سے چینج سے کتنی پیاری لگنے لگی ہو۔ سادگی اچھی بات ہے مگر کبھی کبھار چینج اپنے دل کو بھی اچھا لگتا ہے اور جب اللہ نے اتنی پیاری صورت حسین بال دیئے ہوں تو بننے سنورنے میں کوئی حرج نہیں۔'' اس کے کمارنی سے بھرپور چہرے کو آئینے کے سامنے کرتے عائشہ نے کہا تو اس نے محض ایک پل کو خود کو آئینے میں دیکھا۔ وہ بہت کم میک اپ یوز کرتی تھی شاید فنکشنز وغیرہ میں ہی اور اب ایک ڈنر کے لیے اس قدر اہتمام سے تیار ہونا اسے بڑا عجیب سا لگا؟ عائشہ نے ہی اس کے جیولری باکس میں سے سوٹ کے ہم رنگ آویزے نکال کر اس کے کانوں میں سجا دیے تھے اور گلے میں گولڈ کا ایک چھوٹا سا نفیس سا لاکٹ تھا جو تابندہ بی کا تھا مگر اب برسوں سے شہوار کے گلے کی زینت بنا رہتا تھا۔

بقول تابندہ بی کے یہ لاکٹ ان کے والدین کی نشانی تھا اور یہ گفٹ اب شہوار کے گلے کا حصہ تھا۔

''بہت پیاری لگ رہی ہو۔'' عائشہ نے بہت محبت سے کہتے اس کا رخسار چوما تو شہوار گل و گلنار ہوتے حیا سے سمٹ سی گئی تھی۔

وہ دونوں بھی اچھی خاصی اہتمام سے تیار ہوئی تھیں مگر شہوار کو اپنی تیاری پر کچھ عجیب سا لگ رہا تھا۔

کمرے سے باہر نکلنے سے پہلے شہوار نے اپنا بیگ موبائل اور چادر ضرور لی تھی۔ سوٹ کے ہم رنگ دوپٹہ بے شک اس کے گلے میں تھا مگر گھر سے باہر وہ چادر کے بغیر نہیں نکلتی تھی۔ اب بھی اس نے چادر اطراف میں پھیلا لی تھی۔ باہر آنے پر ماں جی اور لالہ بھائی نے بھی اسے خوب سراہا تھا کہ وہ مزید جھینپ گئی تھی۔ مصطفیٰ تیار ہو کر وہاں آیا تو سب میں کھڑی کنفیوز جھینپی جھینپی سی شہوار کو دیکھ کر ٹھٹک گیا تھا۔ وہ ہر وقت گھر کی چار دیواری میں بھی اس قدر سادہ حلیے میں ہر وقت بڑی سی چادر اطراف میں پھیلائے رکھتی تھی کہ کبھی گمان بھی نہیں گزرا تھا کہ وہ بج سنور کر اتنی پیاری بھی لگتی ہوگی۔ لالہ، سجاد، عائشہ اور عباس وغیرہ کی شادیوں میں وہ اہتمام سے تیار ہوئی تھی مگر اس دوران دل و دماغ میں ایسا کوئی خاص جذبہ تھا بھی نہیں کہ وہ توجہ دیتا اور اب ذرا سی توجہ دینے پر لگ رہا تھا کہ یہ لڑکی اپنے اندر ایک خاص شعلہ جوالہ حسن محفوظ رکھتی ہے۔ جو دیکھنے والی نگاہ کو چاروں شانے چت

کر دینے والی صلاحیت تو ضرور ہی رکھتا تھا کہ اس جیسا فولادی اعصاب کا مالک انسان جسے باہر کی رنگینیاں بھی اٹریکٹ نہیں کر سکی تھیں ایک بالکل سادہ شرقی حسن کے آگے خود کو کمزور محسوس کرنے لگا تھا۔ اس وقت شہوار کا حسن اس کے دل پر ضربیں لگا رہا تھا۔

"ہوں..... ہوں....." اس کی محویت پر لائبہ بھابی نے شرارت سے کھنکار کر احساس دلایا تو وہ جھینپتا ہوا ہنس دیا۔ پھر اطراف میں دیکھا باقی کوئی متوجہ نہ تھا سوائے بھابی کے۔

"ایوری باڈی از ریڈی.....؟" اس نے اپنی جھینپ مٹانے کو پوچھا..... اس کی آواز پر شہوار نے غیر محسوس انداز میں اس کی طرف سے رخ بدلا تھا۔ وہ ہنس دیا۔

"ہم تو کب کے ریڈی ہیں..... یہ تو تم دونوں نے ہی دیر کروائی ہے۔" سجاد بھائی نے کہا تو وہ مسکرا دیا۔

"جانے کا کیا پروگرام ہے۔ کون کس کی ساتھ جائے گا.....؟" عائشہ نے پوچھا۔

"بھئی میں تو اپنی بیگم کے ساتھ جاؤں گا اور ہمارے ساتھ صبا ہو گی باقی تم لوگ خود ڈیسائڈ کر لو۔" سجاد بھائی نے فوراً پروگرام بتایا تو وہ فوراً سر ہلا گیا۔

"ٹھیک ہے ہم لوگ عباس بھائی کی گاڑی میں ہو جائیں گے۔ ماں جی آپ بھی چلیں ناں.....؟" مصطفیٰ نے ماں سے کہا۔

"نہیں بیٹا باہر کا کھانا ہضم نہیں ہوتا اب..... تم لوگ جاؤ انجوائے کرو۔ مگر خیال رکھنا کہ وقت پر گھر لوٹ آنا۔" انہوں نے محبت سے کہا۔

"جی۔" وہ سب لوگ ماں جی سے اجازت لے کر باہر نکل آئے تھے۔ صبا لائبہ آفاق اور سجاد بھائی پہلے اپنی گاڑی میں روانہ ہوئے تھے۔

عباس بھائی کی گاڑی میں شہوار مصطفیٰ اور عائشہ موجود تھے۔ عباس گاڑی ڈرائیو کر رہے تھے ان کے ساتھ فرنٹ سیٹ پر مصطفیٰ تھا جبکہ وہ دونوں پچھلی سیٹ پر تھیں۔ گاڑی کے روڈ پر آتے ہی شہوار نے اندھیرا ہونے کے باوجود چادر اپنے چہرے پر کر لی تھی۔ سارا راستہ دونوں بھائی ہی آپس میں باتیں کرتے رہے تھے۔ جن کے درمیان میں عائشہ بھی جملہ بازی کر لیتی تھی تاہم شہوار بالکل خاموش رہی تھی۔ گاڑی ایک شاندار ہوٹل کے پارکنگ ایریا میں رکی وہاں سجاد بھائی اور باقی لوگ پہلے سے ہی انتظار کر رہے تھے۔

"ہال میں ٹیبل ریزرو کرائیں یا فیملی کیبن لے لیں؟" اندر آکر مصطفیٰ نے لڑکیوں سے پوچھا اور خصوصاً شہوار کو دیکھا وہ نظر پھیر گئی۔

"فیملی کیبن ہی لیں..... ہال میں آتے جاتے لوگوں کی موجودگی میں ایزی نہیں بیٹھا جائے گا۔" عائشہ نے کہا تو وہ سر ہلاتا کاؤنٹر کی طرف بڑھ گیا تھا۔ کچھ دیر بعد وہ سبھی فیملی کیبن میں موجود تھے۔

"اب تو اس چادر کو پیچھے کر دو۔" عائشہ نے ٹوکا تو شہوار نے چادر چہرے سے سرکا دی۔

شہوار اور عائشہ ساتھ ساتھ بیٹھی ہوئی تھیں لائبہ بھابی آفاق کو تھامے صبا کے ہمراہ تھیں جبکہ باقی مرد ایک ساتھ براجمان تھے۔

"اب بتا بھی دیں یہ ڈنر کون دے رہا ہے اور کس خوشی کے اعزاز میں.....؟" اس نے آہستگی سے عائشہ کے کان میں کہا تھا۔ وہ کھلکھلا کر ہنس دی۔

"تمہیں کیا ہوا ہے.....؟" اس کے کھلکھلا کر ہنسنے پر سبھی متوجہ ہوئے تھے۔ شہوار کو بری خفت کا احساس ہوا۔ اس کا چہرہ گلنار ہوا۔

"کچھ نہیں..... بس یہ شہوار پوچھ رہی ہے کہ یہ ڈنر کون دے رہا ہے اور کس خوشی کے اعزاز میں؟ یہ تو وہی حال ہوا کہ

جانے نہ جانے گل ہی نہ جانے باغ تو سارا جانے ہے

عائشہ کی بات پر سبھی ہنسے تھے۔ خصوصاً مصطفیٰ نے بطور خاص شہوار کو دیکھا۔

"ویسے مصطفیٰ بھائی یہ تو زیادتی ہوئی ناں..... یہ آپ دونوں کی طرف سے ہی پارٹی ہے اور آپ ہی دے رہے ہیں اور یہ اعزاز بھی آپ کو ہی جاتا ہے پھر بھی بیچاری کو سرپرائز کے نام پر اب تک الجھائے رکھا..... بتا دیتے تو کیا تھا.....؟" صبا نے بھی ہنس کر کہا تو شہوار نے ناسمجھی سے اسے دیکھا اور پھر مصطفیٰ کو اس کے چہرے پر بڑی محظوظ کن مسکراہٹ تھی۔

"ہاں تو رات جب میں نے محترمہ کو کال کی تھی تب تو صاف کہہ دیا تھا کہ "آپ سے مطلب؟" بھئی جب ہم سے مطلب نہیں تو ہم بھی کیوں اعلان کرتے پھرتے۔" سب کے سامنے مصطفیٰ کا اس کی بات کا حوالہ دینے پر وہ سرخ سی ہو گئی۔ وہ اب بھی کچھ نہیں سمجھی تھی۔

"قصہ مختصر یہ ہے مائی ڈیئر کہ تمہاری اور مصطفیٰ کی بات طے ہو جانے پر ہم سب مصطفیٰ کے پیچھے پڑی ہوئی تھیں کہ ایک شاندار ٹریٹ ہونی چاہیے۔ تین چار دن کے لیے تم گاؤں چلی گئی تو یہ پروگرام ڈلے ہو رہا تھا۔ رات بھی ہم نے مصطفیٰ کو گھیر رکھا تھا تو اس نے کہا کہ کل یعنی آج کا ڈنر پکا ہے مگر تمہارے بغیر ٹریٹ کا مزہ کیسے آتا تو مصطفیٰ نے

تمہیں کال کی تھی تاکہ تمہارے آنے کا پروگرام پتا چلے مگر جو اباً تم نے آپ سے مطلب؟ کہہ کر جس قدر عزت افزائی سے نوازا تو محترم چپ چاپ رہ گئے وہ تو ماں جی سے بات کر کے کنفرم ہو گیا کہ تم بھی ساتھ ہی آ رہی ہو اور صبح تمہارے آنے پر شکر کا سانس لیا۔ حیا نے کال کر کے مصطفیٰ کو تمہاری آمد کا بتا دیا تو ہم سب نے آج کے لیے ڈنر کی اہتمام سیٹ کر لی اور اب اس وقت سب ڈنر پر موجود ہیں۔ چونکہ ڈنر بطور خاص تمہارے لیے تھا سو تمہیں سرپرائز دینا مقصود تھا۔" لاریب نے بڑے مزے سے بتایا تو وہ عجیب سے جذبات میں گھر گئی۔

ایک بے پناہ خفگی سے لبریز نگاہ مصطفیٰ پر ڈال کر وہ لب بھینچ گئی۔ یہ شخص اچھی طرح جانتا تھا کہ وہ اس رشتے کے سخت خلاف ہے پھر بھی محض اسے اذیت دینے کو یہ حرکتیں کر رہا تھا۔ اس کا جی چاہا کہ ایک منٹ بھی ضائع کیے بغیر یہاں سے اٹھ کر چلی جائے۔ سب کے سامنے وہ شدید خفت شرمندگی و خجالت کے جذبات کا شکار ہو رہی تھی۔ اگر اسے علم ہوتا کہ یہ ڈنر کس خوشی میں دیا جا رہا ہے تو وہ کبھی گھر سے نکلنے کی کوشش نہ کرتی۔ چونکہ یہ شخص یہ بات اچھی طرح جانتا تھا سو اسے لاعلم رکھا گیا تھا۔

"آئی ہوپ تم نے بھی اس سرپرائز کو انجوائے کیا ہو گا؟" سجاد بھائی کہہ رہے تھے۔ وہ بغیر کوئی تاثر دیئے سر جھکائے ہاتھ پر ہاتھ رکھے بیٹھی رہی۔ انداز یوں تھا کہ اب اسے یہاں موجود کسی بھی انسان سے کوئی غرض نہیں۔ مصطفیٰ کے اس عمل سے اس کی عزت نفس کو رئیلی شدید ہرٹ ہوئی تھی اور اس کی اندرونی کیفیت کا اندازہ اس کے چہرے سے صاف ہو رہا تھا۔ اس کے اس انداز پر سبھی نے کن اکھیوں سے ایک دوسرے کو دیکھا۔

"شہوار ڈونٹ بی سیریس...... اٹ از جسٹ آ جوک......" عباس بھائی نے متانت و سنجیدگی سے کہا تو وہ محض سر ہلا کر رہ گئی۔

اب اس وقت وہ اور کر بھی کیا سکتی تھی کوئی اور وقت ہوتا تو وہ مصطفیٰ سے خوب الجھتی۔ وہ مصطفیٰ کے پروپوزل سے انکاری تھی یہ بات صرف تابندہ بی یا مصطفیٰ جانتے تھے۔ اب وہ اس طرح ری ایکٹ کرتی تو خود بخود اپنی اصلیت کروانے والی بات تھی۔ خوامخواہ دوسروں کی خوشی بھی ملیا میٹ ہوتی۔ سب نے یہی سمجھا تھا کہ اس کے اندر اس سرپرائز کو انجوائے کرنے والی حس ہی نہیں جبکہ اصل بات تو کسی کے علم میں بھی نہ تھی۔ اس نے خود کو نارمل کرنے کی کوشش کی۔

"مصطفیٰ بھائی کھانا منگوائیں بہت بھوک لگ رہی ہے۔" شہوار کے چپ چاپ محض سر ہلا دینے پر عائشہ نے سب سے پہلے سنبھلتے باقی لوگوں کو بھی بحال کیا تھا۔

"مینیو تم لوگ سلیکٹ کر لو، میں آرڈر لکھوا دیتا ہوں۔" کن اکھیوں سے اردگرد دیکھتی شہوار کو دیکھتے مصطفیٰ نے کہا تو وہ سبھی لوگ مینیو کارڈ کی طرف متوجہ ہو گئے تھے جبکہ شہوار اسی طرح ہاتھ پر ہاتھ دھرے بیٹھی رہی تھی۔ سب نے اپنی اپنی پسند کا آرڈر لکھوا دیا تھا۔ شہوار کا سنجیدہ انداز تھا سو سب نے ہی چھیڑ خانی سے پرہیز کیا ورنہ عائشہ کی زبان تو ایسے موقعوں پر خوب چلتی تھی۔ ایک دو بار اس نے کچھ کہنا بھی چاہا تو عباس بھائی نے اسے آنکھوں ہی آنکھوں میں منع کر دیا تھا۔

کھانا سرو ہوا تو سبھی کھانے لگے...... شہوار کا موڈ اندرونی طور پر اس قدر آف ہو چکا تھا کہ بس حد نہیں مگر محض دوسروں کے سوالوں سے بچنے کے لیے اس نے بھی اپنی پلیٹ فل کر لی تھی۔ مگر سلاد کے چند ٹکڑوں کے علاوہ ایک لقمہ بھی حلق سے نہیں اتارا گیا تھا وہ یونہی پلیٹ میں چمچ چلاتی رہی۔ لاریب کو آفاق مسلسل تنگ کر رہا تھا نہ بھائی خود کھا پا رہی تھیں اور نہ ہی اسے کھلا پا رہی تھیں۔

"آفاق کو مجھے دے دیں میں کھلا دیتی ہوں۔" اب وہ خود تو کچھ کھا نہیں رہی تھی بے کار میں بیٹھنے کا فائدہ سبھی نے اسے دیکھا۔ اس کی پلیٹ میں موجود چاول جوں کے توں تھے۔

"تم خود تو کچھ کھا لو؟" عائشہ نے ٹوکا وہ سر جھٹک گئی۔

"کھا لوں گی...... لائیں اسے مجھے دیں...... آرام سے آپ کھا لیں......" خود ہی اٹھ کر ان کے پاس آ کر لاریب کی گود سے آفاق کو لے لیا تھا۔ آفاق کو اپنی گود میں بٹھا کر وہ اپنی پلیٹ میں موجود چاول اسے کھلانے لگی۔ مصطفیٰ محض دیکھ کر رہ گیا۔

سویٹ ڈش میں کیک تھا۔ چاول کھلا کر وہ آفاق کو تھوڑا سا کیک لے کر کھلا رہی تھی جب آفاق نے ہاتھ مار کر پلیٹ اس کے ہاتھ سے گرا دی تھی۔ پلیٹ اس کی گود میں گری تھی۔

"اف......" کیک کی ساری کریم اس کی قمیص کے دامن کو سفید کرتی چلی گئی تھی۔ کیک پر لگے چاکلیٹ نے علیحدہ رنگ جمایا تھا۔

"میں نے تمہیں منع بھی کیا تھا...... چھوٹے بچے تو ایسے ہی کرتے ہیں...... نہ خود کچھ کھایا ہے اور کپڑوں کا بھی ستیاناس ہو گیا ہے۔" عائشہ اور لاریب دونوں کہنے لگی تھیں۔

"کوئی بات نہیں۔ میں صاف کر لیتی ہوں۔" آفاق کو کرسی پر بٹھا کر ٹشو لے کر اس نے قمیص صاف کرنا چاہی تھی مگر کریم اور چاکلیٹ اور اس پر لگے ایکسٹرا جیلی اور پائن ایپل

نے مل کر دامن کا رنگ بدل دیا تھا۔

"رہنے دو...... ادھر واش روم ہوں گے ادھر چلتے ہیں۔ ٹشو کے ساتھ جتنا صاف کرنے کی کوشش کریں گے اتنا ہی کلر پھیلے گا اور کریم کی چکنائی علیحدہ ہوگی۔" مرد حضرات تو خاموش ہی تھے بھابی نے اٹھتے ہوئے کہا تو وہ سر ہلاتی بیگ لے کر ان کے ساتھ چل دی۔ بھابی نے آفاق کو بھی ہمراہ لے لیا تھا۔

"آپ لوگ کھانا کھائیں...... ہم ابھی آتے ہیں۔" بھابی نے کہا تو سب نے سر ہلا دیا۔ کیبن سے نکل کر باہر آئی تو ویٹر سے بھابی نے واش روم کا پوچھا۔ اس نے یونہی بال میں نگاہ ڈالی تو چونک گئی۔ اس سے چند قدم کے فاصلے پر جو شخص بیٹھا ہوا تھا اسے بے شک کئی دن بعد (کینٹین والے واقعے کے بعد) وہ اب دیکھ رہی تھی مگر اسے دیکھ کر شہوار کو لگا کہ اس کے اوسان خطا ہو گئے ہیں۔ وہ شخص بھی اسے دیکھ رہا تھا، چادر کے پلو میں چھپا چہرہ وہ شاید نہ پہچانتا مگر ایک بھابی اور آفاق کو دیکھ کر وہ پوری طرح شہوار کو پہچان گیا تھا۔ شہوار کو دیکھ کر اس کے ہونٹوں پر بڑی زہریلی سی مسکراہٹ ابھری تھی۔ اس کے چہرے پر انتہائی مکروہ مسکراہٹ دیکھ کر شہوار کے قدموں سے زمین کھسکنے لگی تھی۔ اس نے انتہائی لرز کر بھابی کا کندھا تھام کر خود کو گرنے سے بچایا تھا۔

❁☆❁☆❁

رات کا کھانا تیار تھا۔ ثریا بیگم اور باقی سب نے تو جلدی کھا لیا تھا مگر فیضان ماموں کے پاس کوئی مہمان آیا ہوا تھا جس کی وجہ سے وہ کھانا لیٹ کھا رہے تھے۔ ماموں کا مہمان ان کا کوئی اسٹوڈنٹ تھا وہ گیا تو رابعہ کھانا ٹرے میں رکھ کر ان کے پاس بیٹھک میں چلی آئی۔

"کون آیا تھا ماموں...... ؟" وہ بستر پر بیٹھے ہوئے تھے ہاتھ میں کوئی کتاب تھی ان کے آگے بستر پر ہی ٹرے رکھتے رابعہ نے پوچھا۔

"میرا بہت پرانا اسٹوڈنٹ تھا...... عرصے بعد پاکستان لوٹا تو ملنے چلا آیا۔ لندن میں وکالت کرتا ہے۔ بہت اچھے عہدے پر کام کر رہا ہے آج کل...... بڑا لائق فائق و ذہین بچہ تھا۔ وہاں سے بھی اکثر یاد کرتا رہتا تھا کسی نہ کسی آنے والے کے ہاتھ سلام بھیجتا تھا۔" کتاب ایک طرف رکھ کر انہوں نے ٹرے اپنے سامنے رکھی تھی۔

"ہاں آپ کے اسٹوڈنٹ بھی آپ کی ہی طرح خاصے ذہین ہوں گے۔" ان کے پاس ہی وہ بیٹھ گئی تھی۔

"تم آج کہاں گئی تھیں؟" انہوں نے کھانا کھاتے پوچھا۔

"ہادیہ نے پچھلے دنوں ایک کمپنی کا بتایا تھا وہاں انٹرویو دے کر آئی تو سلیکشن کر لی تھی انہوں نے بھی مالکان میں سے ایک شخص سے تھوڑی تلخ کلامی ہوئی تھی میری آج پھر ادھر سے ہی کال آئی تھی۔ وہ جوائن کرنے کو کہہ رہے تھے تو وہاں گئی تھی انہوں نے اپائنٹمنٹ لیٹر ایشو کرتے فوراً جوائننگ لے لی تھی۔ آج سے ہی انہوں نے ٹریننگ شروع کروا دی ہے۔" اس نے بڑے پرجوش انداز میں انہیں بتایا تو وہ مسکرائے۔

"یہ تو بڑی اچھی بات کہی تم نے...... مگر یہ تلخ کلامی کیوں ہوئی؟"

"بس باس کے بیٹے تھے...... بڑا ہی کھڑوس شخص تھا۔ میرے ناتجربہ کار ہونے پر کوئیشن کر رہا تھا جبکہ باپ کو کوئی فرق نہیں پڑتا۔ اس دن مجھے بھی غصہ آ گیا تو میں اپنی فائل واپس لے کر آ گئی۔" اس نے لاابالی پن سے اپنی کارگزاری بتائی۔

"یہ کوئی اچھی بات نہیں ہوئی بیٹا!" انہوں نے تاسف سے بھانجی کو دیکھا۔

"جب ہم گھر سے رزق کی تلاش میں نکلتے ہیں تو اپنا مزاج گھر چھوڑ کر جانا پڑتا ہے۔ کتنی جگہوں پر تمہارے اسی مزاج کی وجہ سے بات نہیں بن سکی اور انسان کو ہر حال میں صورتحال دیکھ کر مزاج اپنانا پڑتا ہے۔ ہر وقت غصہ کھانے سے کام نہیں چلتا۔" انہوں نے رسانیت سے سمجھایا تو وہ مسکرا دی۔

"میں جان بوجھ کر کب غصہ کرتی ہوں؟...... وہ تو بالکل اچانک ایک دم آ جاتا ہے۔" اس کے انداز پر وہ ہنس دیے۔

"تمہاری ماں کہتی ہے کہ تمہیں میں نے اور جمیل نے بگاڑا ہے۔"

"امی بھی خوامخواہ کہتی رہتی ہیں۔ بس غصہ آ جاتا ہے اور تو کہیں سے بھی میں بگڑی بچی نہیں ہوں۔" اس نے شرارت سے کہا۔

"کس فرم میں جاب ملی ہے تمہیں؟"

"اچھی خاصی مشہور کمپنی ہے۔ شاید آپ نے نام بھی سنا ہو۔" علی انٹرپرائزز" کھانا کھاتے کچھ پل کو رک کر انہوں نے بھانجی کو دیکھا۔ ان کا انداز ٹھٹکا ہوا تھا۔

"یہ تو بہت اچھی کمپنی ہے۔ تمہیں یہاں جاب کیسے مل گئی؟" ان کے ٹھٹکنے کی وجہ شاید یہ حیرانگی ہی تھی وہ ہنس دی۔

"آپ کی یہ بھانجی آپ کی ذہین اسٹوڈنٹ بھی ہے۔ میرا اکیڈمک ریکارڈ ہی مجھے یہاں جاب دلوانے کے لیے کافی تھا۔" اس نے اپنے فرضی کالر کھڑے کیے۔
"پتا ہے ماموں وہاں کے باس شاہ زیب صاحب تو مجھ سے خاصے امپریس ہو چکے تھے اور پھر میرا پریکٹیکل ورک دیکھ کر تو فوراً او کے کر دیا۔ مگر ان کا وہ غصیلا بیٹا مجھے ذرا پسند نہیں آیا۔ بادیہ بتا رہی تھی کہ عباس صاحب کی پسند کی شادی ہوئی تھی مگر ان کی بیگم ان کے ساتھ رہنا نہیں چاہتی بلکہ علیحدہ گھر کی ڈیمانڈ کی ہے پتا ہے بادیہ ان کی بیگم کے ریلیٹوز میں سے ہے تو ان کے فیملی کرائسز کا اچھی طرح علم ہے۔"
"یہ کیا بات ہوئی آج تمہارا پہلا دن تھا اور پہلے دن ہی تم نے عورتوں والی مخصوص عادت کا استعمال کرنا شروع کر دیا۔ یہ تو بری بات ہے۔ مالکان کی ذاتی زندگی میں انٹرفیئر کرنے یا ڈسکس کرنے کا ملازمین کو قطعی کوئی حق حاصل نہیں۔" انہوں نے فوراً ناپسندیدگی کا اظہار کیا تھا۔
"تو میں کونسا انٹرفیئر کر رہی ہوں وہ تو بادیہ نے بتایا تو میں نے سن لیا۔" اس نے بے پروائی سے کندھے اچکائے۔
"بعض عادتیں ترک کرنے سے ہی ترک کی جاتی ہیں۔ کوشش کرنا کہ آئندہ ایسی حرکت نہ ہو۔" انہوں نے تنبیہہ کی تو اس نے فوراً سر ہلا دیا۔
"یہ جو شاہ زیب صاحب ہیں ان کے بھائی وغیرہ بھی اسی بزنس میں ہیں نا؟" انہوں نے مزید پوچھا۔
"مجھے زیادہ ڈیٹیل میں نہیں پتا...... ہو سکتا ہے ہوں...... بہرحال ان کے بیٹے ان کے ساتھ برابر کے شیئر ہولڈرز ہیں۔ یہ اچھی خاصی اسٹرونگ فیملی ہے۔ بادیہ بتاتی ہے کہ پہلے شاہ زیب صاحب پولیس ڈیپارٹمنٹ میں تھے اب چند سالوں سے وہ اس بزنس میں آئے ہیں۔ انہوں نے بڑی ینگ ایج میں ہی ڈی آئی جی کے عہدے سے ریٹائرمنٹ لے کر یہ بزنس شروع کر لیا تھا۔ بہت جلد ترقی کی ہے ان لوگوں نے۔ اب ان کی کمپنی کا ایک نام ہے۔"
"ہوں۔" انہوں نے ہنکارا بھرا وہ کھانا ختم کر چکے تھے۔ انہوں نے نیپکن سے ہاتھ صاف کرتے ٹرے سائیڈ پر کی۔
"بہرحال یہ اچھی کمپنی ہے۔ تمہیں یہاں کام کر کے بہت اچھا ایکسپیرینس حاصل ہوگا۔" انہوں نے بھانجی کی حوصلہ افزائی کی۔
"چائے پئیں گے؟" خالی ٹرے اٹھاتے ہوئے رابعہ نے پوچھا۔
"ہوں...... لے آؤ......" انہوں نے دوبارہ کتاب اٹھاتے کہا تو وہ سر ہلاتی باہر نکل گئی تھی اور اس کے جانے کے بعد انہوں نے بڑے سنجیدہ انداز میں کتاب کی طرف دیکھا مگر ذہن و دل میں اب ایک طوفان مچل رہا تھا۔ انہوں نے بڑی اذیت سے آنکھیں میچ لی تھیں۔
"آہ......" ان کے لبوں سے ایک آہ خارج ہوئی تو کئی چہرے ذہن کی اسکرین پر واضح ہوتے اور بگڑتے چلے گئے تھے۔



ایاز عبدالقیوم کی مکروہ ہنسی دیکھتے اس کا پورا وجود ہل گیا تھا اس نے فوراً بھابی کا کندھا تھاما تھا۔
"کیا ہوا......؟" وہ صورتحال سے بے خبر تھیں اس کے یوں تھامنے پر حیرت سے پوچھا۔
"کچھ نہیں یہاں سے جلدی چلیں۔" اس کے ساتھ کوئی دوسرا لڑکا بھی تھا۔ وہ اس سے کچھ کہتے جلدی سے اٹھا تھا۔ اس سے پہلے کہ وہ ان تک آتا وہ یہاں سے بھاگ جانا چاہتی تھی۔
"ہاں...... ہاں چلو......" انہوں نے ایاز کو نہیں دیکھا تھا وہ ان کی طرف بڑھ رہا تھا جبکہ وہ بھابی کا بازو تھامے تیزی سے اس طرف بڑھی تھی جہاں ویٹر نے واش روم ہونے کی نشاندہی کی تھی۔
ایاز فوراً ان کے پیچھے نہیں آیا تھا وہ ان کی طرف ضرور بڑھا تھا مگر اب ان کے پیچھے نہیں تھا۔ واش روم کی طرف آ کر شہوار نے سکون کا سانس لیا مگر جسم ابھی بھی لرز رہا تھا۔
"تم تمیمی کا دامن واش کر لو میں ادھر ہی ہوں......" واش روم والا حصہ خالی تھا۔ یہ زنانہ واش روم تھا اور ادھر کوئی بھی نہیں تھا۔
وہ سر ہلاتی لرزتے ہاتھوں سے اپنا بیگ کھولنے لگی تھی۔ ہینڈ واش نکالتے اس کا موبائل گر گیا تھا جسے بھابی نے جھک کر تھام لیا تھا۔
"یہ بیگ مجھے تھماؤ تم دامن دھولو......" وہ سر ہلاتی بیسن کے آگے جا کھڑی ہوئی ابھی اس نے نل کھولا ہی تھا کہ ایکدم ایاز عبدالقیوم اس زنانہ واش روم میں داخل ہوا تھا۔ بھابی بھی اسے دیکھ کر چونکی تھیں۔ اس وقت وہاں وہ دونوں ہی تھیں اور ایاز عبدالقیوم تھا کوئی اور موجود نہ تھا۔
شہوار کا رنگ ایکدم سفید ہوا تھا۔ بھابی نے ایاز کو دیکھ کر کچھ کہنا چاہا تھا مگر اس نے بھابھی کو اپنے ہونٹوں پر انگلی رکھ کر چپ کروا دیا تھا۔

''تم ......تم یہاں کیوں......؟'' بھابی نے تنبیہہ کے باوجود بولنا چاہا مگر ایاز نے انہیں ایکدم سختی سے دیوار کے ساتھ دھکیل دیا تھا۔
بھابی اس دھکیلے جانے پر ایکدم چیخ اٹھی تھیں آفاق علیحدہ رونے لگا تھا۔ اس کا سر دیوار سے ٹکرایا تھا۔
''شٹ اپ......میں نے کہا نا......ایک لفظ بھی نہیں......'' اس نے اپنے کوٹ کی اندرونی جیب سے نجانے کہاں سے پسٹل نکال لیا تھا اب اس کا رخ بھابی کی طرف تھا۔
شہوار کو لگا پسٹل دیکھ کر وہ ابھی مر جائے گی۔ یہی حال بھابی کا بھی تھا۔ ان کا رنگ ہلدی کی طرح زرد ہو اتھا۔
''میرا آپ سے کوئی لینا دینا نہیں......اصل لینا دینا تو آپ کی اس نام نہاد نند سے ہے......جب تک چپ رہیں گی تب تک خیریت رہے گی۔ بڑے دنوں سے میں نے اس کے پیچھے بندے چھوڑے ہوئے تھے مگر یہ ہاتھ ہی نہیں آئی تھی۔'' اس نے بھابی کے ہاتھ سے آفاق کو چھین لیا تھا۔ اب پسٹل آفاق کی کنپٹی پر رکھے دونوں کو بالکل ساکت رہنے کے اشارے کر رہا تھا۔ وہ دونوں واقعی ساکت ہو گئی تھیں۔
''تم......تم ایسا کیوں کر رہے ہو......؟'' بھابی نے پوچھا تو اس نے انہیں گھورا اور آگے بڑھ کر واش روم کا مین دروازہ لاک کر دیا تھا۔ واش روم میں اندر چار پانچ ٹائیلیٹ تھے۔ یہ زنانہ حصہ تھا مردانہ واش روم دوسری طرف تھا۔
''یہ سوال اپنی اس نند سے پوچھئے گا......ویسے اس کا جواب یہ ہے کہ میں نے چند دن پہلے رشتہ بھیجا تھا۔'' وہ آفاق کے رونے کی پروا کیے بغیر اسے لیے شہوار کی طرف بڑھ رہا تھا بھابی نے ایک لمحے کو اس شخص کو دیکھا اور پھر ہاتھ میں دبے موبائل کو......ایاز کی اب ان کی طرف سے پشت تھی۔
شہوار کا بیگ ان کے ہاتھ سے ایاز کے دھکا دینے پر گر گیا تھا مگر موبائل ہاتھ میں اسی طرح دبا رہا تھا۔
''او رتم کیا سمجھتی تھیں کہ پری سینٹیں میں تماشا لگوا کر بیاری کا بہانہ کر کے تم غائب ہو جاؤ گی اور میں کچھ بھی نہیں کر سکوں گا۔ تو میڈم یہ تمہاری بھول ہے......میں چاہوں تو دن دہاڑے مصطفیٰ جیسے لوگوں کی موجودگی کے باوجود تمہیں غائب کروانے کی صلاحیت رکھتا ہوں۔'' شہوار کے پاس جا کر اس نے اس کو بازو سے تھام کر دیوار کے ساتھ دھکیل دیا تو اس کے ہاتھ سے ہینڈ واش چھوٹ کر دور جا گرا تھا۔ جواباً شہوار کی چیخ بڑی واضح تھی۔
بھابی نے ایاز کو دیکھا اور پھر واش روم کے بند دروازے کو۔ انہوں نے چادر کے پلو میں ہاتھ کر کے اندازے سے نمبر ڈائل کیا تھا اور پھر اسی طرح چادر میں ہی ہاتھ دیے موبائل کان سے لگا لیا تھا۔ یوں جیسے انہوں نے اپنے کان پر ہاتھ رکھا ہو۔
انہیں پتا تھا اس نمبر پر کال جاتے ہی فوراً پک کر لی جائے گی۔
انہوں نے اندازے سے تھوڑا تھوڑا واش روم کے مین دروازے کی طرف کھسکنا شروع کر دیا تھا جبکہ وہ بد بخت ایاز آفاق کو بازو میں لیے ایک ہاتھ میں پسٹل لیے اب شہوار کو دھمکا رہا تھا۔
یہ کیا سلسلہ تھا وہ سمجھ نہیں پائی تھیں مگر صورت حال کیا تھی وہ انہیں بہت کچھ سمجھا رہی تھی۔
''ہیلو......ہیلو......شہوار......'' دوسری طرف سے کال پک کر لی گئی تھی۔
''اب بولو......نہیں مجھ سے کون چھڑوانے آئے گا......اب اٹھاؤ مجھ پر ہاتھ۔'' ایاز عبدالقیوم نے کھینچ کر پسٹل والا ہاتھ شہوار کے چہرے پر مارا تھا وہ لہرا کر واش روم کے چکنے فرش پر گر گئی۔ وہ بھابی کو یکسر بھولے ہوئے تھا۔ یا شاید اسے گمان تھا یہ کمزور سی عورت آفاق کو اس کی گرفت میں دیکھ کر اب کچھ بھی نہیں کر پائے گی۔ انہوں نے بہت آہستگی سے واش روم کے دروازے کی چٹخنی گرا دی تھی یوں کہ ایاز کو پتا ہی نہیں چل پایا تھا اور پھر واپس پہلی والی جگہ پر آ گئی تھیں۔
انہوں نے پھر موبائل ذرا سا رخ موڑ کر چھپا کر تے کان سے لگایا تھا۔ دوسری طرف مختلف آوازیں آ رہی تھیں۔ شہوار کے نہ بولنے پر وہ سب پریشان تھے۔ بار بار ہیلو ہیلو کی آوازیں آ رہی تھیں۔
''پلیز مصطفیٰ......ہیلپ می......'' انہوں نے بہت آہستگی سے سرگوشی والے انداز میں کہا تھا یوں کہ انہیں اپنی آواز بھی مشکل سے سنائی دی تھی۔ ایاز کے اپنے شور میں ان کی آواز دب گئی تھی۔ وہ شہوار پر متواتر برس رہا تھا۔
''بھابی......'' دوسری طرف شاید پہچان لیا گیا تھا۔
''شہوار کہاں ہے......یہ آوازیں کیسی آ رہی ہیں......؟'' وہ پریشان ہو چکا تھا۔

"آپ کہاں ہیں......؟" انتہائی بے تابی سے پوچھ رہا تھا۔

"واش روم میں...... زنانہ......" چادر کے اندر سے ہی انہوں نے کان کے ساتھ موبائل لگائے رکھے کہا تھا۔

ایاز عبدالقیوم نے اب شہوار کے اوپر سے چادر کھینچ کر ایک طرف اچھال دی تھی۔

بھابی کی تو جیسے موبائل سے ہٹ گئی تھی...... ان کی اپنی چیخ بڑی واضح تھی۔

"بھابی......!" شہوار نے انہیں مدد کے لیے پکارا تو بھابی نے ایک دم ہاتھ نیچے کرتے آگے بڑھنا چاہا مگر وہ چیخ کر پلٹا تھا۔

"خبردار! ایک قدم بھی آگے بڑھایا تو؟" انتہائی غصے کی حالت میں غراتے اس نے اب کے پسٹل بھابی کی طرف تان لیا تھا۔

"میں اسے یہاں سے لے کر ابھی نکلوں گا...... اور اس بچے کو باہر ڈال جاؤں گا اگر کوئی ہوشیاری دکھانے کی کوشش کی تو گولی چلا دوں گا۔ یہ بھی ماری جائے گی اور یہ بھی......" اس نے آفاق اور شہوار دونوں کی طرف اشارہ کیا تھا۔

"چلو...... اٹھو...... نکلو باہر...... مگر خیال سے اگر کسی کوشش بھی ہوا تو گولی چلا دوں گا۔" ایاز کا انداز ہیجانی تھا۔

اب کے پسٹل کا رخ شہوار کی طرف کرتے وہ کہہ رہا تھا۔ شہوار اٹھتے ہوئے سسکی۔ بھابی نے رحم بھری نظروں سے ایاز کو دیکھا مگر وہاں انسان کب تھا؟ وہ تو رہزن تھا۔ اگر آفاق اس شخص کے بازو میں نہ ہوتا تو وہ کبھی بھی اس شخص کی بات پر عمل نہ کرتی۔ اس وقت اسے خود سے زیادہ آفاق اور بھابی کی پروا ہو رہی تھی۔ اس کی وجہ سے کسی کو کوئی تکلیف ہو اسے گوارا نہ تھا۔ سو چپ چاپ اس کی بات مان رہی تھی۔

"تم آفاق اور بھابی کو چھوڑ مت کہنا...... تم جیسا کہو گے میں کروں گی......" شہوار کہہ رہی تھی۔

بھابی نے اپنی مٹھی میں دبا موبائل سامنے کیا تو کال ابھی بھی جا رہی تھی۔ یقیناً دوسری طرف موجود مصطفیٰ یہاں کی گفتگو سن رہا تھا یا پتا نہیں سن بھی رہا تھا کہ نہیں آواز تو خاصی بلند تھی۔

"جب تک تم شرافت کا ثبوت دو گی یہ انگلی ٹریگر نہیں دبائے گی اگر تم میں سے کسی ایک نے بھی ہوشیاری دکھائی تو میں لحاظ نہیں کروں گا......" وہ کہہ رہا تھا۔

"آگے چلو...... میں نہیں چاہتا کہ کسی کو شک تک ہو......؟" اس نے کہا تو شہوار نے بے بسی سے آفاق کو دیکھا جو مسلسل رو رہا تھا وہ آگے بڑھی تو ایاز اس کے پہلو میں اس طرح اس کے نہایت قریب پسٹل والا ہاتھ بغل میں ڈالے چلنے لگا تھا کہ دیکھنے والے کو ذرا بھی فیل نہیں ہوتا تھا کہ یہ شخص پسٹل کی نوک پر اسے لے جا رہا ہے۔

وہ دونوں دروازے کے قریب بڑھ رہے تھے۔ بھابی نے خوفزدہ نظروں سے دیکھا۔ پتا نہیں مصطفیٰ اور باقی لوگ کیوں نہیں پہنچے تھے؟ جبکہ دروازہ بھی کھول دیا تھا۔ پتا نہیں وہ صورتحال بھی سمجھ پائے تھے کہ نہیں؟

"دروازہ کھولو......" دروازے کے قریب جا کر وہ دہاڑا تھا۔ "چٹخنی گراؤ......" مگر شہوار نے جیسے ہی دروازے پر ہاتھ رکھا وہ کھلتا چلا گیا تھا وہ چونکا اس نے تو دروازہ لاک کیا تھا۔ اس نے بھابی کو دیکھا وہ خوفزدہ ہو کر پیچھے ہٹیں۔

وہ پورے کا پورا بھابی کی طرف پلٹا تھا۔ وہ فوراً سچویشن سمجھا تھا۔

"تم نے دروازہ کھولا تھا۔" وہ بھابی کو دیکھ کر غرایا تھا۔ اس کے پسٹل کا رخ اب شہوار کی بجائے بھابی کی طرف تھا تبھی باہر سے عباس بھائی، سجاد اور مصطفیٰ نے تیزی سے ایک ہی جست میں شہوار کو باہر دھکیلتے ایاز کو دبوچ لیا تھا۔ یہ حملہ اس قدر اچانک تھا کہ وہ سنبھل بھی نہ پایا تھا۔ آفاق اس کے بازو سے پھسل کر چکنے فرش پر گرا تھا۔

اس کی انگلی نے ٹریگر پر دباؤ ڈالا تو کئی شعلے فضا میں بلند ہوئے تھے۔

(باقی آئندہ ماہ ان شاء اللہ)

# ٹوٹا ہوا تارہ...... سمیر شریف طور

## گزشتہ قسط کا خلاصہ

بابا صاحب کی طبیعت سنبھلی تو وہ حویلی شفٹ ہو گئے۔ شہوار تابندہ بوا کے پاس رات ٹھہری تو اس نے گفتگو کے دوران ایاز سے متعلق تمام واقعات انہیں کہہ سنائے۔ شہوار نے تابندہ بوا کے سامنے واضح الفاظ میں کہہ دیا کہ اگر اس سب کے باوجود اسے مصطفیٰ کے ساتھ رشتے کے لیے مجبور کیا گیا تو وہ شہر چھوڑ کر حویلی آ جائے گی۔

روشانے اور ولید کے درمیان انا کے دن بدن بدلتے موڈ کو لے کر تفصیلی بات ہوتی ہے۔ جس کے دوران روشانے ولید کو انا کے متعلق ایک حتمی فیصلہ کر لینے کی رائے دیتی ہے اور ولید کو انا کے حوالے سے چھیڑتی ہے۔ شاہزیب صاحب بابا صاحب کی طبیعت سنبھلنے کے بعد شہوار اور مہر النسا کو لے کر واپس آ جاتے ہیں۔ وہ چند دن بعد اپنے آفس آتے ہیں تو انہیں فاروقی صاحب سے رابعہ اور عباس کے درمیان ہونے والی تلخ کلامی کی اطلاع ملتی ہے وہ عباس کو بلوا کر اسے ڈانٹتے ہیں اور ساتھ ہی رابعہ کا نمبر بادیہ سے لے کر اس سے رابطہ قائم کر کے اسے آج ہی آفس جوائن کرنے کو کہتے ہیں۔ شہوار کالج سے لوٹتی ہے تو لائبہ اور صبا اسے رات ڈنر پر چلنے کا کہتی ہیں۔ یہ سرپرائز ڈنر ہوتا ہے۔ شہوار عائشہ اور صبا کی زبردستی پر تیار ہو جاتی ہے۔ مصطفیٰ اسے یوں روٹین سے ہٹ کر سجا سنورا دیکھ کر خوشگوار تاثر کا شکار ہوتا ہے۔ ہوٹل جا کر شہوار کو علم ہوتا ہے کہ یہ ڈنر مصطفیٰ اور اس کی طرف سے دونوں کا رشتہ طے پا جانے کی خوشی میں سب کو دیا جا رہا ہے۔ شہوار ایک دم شدید کوفت کا شکار ہوتی ہے۔ تبھی آفاق کو کھانا کھلاتے اس کے کپڑوں پر کیک گر جاتا ہے۔ لائبہ اسے واش روم میں چل کر دامن دھونے کا کہتی ہیں۔ بادیہ فیضان ماموں کو اپنی جاب کا بتاتی ہے اور فیضان صاحب سے عباس کے گھریلو تنازع کا بھی ذکر کرتی ہے۔ جس پر وہ دوسروں کے معاملات سے دور رہنے کا کہتے ہیں۔ تبھی فیضان صاحب شاہزیب صاحب اور ان کے باقی بھائیوں کے بارے میں بھی استفسار کرتے ہیں۔ شہوار واش روم کی طرف جاتے ہوئے ہوٹل کے ہال میں ایاز کو بیٹھے دیکھ کر ٹھٹک جاتی ہے۔ ایاز بھی اسے دیکھ کر پہچان جاتا ہے۔ وہ جبراً بھائی کو لے کر فوراً واش روم میں آ جاتی ہے تبھی ایاز بھی وہاں آ جاتا ہے اور دروازہ لاک کر دیتا ہے بھابی سے آفاق کو چھین کر شہوار اور بھابی کو ہراساں کرتا ہے۔ ایاز پسٹل والا ہاتھ شہوار کے منہ پر مارتا ہے اور اسے دیوار کی طرف دھکا دیتا ہے۔ بھابی کے ہاتھ میں شہوار کا موبائل ہوتا ہے جس سے وہ مصطفیٰ کے نمبر پر کال کرتی ہیں۔ اس دوران ایاز آفاق کو یرغمال بنا کر بھابی کو ہراساں کرتے شہوار کو پسٹل کی زد پر باہر لے جانے والا ہوتا ہے کہ اچانک وہاں مصطفیٰ، عباس اور سجاد دھاوا بول دیتے ہیں۔ ایاز اشتعال میں آ کر ایک دم گولیاں چلا دیتا ہے۔



## اب آگے پڑھئے



پسٹل سے کئی شعلے نکلے تھے لائبہ نے چیخ کر اپنے ہی بازوؤں میں منہ چھپا لیا تھا۔ شہوار باہر زمین پر گر کر سسک اٹھی تھی۔ باہر سے کئی چیخیں بلند ہوئی تھیں جن میں عائشہ اور صبا کی واضح تھی۔ مصطفیٰ اور عباس ایاز پر پل پڑے تھے۔ مصطفیٰ نے اس کے ہاتھ سے پسٹل چھین لیا تھا۔ سجاد بھائی نے ایک دم آگے بڑھ کر چہرہ منہ میں چھپائے اپنی بیوی کو دیکھا۔

''لائبہ۔'' سب کو یہی لگا تھا کہ پسٹل سے نکلنے والی گولیاں بھابی کو لگی ہیں۔ مگر سجاد بھائی کے پکارنے پر خوفزدہ بھابی فوراً سیدھا ہوتے ان کے ساتھ لپٹ گئی تھیں۔ گولیاں بس ہوائی فائر تھے شکر تھا کہ کسی کو لگی نہ تھیں۔

''ریلیکس۔'' سجاد بھائی نے عباس اور مصطفیٰ کی ٹھوکروں کی زد پر آئے وجود کو دیکھا۔ پسٹل اس کے ہاتھ سے نکل چکا تھا۔ اب وہ بے بس انسان تھا۔ جس کی ساری بہادری صرف ایک پسٹل تک ہی تھی۔ اب وہ بری طرح پٹ رہا تھا۔ عائشہ نے گری ہوئی شہوار کو سیدھا کیا تو صبا نے فوراً آگے بڑھ کر زمین پر گرے آفاق کو تھام لیا۔ گرنے سے آفاق کے سر سے خون بہہ رہا تھا۔ صبا نے اپنی چادر کا پلو اس کے سر پر رکھ کر دبا ڈالا۔

شور کی آواز سن کر ہوٹل کی انتظامیہ اور گارڈ بھی آ گئے تھے۔ اس دوران عباس بھائی اور مصطفیٰ ایاز کی اچھی خاصی درگت بنا چکے تھے۔ اب ہوٹل کا عملہ ایاز کو قابو میں کر رہا تھا۔ مصطفیٰ اور عباس کا بس نہیں چل رہا تھا کہ وہ اس شخص کے ٹکڑے ٹکڑے کر ڈالیں۔ ہوٹل کے عملے نے بمشکل دونوں کو قابو کیا اور ان کو ایاز سے دور ہٹایا تھا۔ مصطفیٰ نے بھابی کو دیکھا وہ بھائی کے حصار میں سسک رہی تھیں۔ پھر آفاق کی حالت دیکھی تو اس کے اندر پھر طیش ابل پڑا۔ اس نے ایک دفعہ پھر ایاز کو ٹھوکروں کی زد پر رکھ لیا۔

''پلیز کول ڈاؤن ہمیں دیکھنے دیں کیا صورتحال ہے؟'' ہوٹل کا منیجر آگے بڑھا تھا۔ عباس بھائی نے انتہائی طیش سے اسے دیکھا۔

''آپ خاک کریں گے چھٹیہ سیکیورٹی ہے آپ کے ہوٹل کی۔ کہیں بھی کسی بھی وقت کوئی بھی بدمعاش اسلحہ کے زور پر اندر گھس کر کسی کو بھی ہراساں کرنے کی جرأت کرے

اور آپ کو علم تک نہ ہو۔" آفاق کا خون آلود سر دیکھ کر اور شہوار کو گرنے سے جو چوٹیں لگی تھیں ان کو دیکھ کر ان کا بس نہیں چل رہا تھا کہ ایاز کو مار ہی ڈالیں۔
"آئی ایم سوری باہر کیا ہوتا ہے ہر طرف کیمرے فٹ ہیں ہمیں خبر رہتی ہے صرف واش روم میں کیمرے فٹ نہیں ہیں۔ سو ہمیں خبر نہیں ہوئی۔" منیجر معذرت کر رہا تھا۔
مصطفیٰ فون نکال کر اب کسی کو کال کر رہا تھا۔ وہ اب تک اس معاملے کو ٹالے ہوئے تھا مگر اب ایاز کی اس حرکت کے بعد وہ اس کو چھوڑنے والا نہیں تھا۔ عائشہ شہوار کو سنبھالے ہوئے تھی جبکہ ہوٹل کا عملہ ایاز کو لے کر ایک کمرے کی طرف چلا آیا۔ آفاق کا خون بہت تیزی سے بہہ رہا تھا۔ مصطفیٰ نے عباس بھائی کو فوراً اسے اسپتال لے جانے کو کہا تو صبا آفاق کو لیے ان کے ساتھ فوراً نکل گئی تھی۔ سجاد بھائی نے واش روم کے فرش سے شہوار کی چادر اٹھا کر اسے تھمائی تھی جسے عائشہ نے اس کے گرد لپیٹ دیا تھا۔ اس کا بیگ بینڈ واش اٹھا کر انہوں نے بیگ تھام لیا تھا۔ عائشہ اسے اور سجاد لائبہ کو سنبھالے ہوئے تھے جو اس ناگہانی مصیبت پر ابھی بھی حواس باختہ تھیں۔ وہ انہیں لے کر منیجر کے روم میں آ گئے تھے۔
"اگر آپ کہیں تو ہم پولیس کو کال کر دیتے ہیں وہ ابھی پہنچ جائے گی۔ ایسے کرمنل کو اب ایسے نہیں چھوڑ سکتے۔" مصطفیٰ فون پر مختلف جگہوں پر رابطہ کر رہا تھا اس کا انداز دیکھتے منیجر نے کہا تو مصطفیٰ نے بغیر اسے ایک لفظ کہے اپنی جیب سے اپنا سیکیورٹی کارڈ نکال کر اس کے سامنے کیا تو منیجر ایک دم مؤدب ہو گیا۔
"کسی کو بھی یہاں اس وقت بلانے کی ضرورت نہیں۔ میں خود ہینڈل کر لوں گا۔ میں بھی اب ایسے کرمنل کو آسانی سے نہیں چھوڑوں گا۔ اس لیے چاہتا ہوں کہ آپ ہمارے معاملے میں انٹرفیئر مت کریں پلیز۔" مصطفیٰ نے ان کی مار پیٹ سے ادھ موئے ہوئے ایاز پر ایک نفرت بھری نگاہ ڈالی جو سیکیورٹی فورس کی گرفت میں جکڑا ہوا تھا۔
"اور اگر آپ لوگوں کو کوئی مسئلہ ہے تو مجھے ابھی بتا دیں۔ میں خود اس معاملے کو ہینڈل کر لوں گا۔" اس نے منیجر کو دیکھا۔
"آپ ہمارے معاملے میں انٹرفیئر مت کیجئے گا آپ لوگوں سے ہمیں بس یہی تعاون درکار ہے۔"
"نو سر ہم ہر طرح کی خدمت کے لیے تیار ہیں بس اتنی سی گزارش ہے کہ ہمارے ہوٹل کی بدنامی نہ ہو۔ یہ شہر کا سب سے اچھا مہنگا اور اعلیٰ سطح کا ہوٹل ہے اگر ایک دفعہ اس کے متعلق کوئی خبر باہر نکل گئی تو ہماری ساکھ کو بہت نقصان پہنچے گا۔ ہمارے مخالفین کو ہماری ساکھ خراب کرنے کا موقع مل جائے گا آپ نے جو بھی معاملہ طے کرنا ہے ہوٹل کے اندر ہی طے کر لیں۔" منیجر کا انداز خوشامدی تھا۔ مصطفیٰ نے انتہائی غصے سے اسے دیکھا اور ایک لفظ بھی کہے بغیر اس طرف چلا آیا جہاں سجاد بھائی اور عائشہ لائبہ شہوار کے ساتھ موجود تھے۔ عائشہ شہوار کو زبردستی جوس پلا رہی تھی جو ہوٹل کی انتظامیہ نے فراہم کیا تھا۔
اس کی آنکھوں سے بڑی تیزی سے آنسو بہہ رہے تھے۔ جبکہ سجاد بھائی اور لائبہ تمام صورتحال کو ڈسکس کر رہے تھے۔ بھائی کے ہاتھوں میں ابھی بھی شہوار کا موبائل موجود تھا۔ مصطفیٰ نے لائبہ اور سجاد کو شہوار سے قدرے فاصلے پر لا کر پوچھا۔
"آپ دونوں میں سے کسی کو کوئی چوٹ تو نہیں لگی۔" شہوار کے آنسوؤں سے مصطفیٰ کے اندر ایک بڑی تکلیف دہ اذیت اتر رہی تھی۔ اس نے بھائی سے پوچھا تو انہوں نے نفی میں سر ہلا دیا۔ مصطفیٰ نے پھر شہوار کی طرف دیکھا تو اس کے چہرے کے بائیں طرف گہرا نیلا زخم تھا۔
"مجھے تو کچھ نہیں ہوا اس بد بخت نے شہوار کو بڑی زور سے زمین پر دھکا دیا تھا اور پھر جب آپ تینوں اندر داخل ہوئے تھے تو آپ تینوں نے اسے باہر دھکیلا تھا اسے چوٹیں لگی ہیں مگر بتا نہیں رہی اور اس نے پسٹل سے شہوار کے منہ پر زوردار ضرب لگائی تھی۔ اتنا گہرا نیل پڑ گیا ہے۔"
"یہ سب کیسے ہوا؟ مجھے تفصیلاً بتائیں۔" شہوار تو سر جھکائے اب بھی نہ بولنے والے انداز میں بیٹھی ہوئی تھی۔ اس سے پوچھنے کا ابھی وہ رسک نہیں لے سکتا تھا۔ کاہے بگاہے اس کی طرف دیکھتے اس کے رونے سے بہتے آنسوؤں پر شدید تکلیف محسوس کرتے لب دانتوں تلے دبائے وہ بھائی کی بتائی تمام باتیں سن رہا تھا۔ جو مکمل تفصیل سے بتا رہی تھیں۔
"میں سوچ بھی نہیں سکتا کہ یہ شخص اس وقت ادھر ہو گا۔" مصطفیٰ کا تاسف سے برا حال تھا۔ اسے رہ رہ کر گزرے لمحے یاد آ رہے تھے۔ جب بھائی نے کال کی تھی اور......
اگر خدانخواستہ بھائی کے پاس موبائل نہ ہوتا تو پھر ان لوگوں کو کیسے علم ہوتا کہ یہاں کیا صورتحال رونما ہوئی تھی۔ جس طرح اس کے پاس پسٹل تھا اگر چلا دیتا تو...... اور اگر فائر بھائی کو لگ جاتا تو؟ اس سے آگے مصطفیٰ کچھ بھی نہیں سوچنا چاہتا تھا۔
"ہمیں اندازہ نہیں تھا کہ یہ شخص اس حد تک پہنچ جائے گا۔ اس دن خالہ بھائی اس کا شہوار کے لیے پرپوزل لے کر آئیں اتنا کچھ سنا کر گئیں ہم سب چپ ہو گئے اور آج

اس شخص نے یہ حرکت کر ڈالی۔" ان کی آواز بہت دھیمی تھی وہ نہیں چاہتی تھیں کہ شہوار ان کی یہ بات سنے۔ ویسے بھی ماں جی نے اس سے ذکر کرنے سے منع کیا تھا۔ بھابی مزید کہہ رہی تھیں مصطفیٰ اور سجاد دونوں چونکے۔

"یہ کیا کہہ رہی ہیں آپ؟" سجاد بھائی حیرت زدہ ہوئے۔

"کیا مطلب یہ پروپوزل والا کیا معاملہ ہے؟" مصطفیٰ نے بڑی بے تابی سے پوچھا تھا۔

"تابندہ بوا کے شہر آنے سے ایک دن پہلے عادلہ بھابی اپنی والدہ کے ہمراہ ماں جی کے پاس شہوار کے لیے ایاز کا پروپوزل لے کر آئی تھیں۔ اس دن وہ بہت کچھ سنا کر گئی تھیں۔ شہوار سے متعلق اتنی غلط باتیں کیں کہ حد نہیں۔ "گندہ خون" وغیرہ کے طعنے دیے۔ ایاز کے ساتھ شہوار کے کردار کو اچھالنے کی کوشش کی گئی۔ کیا بتاؤں اس دن بہت غلط انداز میں انہوں نے بہت کچھ کہا تھا۔" وہ اس قدر آہستہ آواز میں مخاطب تھیں کہ وہ دونوں بمشکل سن پا رہے تھے۔

"شہوار کو علم ہے؟" مصطفیٰ نے بھی بہت آہستگی سے پوچھا۔

"نہیں اس وقت میں صبا اور عائشہ ماں جی کے پاس تھیں۔ شہوار اپنے روم میں تھی۔ بھابی نے بہت بڑی زیادتی کی شہوار کے ساتھ۔ کمینے پن کی آخری حد ہے۔ ماں جی نے بابا جان سے ذکر کیا تو انہوں نے لڑکوں سے ذکر کرنے سے منع کر دیا تھا۔ خوامخواہ عباس بھائی تک بات پہنچتی تو ان کی اپنی زندگی متاثر ہوتی۔ بابا جان اس بات کو ایشو بنا کر بات بڑھانا نہیں چاہتے تھے سو چپ کر گئے اور ماں جی نے ہمیں بھی شہوار سے ذکر کرنے سے سختی سے منع کر دیا تھا۔" لائبہ بھابی بہت آہستگی سے سب بتا رہی تھیں ان سے تھوڑے فاصلے پر عائشہ بہت وحشت زدہ انداز میں شہوار سے کچھ کہتے اس کے آنسو بھی ساتھ ساتھ صاف کر رہی تھی مگر اس کے آنسو تھے کہ رکنے کا نام ہی نہیں لے رہے تھے۔

جوں جوں مصطفیٰ کی اس کے چہرے کے نیل پر نگاہ پڑ رہی تھی اندر کہیں اذیت بڑھتی جا رہی تھی۔

"حد ہوتی ہے اتنا کچھ ہو گیا اور ہمیں بتایا تک نہیں۔" مصطفیٰ دھیمے انداز میں خفا ہوا تو لائبہ نے ایک دم اس کا ہاتھ تھام کر پرسکون کرنا چاہا۔

"مصطفیٰ پلیز.... آہستہ۔ اس بات سے متعلق شہوار کے سامنے کچھ بھی کہنے سننے سے پرہیز کرنا پلیز۔" مصطفیٰ نے لب بھینچ لیے۔

"اب اس شخص کا کیا کرنا ہے؟" سجاد پوچھ رہا تھا۔

"میں نے بابا صاحب کو کال کی ہے وہ بس پہنچتے ہی ہوں گے۔ دراصل یہ معاملہ اگر شہوار کا ہوتا تو میں اس کو یہیں دفن کر دیتا مگر اب بات بھابی اور آفاق کی بھی ہے۔ اس شخص نے شہوار کے ساتھ ساتھ ان دونوں کو بھی یرغمال بنانے کی کوشش کی ہے اور خاندانی عزت کے معاملے میں بابا جان بہت حساس ہیں۔ میں نہیں چاہتا کہ کوئی ایسا قدم اٹھاؤں کہ بعد میں پریشانی کا سامنا کرنا پڑے۔ بہر حال اس شخص نے پسٹل کے زور پر بھابی اور آفاق کو یرغمال بناتے شہوار کو کڈنیپ کرنے کی کوشش کی ہے اور اس کا یہ جرم ناقابل معافی ہے۔ اتنی جلدی چھوڑوں گا نہیں۔" مصطفیٰ کا انداز اشتعال آمیز تھا۔

"کول ڈاؤن یار..... کول ڈاؤن۔" سجاد بھائی نے اس کا کندھا تھپتھپایا۔

کچھ دیر میں بابا جان آ گئے اور دوسری طرف مصطفیٰ کا ماتحت امجد خان بھی اپنے ساتھیوں سمیت آ چکا تھا۔ بابا جان کو ساری صورتحال کا علم ہوا تو سخت حیرت کے عالم میں سب سنتے گئے۔ ایاز کی گزشتہ بہت سی حرکات تھیں جنہیں اب بابا جان سے چھپانا محض حماقت ہی تھی۔ وہ اب مزید کچھ بھی نہیں چھپانا چاہتا تھا۔ بابا جان نے یہ سب بہت تحمل سے سنا تھا۔

"اس شخص نے ہماری بچیوں پر ہاتھ اٹھایا ہے۔ اس کا جرم تو ناقابل معافی ہے سزا تو ہم ضرور دیں گے مگر سوچ سمجھ کر تم امجد خان کو کہو اس کو حوالات میں لے جائے۔ جتنے کیس اس پر ڈال سکتا ہے ڈال دے۔ پرانے نئے جو بھی کھاتے ہیں سب کھولے۔ میں نے بڑا عرصہ رشتہ داری کا لحاظ کر لیا اب نہیں مگر امجد خان کو باور کرواؤ کہ ہماری بچیوں کا نام کہیں بھی نہیں آئے گا۔ یہ شخص کیوں گرفتار ہوا ہے یہ فائل امجد بنائے گا۔ سچے جھوٹے جو بھی گواہ ہیں وہ نکال لے گا اور ہاں اس ہوٹل کے عملے کو اس میں ملوث کرنے کی ضرورت نہیں۔ یوں سمجھ لو آج جو بھی ہوا اس کا یہاں کوئی وجود نہیں۔ یہ شخص کیوں گرفتار ہوا یہ کیس امجد خود تیار کرے گا وہ ایسے کرمنلز کو ہینڈل کرنے میں بہت قابل ہے۔ بچیوں کو اتنی دیر یہاں ٹھہرائے رکھنے کی کیا ضرورت تھی۔ تمہیں چاہیے تھا کہ سجاد کے ساتھ ان تینوں کو گھر بھیج دیتے۔" انہوں نے اپنے مخصوص انداز میں کہا تو مصطفیٰ فوراً سر ہلا گیا۔

"میں ابھی امجد خان کو بریف کر دیتا ہوں۔ کچھ دیر بعد میں گھر آ جاؤں گا آپ ان لوگوں کو لے کر چلے جائیں۔" بابا جان کا سلوشن مصطفیٰ کی سوچ کے مطابق تھا۔ وہ اب اپنے جذبات پر قابو پا چکا تھا اور بہت سوچ سمجھ کر کوئی قدم اٹھانا چاہتا تھا۔ ان لوگوں کے جانے کے بعد ہوٹل کے عملے سے بات کر کے اس کیس کو غیر اہم کرداننے اس شخص کو چھوڑ

دینے کی بات کرتے وہ امجد خان کے ہمراہ اسے لے کر اس شخص کی گاڑی نکلوا کر وہاں سے نکل آیا تھا آگے اسے ابھی بڑی لمبی چوڑی پلاننگ کرنی تھی۔



آفاق اس سارے حادثے سے خاصا سہم گیا تھا۔ بچہ تھا اس کے سامنے فائر کیے گئے تھے وریاز کا وحشی انداز اور مضبوط گرفت نے اس معصوم کو سہا کر رکھ دیا تھا اور اوپر سے گرنے سے جو چوٹ لگی تھی اس سے خون اچھا خاصا بہا تھا اس سے بھی بچہ نڈھال ہو گیا تھا۔

عباس بھائی اور صبا آفاق کی مرہم پٹی کروا کر گھر آئے تو اتنی دیر میں بابا جان اور سب بھی آ چکی تھیں۔ ماں جی جو ویسے ہی بچوں کا انتظار کر رہی تھیں اور پھر بابا جان ایک ضروری کام کا کہہ کر فوراً نکل گئے تھے اب ان کے ساتھ سب کو دیکھ کر ٹھٹک گئی تھیں۔

صورتحال سب کے سامنے تھی خصوصاً آفاق کی حالت اور شہوار کے چہرے پر پڑنے والے نیل دیکھ کر وہ دہل گئی تھیں۔ بابا جان نے رسانیت سے انہیں ساری صورتحال بتائی تو ششدر رہ گئیں۔

"میرے اللہ اتنا کچھ ہو گیا میری بچیوں کے ساتھ اور اس ننھی سی جان کا بھلا کیا قصور تھا؟ اپنا خون تھا اس کا کوئی ایسا شقی القلب ہوتا ہے لے کے بچے کا یہ حال کر ڈالا۔" وہ تو ایک دم آبدیدہ ہو گئی تھیں۔ دوائیوں کے زیر اثر نڈھال سے آفاق کو خوب چوما سینے سے لگایا۔

"دیکھو ذرا بھی انسانیت نہ تھی۔ منہ پر بھی کوئی مارتا ہے؟" اب کے انہوں نے شہوار کو بازو کے حصار میں لے لیا۔ اس کے بائیں رخسار پر پڑ جانے والا گہرا نیل انہیں سخت تکلیف دے رہا تھا۔ چہرہ اب سوجن کا شکار ہو چکا تھا۔

"ان لوگوں کا خاندان اتنا نیچ اور گھٹیا ہو سکتا ہے آج ایچھی طرح اندازہ ہو رہا ہے۔ ماں جی اور بابا جان صرف آپ دونوں کے کہنے پر ابھی تک جادلہ جیسی عورت کو برداشت کر رہا ہوں۔ بس یہ آخری بار تھا اب میں کسی کی بھی بات نہیں مانوں گا۔ میں اسے چھوڑ رہا ہوں۔ یہ اب فائنل ہے۔" اس سارے عمل میں عباس بھائی کا ٹینشن سے برا حال تھا۔

"آرام و سکون سے ادھر بیٹھو۔ عائشہ بھائی کو پانی پلاؤ۔ آج کی حرکت کے بعد میرا ذہن بہت متاثر ہوا ہے اس سے پہلے میں سمجھتا تھا کہ شاید دونوں خاندانوں میں پھر سے ایک ہونے کے لیے شاید کہیں گنجائش نکل آئے مگر جادلہ تو ایک طرف اس کی پھپھو تک اس حد تک گر جائیں گی ان بلیو ایبل۔" انہوں نے بپھرے ہوئے بیٹے کو پاس بٹھا کر اس کا کندھا تھپتھپاتے اس کا غصہ کم کرنا چاہا تو وہ لب بھینچ گیا۔ عائشہ نے فوراً پانی لا کر اسے دیا تو وہ چپ چاپ پی گیا۔

"اب ہم بھی ایک حتمی فیصلہ ضرور کریں گے۔ تم فکر مت کرو اب ہم خود اس مسئلے کو حل کریں گے۔ واقعی اب ایک فیصلہ ضرور ہو جانا چاہیے۔" بابا جان کا انداز فیصلہ کن تھا۔ عباس کی حالت جوں کی توں تھی۔

"آفاق کے بارے میں بھی تو کچھ سوچیں نا؟ اس سارے عمل میں سب سے زیادہ نقصان تو میرے بچے کا ہی ہو گا۔ اس عورت کو کیا پروا؟" ماں جی نے دونوں کی باتوں سے دہل کر کہا تو عباس نے خاصے خفا انداز میں کہا۔

"آفاق میرا بیٹا ہے اور ہمیشہ میرے پاس ہی رہا ہے اور آئندہ بھی رہے گا۔ آفاق کی خاطر بھی اب میں اس عورت کو دوبارہ اپنی زندگی میں برداشت نہیں کر سکتا اور یہ طے شدہ بات ہے۔"

"ہم بھی اب تک آفاق اور اس خاندان کی عزت کی خاطر ہی چپ تھے مگر جس طرح یہ لوگ ہمارے خاندان کی عزت سے کھیلیں ہیں۔ اب ہم بھی بتائیں گے کہ ہم کیا ہیں۔ ہم کوئی بے حیثیت اور وہ لٹیے انسان نہیں شہوار بیٹا غم نہ کرو ابھی ہم زندہ ہیں اور ہمارے ہوتے ہوئے ہماری بچیوں کو کوئی میلی آنکھ سے بھی دیکھے یہ ہو نہیں سکتا؟ اس ناعاقبت اندیش انسان نے ہماری بہو بیٹی پر ہاتھ اٹھایا ہے۔ اب اس کی سزا بھی بھگتے گا۔ اب اس کا باپ جتنا بھی پیسا ضائع کر لے ہم بھی تمام زور اس کو سزا دلوانے میں لگائیں گے۔" بابا جان کا انداز بہت سنجیدہ تھا۔ ماں جی پریشان ہو کر دونوں کے چہرے دیکھنے لگیں۔

"یہ تو دشمنی ہو جائے گی۔ اس کے باپ سے بات کریں اس طرح الجھنے کا کوئی فائدہ؟" ماں جی ہمیشہ ایسے معاملات میں گھبرا جاتی تھیں۔ اب بھی پریشان ہو کر کہا۔

"کچھ نہیں ہو گا ماں جی ہم براہ راست اس کیس کو ہینڈل نہیں کریں گے۔ آپ بس دیکھیے گا مصطفیٰ کیسے اس شخص کو ڈیل کرتا ہے۔" سجاد بھائی نے ماں جی کو حوصلہ دینا چاہا۔

"اللہ خیر کرے مجھے تو ہول اٹھ رہے ہیں۔ مصطفیٰ کب یہاں کے طور طریقے سے باخبر ہے۔ ساری عمر باہر ہوسٹلوں میں گزار دی اس نے تو؟" ماں جی نے نیا نکتہ اٹھایا۔

"ماں جی آپ اس کی فکر مت کریں وہ ہم سے بلکہ بابا جان سے بھی زیادہ ان معاملات کو ہینڈل کرنے کی صلاحیت رکھتا ہے وہ بہت اچھا فائٹر ہے۔ کسی کو سبق سکھانے کے

لیے اس کا بس ایک پیچ ہی کافی ہے۔ امریکا میں رہ کر ساری زندگی اس نے یہی کام تو کیا ہے وہاں کے مقابلوں میں حصہ لیتا تھا تو ہمیشہ اول آتا تھا۔ اس کی فکر مت کریں۔" سجاد نے مسکرا کر بھائی کی تعریفیں کرتے ماحول کو تھوڑا سا نارمل کرنا چاہا۔ مگر ماں جی کے چہرے کے تاثرات ہنوز تھے۔

"عائشہ بہن کو کمرے میں لے جاؤ' اس کے چہرے پر کوئی مرہم لگاؤ۔ دیکھو کیسا گہرا نیل پڑ گیا ہے۔ درد ہو رہا ہے نا؟" ماں جی نے اپنے بازو کے حصار میں مقید شہوار کا چہرہ دیکھتے محبت سے پوچھا تو وہ بغیر کوئی تاثر دیے اسی طرح بیٹھی رہی۔

عائشہ اپنی بیٹی کو گھر پر ہی ماں جی کے پاس چھوڑ گئی تھی۔ جو اب سو رہی تھی۔ وہ بابا جان کے اشارہ کرنے پر شہوار کا بازو تھام کر اٹھاتے اسے اس کے کمرے میں لے آئی تھی۔

"بہت برا ہوا بچی کے ساتھ۔ دیکھا کیسے گم صم ہو کر رہ گئی ہے۔ پہلے ہی عادل کو لے کر خاصی پریشان تھی اب تو کسر ہی پوری ہو گئی ہے۔" شہوار کے جانے کے بعد ماں جی نے تاسف سے کہا۔

"اب ہم مصطفیٰ اور شہوار کے رشتے کو مزید نہیں لٹکانا چاہتے۔" تابندہ کی کال آئے تو ان سے بات کیجیے گا آج کل ہی کی کوئی تاریخ دیں نکاح کی۔ ہم جتنی جلدی ہو یہ نکاح کروینا چاہتے ہیں۔" بابا جان نے کہا تو ماں جی نے انہیں دیکھا۔

"اور جو بات شہوار کی مرضی کے متعلق تابندہ کہہ رہی تھیں اس کا بھی تو سوچیں کچھ؟" انہوں نے دھیمی آواز میں شوہر سے کہا۔ آواز صرف اتنی ہی تھی کہ باقی افراد تک نہیں پہنچ پائی تھی۔

"ہم تابندہ اور شہوار سے خود ہی بات کر لیں گے۔ اب یہ اقدام اگزیر ہو چکا ہے۔ جتنی جلدی ہو سکے اتنا ہی اچھا ہے۔ آپ تابندہ بی سے آج کے واقعے کا ذکر نہیں کریں گی اور شہوار کو بھی منع کر دیجیے گا۔" انہوں نے فیصلہ کن انداز میں کہا تو مہر النسا بیگم خاموش ہو گئیں کہ ان کے ایسے انداز پر مزید بحث کی گنجائش باقی نہیں رہتی تھی۔

"میں ذرا مصطفیٰ کو کال کر کے پتا کر لوں وہ کہاں ہے؟" اپنی بات ختم کر کے بابا جان کہتے ہوئے اپنے کمرے کی طرف چلے گئے تو ماں جی اٹھ کر شہوار کے کمرے کی طرف چل دیں۔

❀ ☆☆☆ ❀



"اسلام علیکم!" آج اس کی آنکھ ذرا دیر سے کھلی تھی۔ سو تیار ہو کر جب ڈائننگ ٹیبل پر آئی تو تقریباً تمام افراد ناشتا کر چکے تھے۔

"وعلیکم اسلام مجھے لگا تھا کہ تم آج کالج نہیں جا رہی۔" ماما نے کہا تو وہ مسکرا کر روشانے کے ساتھ والی کرسی کھسیٹ کر بیٹھ گئی۔

"بس رات دیر سے آنکھ لگی تو صبح فجر کی نماز پڑھ کر سو گئی تھی مگر اب لیٹ ہو گئی ہوں۔" ماما نے ٹیبل پر رکھے ناشتے کے تمام لوازمات لا کی طرف بڑھائے تو اس نے اپنی طرف رکھ لیے۔

"احسن بھائی اور ولی چلے گئے ہیں کیا؟" ٹیبل پر دونوں کو نہ پا کر اس نے پوچھا جبکہ ماموں اور پاپا یہیں تھے اخبار دیکھ رہے تھے۔

"دونوں نے ناشتا کر لیا ہے اپنے اپنے روم میں ہیں۔" روشانے نے چائے پیتے جواب دیا۔

"دیکھو آج بھی کیسا دور آ گیا ہے کہ اچھے گھرانوں کے لڑکے محض تھرل کے نام پر چوریاں' ڈکیتیاں کرتے پائے جا رہے ہیں۔" ماموں اخبار میں کوئی خبر پڑھ رہے تھے۔ اخبار بابا کے سامنے کرتے انہوں نے افسوسناک تبصرہ کیا۔

"ہاں پڑھ لی ہے میں نے یہ خبر' تقریباً تمام نیوز پیپرز میں ہی درج ہے یہ واردات' کیا کیا جائے آج کل والدین اولاد کی تربیت پر دھیان کب دیتے ہیں؟ محض بچوں کے ہاتھ میں پیسا تھما کر بری الذمہ ہو جاتے ہیں۔" پاپا نے بھی اس خبر پر تبصرہ کیا تو ناشتا کرتی لا نے توجہ دی۔

"کوئی خاص خبر ہے کیا؟" اس نے باپ کو دیکھا۔

"نہیں یہ تو عام روٹین کی خبر ہے۔ روز بروز ایسی وارداتیں ہوتی رہتی ہیں۔" پاپا کندھے اچکاتے اخبار ایک طرف رکھ کر اٹھ کھڑے ہوئے اور ان کے ساتھ ماموں بھی وہاں سے نکل گئے تھے۔

روشانے ناشتا کر چکی تھی اب وہ بھی نیوز پیپر اٹھا کر دیکھنے لگی تھی۔ وہ لا کے ساتھ ہی براجمان تھی۔ سو ناشتا کرتے لا بھی گردن موڑ کر کوئی نہ کوئی ہیڈ لائن دیکھ رہی تھی۔

"ایک منٹ......!" ایک ہیڈ لائن پر نگاہ پڑتے ہی وہ بُری طرح چونکی تھی ہاتھ میں تھاما دودھ کا گلاس فوراً ٹیبل پر رکھتے اس نے روشانے کے ہاتھ سے اخبار لیا۔

''شہر کے مشہور سرمایہ دار بزنس مین عبدالقیوم کا اکلوتا بیٹا ایاز عبدالقیوم کل رات گاڑی اغوا کرنے کی واردات کرتے ہوئے گرفتار۔'' نیچے ہتھکڑیوں میں جکڑے ایاز کی تصویر بھی تھی۔ ہیڈ لائن ایسی تھی کہ انا کا ذہن فوراً اپنے کالج میں پائے جانے والے ایاز عبدالقیوم کی طرف گیا تھا۔ وہ ایک بہت بڑے بزنس مین کا بیٹا تھا یہ تو سبھی جانتے تھے۔ اس کی جو شہرت اور ریپوٹیشن تھی ایسی غلط حرکات میں ملوث ہونا عام سی بات تھی۔ اب تصویر دیکھ کر کوئی شک و شبہ کی گنجائش باقی نہ رہی تھی۔ انا نے مزید تفصیل جاننے کے لیے متعلقہ خبر تفصیلاً پڑھنا شروع کر دی تھی۔

''رات بارہ بجے کے قریب ایاز عبدالقیوم نے اپنے ایک اور ساتھی کی مدد سے صدر تھانہ کی طرف جاتی شاہراہ پر اپنی گاڑی کے ہمراہ راستے سے گزرنے والی گاڑی کو زبردستی روکنے اور ڈکیتی کی واردات کرنے کی کوشش کی تو گاڑی کے مالک نے شور مچا دیا۔ جس پر دونوں لڑکوں نے مشتعل ہو کر مسٹر حیدر (گاڑی کا مالک) کی اچھی خاصی حالت خراب کر ڈالی۔ اسی دوران وہاں پولیس کی گشتی پارٹی کا گزر ہوا تو پولیس کو دیکھ کر ایاز کا ساتھی فرار ہو گیا جبکہ ایاز عبدالقیوم نے مشتعل ہو کر اندھا دھند پولیس پر گولیوں کی بوچھاڑ کر دی۔ جس کی زد میں پولیس کا ایک اہلکار آ گیا۔ ایاز عبدالقیوم کو گرفتار کر لیا گیا۔ بعد میں زخمی اہلکار اور مسٹر حیدر کو اسپتال منتقل کر دیا گیا ہے۔ جہاں ان دونوں کو ضروری ٹریٹمنٹ دیا جا رہا ہے۔ اس وقت ملزم ایاز عبدالقیوم صدر تھانہ کے حوالات میں بند ہے۔ ملزم کے کئی اور وارداتوں میں ملوث ہونے کے شواہد ملے ہیں۔ جن میں موبائل چھیننا، تھرل کے نام پر چھوٹی موٹی وارداتیں کرنا، راہ جاتے لوگوں کو روک کر مال اسباب چھین لینا جیسی وارداتیں عام ہیں۔ ملزم کے متعلق مزید اطلاعات مل رہی ہیں۔ اس کیس کو شعبہ پولیس کی نہایت تجربہ کار و ایماندار آفیسر امجد خان بطور خاص ہینڈل کر رہے ہیں۔'' اخبار میں اور بھی تفصیلات درج تھیں۔

''مائی گاڈ۔'' تمام تر تفصیل پڑھ کر انا کا حیرت سے برا حال تھا۔

''کیا ہوا؟'' ماما اور روشی دونوں نے اسے دیکھا۔ وہ فوراً اخبار پکڑے اٹھ کھڑی ہوئی تھی۔

''کچھ نہیں ابھی آتی ہوں۔'' وہ فوراً اپنے کمرے کی طرف چلی آئی۔ اس کا انداز بڑا پرجوش تھا۔ اپنے بیگ سے موبائل نکال کر اس کا ارادہ اس خبر کو شہوار کے ساتھ ڈسکس کرنے کا تھا۔

☆☆☆

عبدالقیوم صاحب اس وقت اپنے ڈرائنگ روم میں بیٹھے اپنے سامنے دوسرے صوفے پر بیٹھے اپنے وکیل پر بری طرح برس رہے تھے۔
ان کے بائیں طرف صوفوں پر نادر اور ان کی بیگم بیٹھی ہوئی تھیں۔ جبکہ اندر اپنے کمرے میں کل رات ڈسچارج ہو کر گھر آنے والی کائنہ بھی اپنے باپ کو گرجتا برستا سن رہی تھی۔

''ہمت کیسے ہوئے ان اخبار والوں کو ابھی پتا کرو کس نے ان کو دی ہے یہ خبر۔ کسی طرح یہ خبر روکو۔'' وہ غصے سے اپنے وکیل سے کہہ رہے تھے۔

''سر اب یہ ممکن نہیں۔ صبح کے تمام نیوز پیپرز میں یہ خبر ہے۔''

''کون ہے اس سب کے پیچھے؟'' انہوں نے مشتعل ہو کر پوچھا۔

''ابھی تو پولیس ہی اس سارے کیس کو ڈیل کر رہی ہے۔ مزید اطلاعات نہیں مل رہیں۔''

''اور پولیس کو کون ہینڈل کر رہا ہے اور یہ امجد خان کے متعلق ابھی تمام ڈیٹیلز مہیا کرو۔ میں کچھ کرتا ہوں۔ ایسی نا ہنجار اولاد آئے دن میرے لیے یہ لڑکا نت نئے مسئلے کھڑے کیے رکھتا ہے۔ پچھلے دنوں اس کے کالج سے نوٹس آیا کہ اس کے برے کردار اور مختلف سرگرمیوں کی بدولت کالج والوں نے اسے نکال دیا ہے اور اب یہ نیا مسئلہ کھڑا کر دیا ہے۔'' وہ اٹھ کر ادھر ادھر ٹہلتے خاصے برہم ہو رہے تھے۔

آج تک کسی پولیس والے کو ہمت نہیں ہوئی تھی کہ ان کے بیٹے کو حراست میں لے۔ یہ پہلا موقع تھا ان کا پریشان ہونا فطری بات تھی اور وہ اچھے خاصے گھبرا بھی گئے تھے۔ خود تو وہ جرم بھی ایسے کرتے تھے کہ آج تک ان کے خلاف کسی کے ہاتھ ایک ثبوت بھی نہیں لگا تھا اور اب ایاز کی وجہ سے وہ پھنس رہے تھے۔

''آپ پریشان کیوں ہو رہے ہیں؟ آرام و سکون سے مسئلے کو حل کرنے کی کوشش کریں۔ یہ معمولی ایشو ہے دے دلا کر ہینڈل کر لیں۔'' نادرہ نے اس چویشن میں بھی اپنے اس مخصوص پر اعتماد انداز میں کہا تو انہوں نے بیوی کو گھورا۔

''تم لوگوں کا کیا جگت رہا ہوں میں کیا کمی آنے دی ہے میں نے اسے...... جتنی رقم چاہتا ہے بینک سے آئے دن نکلوا تا رہا ہے اب ایسے لوگوں پر لاکھوں خرچ کرنا پڑیں

ہے آپ کا۔'' رابعہ نے کہا تو عباس ہنسا۔
''اس کا مطلب ہے صرف گاؤں ہی پیارا ہے، ہم لوگ پیارے نہیں ہیں۔'' انداز شرارتی تھا۔
''نہیں سر! ایسا بھی نہیں کہا میں نے۔'' وہ جھینپی۔
''مطلب کہ ہم پیارے ہیں؟'' عباس کا انداز روٹین سے ہٹ کر تھا۔ رابعہ پزل سی ہوگئی تھی۔
''سر! اپنی تعریفیں کروانے کا موڈ ہو رہا ہے؟'' ہادیہ نے بھی شرارت سے کہا۔
''بالکل۔'' وہ لوگ اندر آ چکے تھے۔
عباس نے اردگرد دیکھا عائشہ پر نظر پڑی تو فوراً پکارا۔
''عائشہ......'' عائشہ فوراً قریب آئی تھی۔
''جی بھائی؟''
''بہت لیٹ پہنچے آپ دونوں، ہم کب سے انتظار کر رہے تھے۔''
''ہاں بس آفس کا کام تھا، نکلتے نکلتے دیر ہوگئی۔'' عباس نے بہن کے سر پر پیار سے ہاتھ رکھ کر کہا۔
''عائشہ! یہ دونوں ہماری مہمان ہیں، ان دونوں کا خاص خیال رکھنا ہے، ہادیہ تو پہلے بھی ہمارے ہاں آتی جاتی رہی ہیں۔ یہ رابعہ فرسٹ ٹائم آئی ہیں ان کا خصوصاً خیال رکھیں، کسی بھی قسم کی پریشانی اور شکایت نہ ہو ان کو اوکے۔'' عباس نے سنجیدگی سے کہا، ہادیہ رابعہ کو دیکھ کر مسکرائی تھی، عائشہ نے بھی فوراً سر ہلایا تھا۔
''آپ بےفکر رہیں، یہ کل سے آئی ہوئی ہیں، مکمل طور پر خیال رکھ رہے ہیں ہم۔'' عائشہ کے الفاظ پر عباس نے سر ہلا دیا تھا۔
''اوکے آپ لوگ انجوائے کریں۔'' عباس کہہ کر چلا گیا تھا رابعہ نے عباس کو جاتے دیکھا تو چند پل کو وہ جاتے عباس کی طرف سے نگاہیں نہ ہٹا پائی تھی۔
ہر لحاظ سے ایک مکمل مرد جو کسی بھی لڑکی کا آئیڈیل ہو سکتا ہے اس کے اندر عادلہ جیسی عورت کے لیے عجیب سا دکھ پیدا ہوا تھا پھر وہ خاموشی سے سر جھٹک کر ہادیہ کے ہمراہ چلتے اپنے کمرے کی طرف آ گئی تھی۔





سب لڑکوں کا باہر مردانے کی طرف ہلے گلے کا پروگرام تھا۔ ڈیک لگا کر خوب بھنگڑا ڈالا جا رہا تھا، لڑکیوں کو ملازمائیں وہاں کی پل پل کی رپورٹ دے رہی تھیں۔ اندر حویلی کی طرف سب لڑکیوں کا رتجگے کا پروگرام تھا، ہال کمرے میں ہی سب نے انتظام کیا تھا۔
سب مل کر شہوار کو بھی وہیں کھینچ لائی تھیں، سب کا مہندی لگانے کا پروگرام تھا۔ شائستہ بھابی کی شامت آئی ہوئی تھی، ساتھ میں ماریہ بھی لگ گئی تھی۔ دلہن کو مہندی لگانے کی ذمہ داری شائستہ بھابی کے ذمہ تھی سبھی رات دس بجے تک تمام کاموں سے فارغ ہوتے ہی ہال میں آ چکی تھیں اور اب خوب ہلہ گلہ ہو رہا تھا۔
''دیکھو بھئی کوئی خاموش نہیں بیٹھے گا، سبھی کو کچھ نہ کچھ سنانا ہوگا۔'' شائستہ بھابی نے کہا۔
''یہ سزا ہے یا فرمائش؟'' انا نے پوچھا۔
''جس کے جو جی میں آئے مرضی تجھے۔'' رمشاء نے بھی صدا بلند کی تھی۔
''تو پھر ڈیک لگا لیں، سنا ہے باہر بھی ڈیک لگا کر لڑکے خوب بھنگڑا ڈال رہے ہیں۔'' ہادیہ نے بھی کہا۔
ہادیہ اور رابعہ کل سے یہاں سب کے ساتھ خوب گھل مل گئی تھیں ان کی باقی کولیگز کا بھی یہی حال تھا، سبھی کی کسی نہ کسی سے دوستی ہو چکی تھی۔
''نہیں بھئی کل بول بول کر تو ہمارا گلہ خراب ہو گیا ہے اب مزید بولا نہیں جائے گا۔'' عاصمہ نے فوراً انکار کیا۔
''ہاں کل ڈھولک پیٹنے کے ساتھ ساتھ تم اپنے والیوم کا بے دریغ استعمال بھی تو کر رہی تھی۔'' صبا نے بھی ہنس کر کہا۔
''کل یہاں سے جانے کے بعد وہاں مردانے کی طرف سنا ہے رات سب لڑکوں نے خوب رونق لگائی تھی۔'' عائشہ نے بتایا۔
''ایسی ویسی میں نے ساری تصویریں دیکھی تھیں مصطفیٰ بھائی کو بھی نچوایا تھا ان لوگوں نے۔'' انا نے بھی ہنس کر کہا۔
''واقعی......'' کئی آوازیں گونجی تھیں۔
''بالکل میں نے اپنی آنکھوں سے تصاویر دیکھی تھیں مصطفیٰ بھائی کو بھنگڑا ڈالتے ہوئے۔'' شرارت سے شہوار کو دیکھتے اس نے کہا۔

شہوار آرام وسکون سے خاموش بیٹھی ہوئی تھی رات والا پیلا جوڑا ابھی بھی پہن رکھا تھا ان لوگوں کی رسم کے مطابق اب یہ جوڑا بارات والے دن ہی اترنا تھا۔

شائستہ بہت نفاست سے اس کے ہاتھوں کو مہندی سے سجا رہی تھی۔ دوسری طرف ماریہ صبا کو مہندی لگا رہی تھی اور رابعہ دریہ کو۔ باقی بھی اردگرد بیٹھیں مہندی لگتے دیکھ رہی تھیں۔

''یار کچھ بولو نا ایسے مزا نہیں آ رہا۔'' عائشہ بھی ایک دم بور ہونے لگی تھی۔

''کل جن لوگوں نے اپنے گلے کے سروں کو زحمت نہیں دی تھی وہ آج گائیں گی۔'' لائبہ نے کہا تو سبھی لڑکیوں نے ہاں میں ہاں ملائی۔

''عاصمہ شروع کرے اس کی آواز اچھی ہے۔'' رمشاء بھابی نے کہا تو سبھی کے اصرار پر اسے گانا ہی پڑا۔

''بابل کی دعائیں لیتی جا
جا تجھ کو سکھی سنسار ملے''

عاصمہ نے تان اڑائی تھی سبھی متوجہ ہوئی تھیں۔

میکے کی کبھی نہ یاد آئے
سسرال میں اتنا پیار ملے

شہوار کا دل ایک دم کسی نے مٹھی میں بھینچا تھا اس نے ضبط سے لب دانت تلے دبا لیے اس لمحے اسے شدت سے کسی بہت اپنے کی کمی محسوس ہو رہی تھی۔ میکے کے نام پر اس کے پاس صرف تابندہ بی کے علاوہ اور کوئی حوالہ نہ تھا۔

نازوں سے تجھے پالا میں نے
کلیوں کی طرح پھولوں کی طرح
بچپن میں جھلایا ہے تجھ کو
بانہوں نے میری جھولوں کی طرح
میرے باغ کی اے نازک ڈالی
تجھے ہر پل نئی بہار ملے

عاصمہ کی آواز کا اثر تھا یا گیت کے بولوں کا شہوار کی آنکھیں گیلی ہونے لگیں تھیں۔

جس گھر سے بندھے ہیں بھاگ تیرے
اس گھر میں سدا تیرا راج رہے
ہونٹوں پر خوشی کی دھوپ کھلے
ماتھے پر خوشی کا راج رہے
کبھی جس کی جوت نہ ہو پھیکی
تجھے ایسا روپ سنگھار ملے

گیت کے بول ایسے تھے کہ شہوار بہت ضبط کے باوجود اپنے آنسوؤں کو نہ روک پائی تھی۔ اس کے آنسو جیسے ہی گرے تھے شائستہ نے فوراً دیکھا تھا۔

''ارے تم تو رو رہی ہو۔'' شائستہ نے ایک دم ساتھ لگا لیا تو عاصمہ خاموش ہو گئی۔ شہوار کے اندر تو گویا طوفان اٹھا تھا وہ شدت سے رو رہی تھی۔

''کیا ضرورت تھی اتنا دکھی گانا گانے کی۔'' لائبہ بھابی نے فوراً ٹوکا' سبھی اٹھ کر فوراً شہوار کے قریب آ بیٹھی تھیں انا بھی پاس آ گئی تھی۔ شائستہ کے کندھے سے جدا کیا تو وہ اس کے ساتھ لگ کر رونے لگی تھی۔

''ارے بس کرو یار! سب کو رلاؤ گی۔'' عائشہ بھی روہانسی ہو گئی تھی۔

''یہ سارا قصور عاصمہ کا ہے اس نے چن کر یہ رونے دھونے والا گیت گانا شروع کر دیا تھا' کل گاتی ہمارے بھی بہانے سے دو چار آنسو نکل آتے۔'' ماریہ نے ماحول کو خوشگوار کرنے کے لیے عاصمہ کو ڈانٹا۔

''لو بھئی میرا کیا قصور خود ہی تو کہا تھا گانا گاؤ۔''

''یہ تو نہیں کہا تھا لے کے بچی کو رلا ہی دو۔'' انیقہ نے بھی ڈانٹا۔ انا بہت محبت سے اس کا سر تھپتھپاتے تسلی دے رہی تھی۔

چند منٹ بعد وہ سنبھل گئی مگر رونے سے چہرہ سرخ ہو چکا تھا۔
"اب کوئی کچھ نہیں گائے گا' ورنہ ہماری دلہن پھر رو پڑے گی۔" صبا نے فوراً وارننگ دے دی۔
"بڑی فکر ہے نند کو بھاوج کی۔" رمشاء نے چھیڑا۔
"تو کیوں نہ ہو' میرے سب سے پیارے بھیا کی پیاری سی دلہن ہے۔ اتنے ارمانوں سے ہم بیاہ کر لے جا رہے ہیں' کبھی بھی آنکھ میں آنسو نہ آنے دیں گے ہم ان شاء اللہ۔" صبا نے بہت محبت سے شہوار کو دیکھتے کہا تھا۔
"دلہن سے بھی پوچھ لو اس کے بھی کچھ ارمان ہیں یا نہیں۔" رابعہ سے مہندی لگواتی دریہ نے چوٹ کی۔
"ہماری دلہن شرم وحیا اور رکھ رکھاؤ والی ہے' وہ ہر آئے گئے کے سامنے اپنے جذبات وارمانوں کی نمائش نہیں لگائے رکھتی۔" لائبہ بھابی کو دریہ کی چوٹ ایک دم بُری لگی تو فوراً جواب دیا۔
دریہ "ہونہہ" کہہ کر پھر سے اپنی مہندی میں مشغول ہو گئی تھی۔
"فٹافٹ شہوار کے مہندی لگائیں پھر میں بھی لگواؤں گی۔" انا نے کہا تو سب دوبارہ مہندی کی طرف متوجہ ہو گئی تھیں۔
"ہاں بھئی جلدی کرو' ابھی یہاں ایک لائن لگی ہوئی ہے۔ سب کو اچھی اچھی مہندی لگانی ہے' جلدی ہاتھ چلاؤ گی تو باقی لوگوں کی بھی باری آئے گی نا۔" عائشہ نے بھی کہا تو سبھی کو اپنے اپنے بہت سارے کام یاد آنے لگے تھے جو بارات آنے سے پہلے تک مکمل کرنے تھے۔



صبح کا دن بڑی افراتفری میں طلوع ہوا تھا' شاہ زیب صاحب نے شادی فنکشنز ارینج کرنے والوں کو بلوا رکھا تھا جو پچھلے تین دن سے حویلی کے ساتھ کھلی ہموار زمین پر بارات کا ارینج کر رہے تھے۔
اسٹیج لائٹنگ اور ساری جگہ پر بچھا قالین کہیں بھی کوئی کمی نہیں رہنے دی تھی' ارینجمنٹ کو دو حصوں میں تقسیم کیا گیا تھا خواتین کے لیے علیحدہ اور مردوں کے لیے علیحدہ' اسی طرح کھانے وغیرہ کا بھی خصوصی انتظام تھا۔ بڑے روایتی سے ماحول میں شادی ہو رہی تھی' بارات کی روانگی کا وقت پانچ بجے کا تھا۔ حویلی کے اندر ایک افراتفری سی تھی' کیونکہ رخصتی کے بعد سبھی لوگوں نے شہر روانہ ہونا تھا اور کل ولیمہ میں شرکت کرنی تھی' یہاں موجود بھی لوگ اسی کے مطابق تیار ہو رہے تھے' صبح ناشتا لیٹ ہوا تھا پھر دوپہر کے کھانے کے بعد سبھی کو تیار ہونے کا الٹی میٹم مل گیا تھا۔
خواتین میں سے جو جو تیار ہوتی جا رہی تھیں وہ پنڈال میں خواتین والے حصے کی طرف آ رہی تھیں۔ انا نے آف وائٹ سوٹ پہنا تھا' جس پر نگینوں کا بہت ہی خوب صورت کام تھا' وہ تیار ہونے کی بعد شہوار کے پاس ہی ٹک گئی تھی' شہوار کو شائستہ بھابی تیار کر رہی تھیں۔
"شائستہ! جاؤ تم ایسا کرو جلدی تیار کرو پھر انا کے ساتھ دلہن کو ادھر پنڈال میں لے آنا۔ بارات بس نکلنے والی ہے یہاں سے پورے گاؤں کا چکر لگا کر واپس پنڈال میں آ جائے گی' نکاح تو ہونا نہیں ہے باقی رسمیں بھی بابا صاحب کی مرضی کے مطابق ہوں گی سو تم لوگ جلدی لے آنا' ٹھیک ہے۔" عائشہ تیار تھی فوراً شہوار کے کمرے میں آئی تھی بطور خاص ہدایت دینے۔
"تیار ہی ہے' بس زیور وغیرہ سیٹ کرنا ہے۔" شائستہ بھابی نے کہا تو عائشہ ایک دو اور ہدایتیں دے کر چلی گئی۔
کچھ دیر بعد شہوار مکمل تیار تھی' شائستہ بھابی نے اپنی تمام مہارت اور محنت استعمال کی تھی۔ لباس زیور' میک اپ کی مہارت نے شہوار کو اس قدر حسین بنا ڈالا تھا کہ انا بے اختیار اس سے چمٹ گئی تھی۔
"شہوار رئیلی تم بہت پیاری لگ رہی ہو' میں نے اپنی زندگی میں آج تک اتنی پیاری کوئی دلہن نہیں دیکھی۔" اس نے بے اختیار اس کے رخسار کو چوم لیا تھا۔
شہوار بہت زیادہ کنفیوز اور نروس ہو رہی تھی' صبح سے گاہے بگاہے وہ کئی بار رو چکی تھی' اب بھی انا کے الفاظ پر سمٹ سی گئی تھی۔
"مجھے بہت ڈر لگ رہا ہے۔" اس نے انا کے جواب میں کہا تو انا ہنس دی۔
"بھئی ڈر کس بات کا' سبھی لڑکیوں کی شادیاں ہوتی ہیں۔" شائستہ بھابی نے سامان سمیٹتے کہا تو شہوار نے لب دانت تلے دبا لیے۔
"کچھ نہیں ہوگا' ڈونٹ وری۔ مصطفیٰ بھائی بہت نائس ہیں' وہ تو تمہارا یہ روپ دیکھ کر ہی سب بھول جائیں گے اور گھونگھٹ اٹھاتے ہی پٹ سے گر جائیں گے۔" انا کو شرارت سوجھ رہی تھی جبکہ شہوار از حد پریشان تھی۔
"میں کسی کو بلواتی ہوں پھر ہم شہوار کو باہر لے چلتے ہیں۔" شائستہ سامان سمیٹ کر چلی گئی۔
شہوار مسلسل ہاتھ مسل رہی تھی' اس کے ہاتھوں پر لگی مہندی کا رنگ بہت گہرا آیا تھا' ہاتھ پاؤں سج سے گئے تھے اور اوپر سے یہ دلہناپے کی سج دھج۔

''میں مصطفیٰ کے ساتھ کئی بار زیادتی کر چکی ہوں میں بہت ڈر رہی ہوں' پتا نہیں کیا ہوگا۔'' شہوار کا وہی ڈر تھا' انا نے گھورا۔

''کچھ نہیں ہوگا' کہہ تو رہی ہوں' مصطفیٰ بھائی کوئی کم عقل' کم فہم انسان نہیں ہیں جوان چھوٹی چھوٹی باتوں کو بنیاد بنا کر بدلہ لینگے' ہی از آ نائس مین۔ وہ سب سمجھتے ہیں کچھ نہیں ہوگا۔''

''اسی بات کی تو شرمندگی ہے' ہمیشہ مصطفیٰ کے سامنے اس رشتے سے انکار کیا اور اب کس منہ سے سامنے جاؤں گی۔'' اس کی پریشانی بے جا نہ تھی۔

''او کے آسان سا حل ہے' جیسے ہی مصطفیٰ بھائی سے سامنا ہو گا تم فوراً معافی مانگ لینا۔ دیکھو جو بھی ہوا جیسے بھی ہوا' نہ تم غلط ہو اور نہ ہی وہ۔ تم حالات سے مجبور تھیں تمہاری جگہ کوئی بھی لڑکی ہوتی جس کے نزدیک اپنی عزت اور خاندان کا وقار اہم ہوتا ہے وہ یقیناً ایسا ہی ری ایکٹ کرتی' او کے۔'' انا نے ہاتھ تھام کر سمجھایا تو وہ سر ہلا گئی تھی۔

''اب گلٹی فیل کرنا بند کرو' مکمل طور پر اعتماد کے ساتھ سب کو ہینڈل کرو' یہ تمہاری زندگی کا سب سے اہم دن ہے بلکہ اچھی اچھی باتیں سوچو' ہوں......'' شہوار نے ایک گہرا سانس لیا۔

کچھ دیر بعد شائستہ بھابی نے آ کر بتایا تھا کہ بارات پنڈال میں پہنچ چکی ہے' انہوں نے زاہد بھائی کو بلوا لیا تھا وہ سب شہوار کو بھی ادھر ہی لے آئے تھے۔

گاؤں ہونے کے باوجود بہت زبردست ارینجمنٹ کیا گیا تھا' ذرا بھی احساس نہیں ہو رہا تھا کہ وہ لوگ کسی گاؤں کی شادی اٹینڈ کر رہے ہیں۔ شہوار کو وہ سیدھا اسٹیج پر ہی لے آئی تھی مرد و خواتین کا علیحدہ علیحدہ انتظام تھا تو شہوار کو پردے میں رکھنے کی بجائے ویسے ہی بٹھا دیا تھا۔ انا مسلسل ساتھ تھی ولید کی کال آئی تو وہ اٹھ کر باہر آ گئی تھی۔

''خیریت......؟'' ولید باہر کھڑا تھا فوراً متوجہ ہوا تھا' اچھا خاصا ڈیسنٹ لگ رہا تھا ولید۔

''ہاں خیریت ہی ہے' تم بتاؤ واپسی کا کیا پروگرام ہے؟''

''جیسا سب کریں گے وہی ہم بھی دیکھ لیں گے۔'' یہاں مردوں کی آمد و رفت تھی' دوپٹہ سر پر جمائے اس نے کہا۔

''مصطفیٰ کہہ رہا تھا کہ ہم لوگ اس کے ساتھ جائیں گے' احسن کو میں نے کہہ دیا ہے وہ باقی لوگوں کے ساتھ گاڑی لے آئے گا' تم ہمارے ساتھ جاؤ گی ٹھیک ہے۔'' ولید نے اپنا پروگرام بتایا۔

''او کے' یہ تو بہت اچھی بات ہوگی شہوار تو پہلے ہی بہت پریشان ہے اس طرح اسے تسلی ہوگی۔'' وہ ایک دم خوش ہو گئی تھی۔

ولید نے ذرا بغور دیکھا تو آف وائٹ سوٹ میں وہ بہت ہی دلکش لگ رہی تھی' اس وقت وہ دونوں جہاں کھڑے تھے وہ مردوں کی گزرگاہ کی جگہ تھی۔ ولید محسوس کرتے فوراً اس کا ہاتھ پکڑے آگے بڑھا۔

''کیا ہوا؟'' وہ سمجھ نہیں پائی تھی چونک گئی تھی' ولید اسے قدرے فاصلے پر پرسکون سی جگہ پر لے آیا تھا' یہاں دونوں اطراف درختوں کی روتھی حویلی کے باہر کا بیرونی احاطہ تھا۔

''رستے میں کھڑے تھے اچھا نہیں لگ رہا تھا۔'' ولید نے ہاتھ چھوڑا۔ انا نے اردگرد دیکھا یہاں کوئی بھی نہ تھا' وہ دونوں وہاں چلنے لگ گئے تھے۔

''ان لوگوں کا گاؤں بہت ہی پیارا ہے' ہم کل گاؤں کی سیر کرنے گئے تھے تو عائشہ' صبا نے بہت سی جگہیں دکھائی تھیں۔'' انا نے کہا ویسے بھی اس کا موڈ آج بہت خوشگوار تھا' ولید مسکرا دیا۔

''چلو آ دَ پھر واک کر لیتے ہیں۔'' اس نے آفر کی۔

''اتنی اونچی ہیل پہن کر وہ بھی گاؤں کے رستوں پر چلنا' توبہ کریں۔'' اپنی ہیل ولید کے سامنے کی' ولید نے اسے بغور دیکھا۔ اس کے دل میں عجیب سی کیفیت پیدا ہوئی تھی۔

''میں سوچ رہا ہوں کہ عام روٹین میں تو تم اچھی خاصی لگتی ہو اس وقت کیا اوٹ پٹانگ حلیہ بنا رکھا ہے۔'' ولید نے کہا تو وہ چونکی' اس نے فوراً اپنے کپڑوں کی طرف دیکھا۔

''کیا مطلب؟'' وہ پریشان ہوئی۔

وہ تو بطور خاص شائستہ بھابی سے تیار ہوئی تھی' بال بھی بہت اچھے سے سیٹ کرائے تھے سبھی نے اس کی خوب تعریف کی تھی۔

''بالکل بھوتنی لگ رہی ہو۔'' ولید سنجیدہ تھا۔ ''ضرورت کیا تھی اتنا تیار ہونے کی؟''

''خوامخواہ...... میں اتنی پیاری لگ رہی ہوں' یہ آف وائٹ فراک مجھ پر اتنا سوٹ کر رہا ہے سبھی تعریفیں کر رہی تھیں۔ شائستہ بھابی نے اتنے پیار سے

تیار کیا ہے مجھے۔'' وہ ایک دم بُرا مان گئی۔

''میڈم ہم گاؤں کی شادی اٹینڈ کر رہے ہیں' یہ تمہارا شہر نہیں ہے جہاں لڑکیوں کا اوٹ پٹانگ حلیہ بھی ان کا فیشن کاؤنٹ ہوتا ہے۔''

''ایویں بلاوجہ ہی ڈانٹ رہے ہیں' آپ ذرا مصطفیٰ بھائی کی فیملی کی باقی خواتین کو آج کے حلیے میں دیکھ لیں ذرا اتنی ایڈوانس لگ رہی ہیں' مجھے قطعی احساس نہیں ہو رہا کہ میں ایک گاؤں کی شادی اٹینڈ کر رہی ہوں' ویسے اس حلیے میں خرابی کیا ہے اتنی اچھی تو لگ رہی ہوں۔''

''سب سے زیادہ خرابی یہ ہے کہ تم حد سے زیادہ نمایاں ہو رہی ہو۔'' ولید نے کہا تو وہ قدرے ریلیکس ہوئی تھی ورنہ وہ تو پریشان ہی ہو گئی تھی۔ ''کیا ضرورت تھی اتنے اہتمام سے تیار ہونے کی۔''

''توبہ میں تو ڈر ہی گئی تھی کہ کہیں واقعی تو بہت بُری نہیں لگ رہی' میری عزیز از جان دوست کی شادی ہے' میں نے تو بطور خاص یہ سب کیا ہے' سب کو پتا تو چلے کہ میں شہوار کی اکلوتی دوست ہوں۔''

''اُف..... خواتین کا یہ شو آف والا انداز بہت زہر لگتا ہے مجھے۔'' ولید نے کہا تو وہ چونکی اسے ایک دم لگا کہ ولید خوامخواہ باتوں میں الجھا رہا ہے۔ اس نے اردگرد دیکھا مغرب کا وقت تھا' اندھیرا بڑھ رہا تھا۔

''چلیں۔''

''کیوں یہاں رکنا بُرا لگ رہا ہے۔'' ولید نے اس کی آنکھوں میں جھانکا۔

ہلکے پھلکے رنگوں سے سجی آنکھیں اس کے چہرے کی دلکشی کو بڑھا رہی تھیں' ولید کے دیکھنے پر وہ فوراً نگاہیں جھکا گئی تھی۔

''نہیں..... وہاں شہوار ویٹ کر رہی ہوگی' وہ آج بہت کنفیوژ ہو رہی تھی۔ کہہ رہی تھی کہ اس کے پاس ہی رہوں' آپ کی کال آئی تو اٹھ آئی تھی۔'' اس نے دھیمے سے کہا۔

''اوکے چلو۔'' ولید فوراً واپس پلٹا تھا۔ انا بھی ساتھ چل رہی تھی اونچی ہیل میں اس کے قدم ایک دو بار لڑکھڑائے تو ولید نے ہاتھ تھام لیا تھا' انا کو لگا اس کے دل کو سکون سا مل گیا ہے۔

ولید کی یہ توجہ' اس کے ساتھ یہ چند لمحے گزارنا' اسے سب بہت اچھا لگ رہا تھا۔ اگر دل کے اندر اٹھتی آوازوں سے خوفزدہ نہ ہو جاتی تو شاید ان لمحوں کو اور بھی شدت سے محسوس کرتی۔ وہ دونوں چلتے ہوئے پنڈال کی طرف آ گئے تھے۔

''پیکنگ وغیرہ ابھی دیکھ لو' احسن کی گاڑی میں بیگ رکھوا لینا۔ ہمیں تو مصطفیٰ کے ساتھ ہونا ہے' مصطفیٰ کے ہاں جا کر دیکھیں گے کہ کیا کرنا ہے مزید وہاں رکیں یا گھر چلیں۔'' ولید نے اس کا ہاتھ چھوڑتے کہا تو وہ دھیمے سے سر ہلا گئی تھی۔ ولید کہہ کر چلا گیا تو وہ مسکراتی ہوئی پلٹی تھی مگر وہاں سے حماد کو نکلتے دیکھ کر ٹھٹک گئی تھی' حماد بھی شاید اسے ولید کے ساتھ دیکھ کر رکا تھا۔

''ہیلو۔'' حماد نے مسکرا کر کہا تو وہ محض سر ہلا گئی تھی' وہ جانے کو پلٹی تھی۔

''یہ آپ کے فیانسی ہیں' مصطفیٰ بھائی کے دوست ولید۔'' حماد کہہ رہا تھا وہ رک گئی تھی' ٹھٹک کر اسے دیکھا۔

''مصطفیٰ بھائی نے بتایا تھا۔'' اس کی حیرانی پر اس نے وضاحت دی۔

''سنیئے۔'' وہ جانے لگی تو اس نے روکا تھا' وہ پھر رک گئی۔

''میں کبھی کسی سے اتنا امپریس نہیں ہوا مگر آپ کو ولید کے ساتھ کھڑے دیکھ کر جیلسی فیل ہو رہی ہے کیونکہ آج آپ بہت ہی پیاری لگ رہی ہیں۔'' وہ کہہ کر تیزی سے چلا گیا تھا۔

انا کو اس کے الفاظ پر ایک دم ناگواریت کا احساس ہوا تھا' اس نے بختی سے مٹھیاں بھینچ لی تھیں۔ اسے ایک دم ولید کی بات یاد آ گئی تھی واقعی ٹھیک ہی تو وہ کہہ رہا تھا اسے بھلا کیا ضرورت تھی اس قدر اہتمام سے تیار ہونے کی۔ اندر ہی اندر کلستے ہوئے وہ پھر سے شہوار کی طرف بڑھی آئی تھی جو شدت سے اس ہی کی منتظر تھی۔



بارات نے رخصت ہو کر چونکہ شہر جانا تھا تین چار گھنٹوں کا سفر تھا سو بابا صاحب کی ہدایت کے مطابق لمبی چوڑی رسموں میں پڑنے کے بجائے کھانے کے فوراً بعد ٹھیک آٹھ بجے رخصتی کا شور بلند ہو گیا تھا' شہوار کو بڑی سی چادر اوڑھا دی گئی تھی۔

مصطفیٰ کو عورتوں والے حصے میں شہوار کے برابر میں اسٹیج پر بٹھایا گیا تھا' رسموں میں صرف دودھ پلائی اور جوتا چھپائی کی رسم ہوئی تھی' جو مصطفیٰ کی کزنز اور انا وغیرہ نے کی تھی سبھی کو بھاری بھرکم نیگ ملا تھا' کیمرہ مین اور موی میکر باقاعدہ تصاویر لے رہے تھے۔

لڑکیاں تو اور بھی کچھ رسمیں کرنا چاہتی تھیں مگر بابا صاحب کے سخت آرڈر کے بعد فوراً رخصتی کا عمل ادا کیا گیا اور رخصتی کے وقت شہوار تابندہ بی سے گلے لگتے ہی شدت سے رو پڑی تھی۔

''دل میں کوئی بھی بدگمانی مت لانا' میں نے اپنی زندگی میں بہت فیئر ہو کر تمہارے ساتھ اس تعلق کو نبھایا ہے' میں اپنے ساتھ بُرا کر سکتی ہوں مگر تمہارے لیے نہیں۔ تم سکندر کی اولاد ہو اور آج سکندر کا وعدہ پورا کر دیا ہے' ہمیشہ خوش رہنا۔ مصطفیٰ بہت اچھا لڑکا ہے' تم بہت سکھی رہو گی' اگر میری طرف سے کوئی کمی بیشی یا کوتاہی رہ گئی ہو تو معاف کر دینا۔'' اس کے گلے لگتے تابندہ بی دھیمے سے کہہ رہی تھیں۔ ماں نے زبردستی شہوار کو ان سے جدا کیا تھا' شائستہ بھابی کی ہدایتیں ساتھ ساتھ تھیں۔

''رو نہیں' میک اپ خراب ہو جائے گا۔'' مگر اس کے آنسو تھمنے میں ہی نہیں آ رہے تھے' بابا صاحب نے اسے بازو کے حصار میں رکھتے بیٹی کی طرح سنبھالا تھا۔ وہ جو کل سے شدت سے باپ کی کمی محسوس کر رہی تھی اسے ایک دم لگا وہ کسی گھنی چھاؤں کے حصار میں آ گئی ہے۔ اتنے سارے لوگ تھے اس کو سنبھالنے والے' اس کے دل کو کچھ ڈھارس ہوئی تو آنسو بھی سمٹنے لگے۔

دلہا کی کار کی ڈرائیونگ سیٹ پر ولید موجود تھا' انا بھی بیگ احسن بھائی کے حوالے کر کے شہوار کے ساتھ آ بیٹھی تھی' دوسری طرف مہر النساء خاتون تھیں' جو سسکیاں بھرتی شہوار کو ساتھ لگا کر تسلی دے رہی تھیں۔ رخصتی ہوتے ہوتے بھی نو بج گئے تھے' دلہا دلہن کی گاڑی روانہ ہوئی تو باقی لوگ بھی اپنا اپنا سامان سمیٹ کر گاڑیوں میں آ بیٹھے تھے۔

رابعہ اور ہادیہ حویلی کے اندر سے اپنا اپنا بیگ لیے باہر آئیں تو عباس منتظر تھا۔

''دوسری خواتین دوسری گاڑی میں جا چکی ہیں' آپ دونوں ادھر آ جائیں۔'' عباس نے کہا تو وہ گاڑی کی طرف آ گئی تھیں' گاڑی کی پچھلی سیٹ پر صبا اور عائشہ موجود تھیں' ہادیہ بھی ساتھ ٹک گئی تھی۔

''تم آگے بیٹھ جاؤ۔'' ہادیہ نے فرنٹ سیٹ کی طرف اشارہ کیا تو وہ چونکی' نجانے کس کی گاڑی تھی ڈرائیونگ سیٹ پر کون ہو گا وہ جھجکتے ہوئے بیٹھ گئی تھی۔ عباس ان کو بٹھا کر اندر چلا گیا تھا اور پھر کچھ دیر بعد عباس ہی ڈرائیونگ سیٹ پر آ کر بیٹھا تو رابعہ قدرے پرسکون ہوئی ورنہ وہ الجھتی رہی تھی کہ نجانے کس کی گاڑی میں عباس بٹھا گیا ہے۔

''کیسا لگا آپ دونوں کو آج کا یہ فنکشن؟'' گاڑی جیسے ہی روانہ ہوئی تو عباس نے دونوں سے پوچھا۔

''بہت زبردست سر! ہم نے بہت انجوائے کیا۔'' ہادیہ نے فوراً جواب دیا۔

''مگر لگتا ہے رابعہ نے انجوائے نہیں کیا۔'' عباس نے اس کی خاموشی پر کہا۔

''نہیں سر! مجھے بھی بہت اچھا لگا' میں نے پہلی بار کسی گاؤں کی شادی اٹینڈ کی تھی مگر قطعی فیل نہیں ہوا کہ یہ کسی گاؤں کی شادی تھی' بہت اچھا ریسپشن اور ارینجمنٹ تھا یہاں۔'' رابعہ نے بھی مسکرا کر کہا تو عباس نے مسکرا کر دیکھا مگر ٹھٹکا تھا۔

ہمیشہ یہ لڑکی چادر لپیٹے سادہ سے حلیے میں دکھائی دی تھی مگر آج لائٹ پنک کلر کے کام والے جوڑے میں ہلکے پھلکے میک اپ میں بہت ہی پیاری لگ رہی تھی۔ سر پر سوٹ کے ہمرنگ دوپٹہ تھا ہاتھوں پر مہندی سجی ہوئی تھی۔

عباس پہلی بار اس کو اس روپ میں دیکھ کر چونک گیا تھا' وہ بمشکل اپنی نگاہیں اس کے وجود سے ہٹا پایا تھا۔

''یہ لڑکی اپنے اندر ایسی اٹریکشن بھی رکھتی ہو گی۔'' وہ حیرت زدہ تھا۔

وہ بڑے رکھ رکھاؤ والے انداز میں سیٹ پر موجود تھی' عائشہ اور صبا سے کافی بے تکلفی ہو چکی تھی سو چاروں کوئی نہ کوئی بات کرتی رہی تھیں اور عباس نہ چاہتے ہوئے بھی گاہے بگاہے اس پر نگاہ ڈالنے پر مجبور ہوتا رہا تھا۔ وہ کوئی نظر باز' دل پھینک انسان تو نہ تھا' اس کا اپنا ایک بیٹا تھا ایک پریکٹیکل لائف گزار رہا تھا مگر نجانے اس لڑکی میں ایسی کون سی دلکشی تھی جو نگاہ بار بار اس کے وجود کی طرف اٹھ رہی تھی۔

عادلہ کے بعد تو ویسے بھی وہ عورت ذات سے مکمل طور پر متنفر ہو چکا تھا مگر اب رابعہ کو دیکھتے ایک عرصہ بعد اس کے دل دماغ پر چھائی کثافت مٹنے لگی تھی۔

''سفر بہت لمبا ہے آپ لوگ آرام سے سو سکتی ہیں۔'' اپنی ہی نگاہ کی بے ایمانی سے الجھ کر عباس نے فوراً گاڑی کی لائٹس آف کر دی تھیں' کسی نے کوئی اعتراض نہ کیا بلکہ سبھی تھکی ہوئی تھیں۔ عباس پرسکون انداز میں گاڑی ڈرائیو کر رہا تھا مگر رابعہ کے وجود سے اٹھتی ہلکی سی کلون کی مہک بار بار اس کی توجہ کو منتشر کرنے کا سبب ضرور بن رہی تھی۔

❁......❁......❁

شہوار کے آنسو خشک ہو گئے تھے ماں جی کی محبت اور انا کی حوصلہ دیتی باتیں وہ قدرے پرسکون تھی۔ وہ فی الحال آنے والے لمحات سے متعلق کچھ بھی سوچنا نہیں چاہتی تھی' ڈرائیونگ سیٹ پر موجود ولید اور ساتھ بیٹھے مصطفیٰ مسلسل کوئی نہ کوئی بات کرتے رہے تھے' انا اور مہر النساء بھی ان کی گفتگو میں شامل رہی تھیں۔

سفر کافی لمبا تھا بیٹھے بیٹھے سر جھکائے بھاری جوڑے اور میک اپ میں اب شہوار کی کمر تختہ ہو چکی تھی' شروع میں تو وہ روتی رہی تھی مگر اب تو رونا بھی نہیں آ رہا تھا۔ ذہن دوسری طرف ہو چکا تھا وہ آنے والے لمحات کو سوچ سوچ کر الجھ رہی تھی اوپر سے حلق خشک ہو رہا تھا' سارے رستے ماں جی' انا دونوں گاہے بگاہے اسے پانی کا پوچھتی رہی تھیں مگر وہ ہر بار انکار کر دیتی تھی۔ وہ لوگ شہر میں داخل ہو چکے تھے' گھر سے ابھی کافی فاصلے پر تھے۔

''مجھے پانی پینا ہے' بہت پیاس لگ رہی ہے۔'' اس نے انا کو آہستگی سے کہا۔

''مصطفیٰ بھائی پانی کی بوتل تو دے دیں۔'' انا نے کہا۔

''پانی ختم ہو چکا ہے' انتظار کریں آپ کوئی سی این جی اسٹیشن دیکھتے ہیں تو لے لیتے ہیں۔ گھر پہنچنے میں تو ابھی ٹائم لگے گا۔''

''اوہ...... شہوار کو پیاس لگ رہی تھی۔'' انا نے کہا تھا' مصطفیٰ نے چادر میں سر جھکائے وجود کو دیکھا۔

''انتظار...... ابھی یہاں نزدیک کوئی دکان نہیں' ارینج کر دیتے ہیں۔'' تبھی کوئی بائیک ان کے پاس سے تیزی سے گزری تھی۔

''جب سے ہم شہر کی حدود میں داخل ہوئے ہیں' یہ بائیک تب سے آگے پیچھے ہے' نجانے ڈرائیونگ سینس ہی نہیں ہے ان کو' ابھی گاڑی ٹکرا جاتی تو سارا الزام ہم پر آنا تھا۔'' ولید نے کچھ تلخی سے کہا۔

''ہاں نوٹ تو میں بھی کر رہا ہوں' اب کی بار ایسا کریں تو ان کو کراس کر کے گاڑی رکوا لینا پھر پوچھوں گا مسئلہ کیا ہے۔'' مصطفیٰ نے بھی کہا تھا۔

''دفع کرو' خوامخواہ الجھنے کی کیا ضرورت ہے۔ آج کل کے نوجوانوں کو کہاں اثر ہے' ون ویلنگ کرنے کا شوق ایسا ہے کہ نہ اپنی جان کی پروا ہے اور نہ ہی کسی اور کی۔'' ماں جی نے منع کرتے کہا۔

''بائیک پر میرا خیال ہے دو نوجوان ہیں حلیے تو دکھائی نہیں دیئے مگر چادریں اوڑھ رکھی ہیں دونوں نے۔'' ولید نے کہا۔

''تم ذرا آگے جو بھی سی این جی آتا ہے گاڑی روکنا۔'' مصطفیٰ نے کہا تو ولید نے سر ہلا دیا۔

''دس منٹ بعد ایک سی این جی کے پاس آ کر ولید نے گاڑی روکی تھی۔''

''گاڑی کے دروازے بند کر لیں' ہم آتے ہیں۔'' مصطفیٰ اور ولید دونوں اتر گئے تھے' مصطفیٰ روایتی دلہا کے روپ میں تھا شیروانی پہن رکھی تھی سر پر کلاہ تھا جو گاڑی میں بیٹھتے ہی اتار دیا تھا۔

''اور لائٹس بھی بند کر لیں۔'' مصطفیٰ نے مزید کہتے دروازہ بند کر دیا تھا' انا نے آگے ہو کر لائٹس آف کر دی تھیں اور ساتھ ہی دروازے بھی لاک کر دیئے تھے۔

''تم رکو میں لے آتا ہوں۔'' سی این جی پر بہت رونق نہیں تھی' لائٹس روشن تھیں اور ایک طرف گارڈز چکر لگا رہا تھا' گارڈ کے کندھے پر رائفل تھی تبھی وہ بائیک ان کے پاس سے تیزی سے گزری تھی' مصطفیٰ کے تیور بگڑے تھے۔

''نجانے کیا مسئلہ تھا ان نوجوانوں کو۔'' وہ گاڑی کے دروازے سے ٹیک لگا کر کھڑا ہو گیا تھا' ولید سی این جی کی ٹک شاپ کی طرف چلا گیا تھا۔

مصطفیٰ ارد گرد دیکھ رہا تھا تبھی وہ ہی بائیک واپس ان کے پاس سے گزری تھی اس سے پہلے کہ مصطفیٰ کچھ سمجھتا بائیک کی پچھلی طرف بیٹھے آدمی نے اپنی چادر سے پسٹل نکال کر ان کی گاڑی پر فائر کھول دیئے تھے' خواتین کی چیخیں ایکدم بلند ہوئی تھیں۔ ولید فائرنگ کی آواز سن کر فوراً بھاگا تھا' گارڈ نے بھی فائر کیے تھے مگر وہ نوجوان کسی کو بھی موقع دیئے بغیر زن سے بائیک بھگا کر لے گئے تھے۔ ولید گاڑی تک پہنچا تو ایکدم ساکت ہو گیا تھا۔

''مصطفیٰ......'' وہ چیخا تھا۔ وہ فوراً زمین پر گرے مصطفیٰ کی طرف لپکا تھا۔

(ان شاء اللہ باقی آئندہ ماہ)



# ٹوٹا ہوا تارا...... سمیرا شریف طور

## 〈گزشتہ قسط کا خلاصہ〉

شہوار کی آنکھوں میں آنسو دیکھ کر مصطفیٰ کڑے انداز میں دریہ سے استفسار کرتا ہے اور آئندہ اسے شہوار کی ذات کی تحقیر نہ کرنے کی وارننگ دیتا ہے جس پر دریہ مزید خائف ہو جاتی ہے۔ شہوار کو رخصتی کے لیے تابندہ بوا کے پاس گاؤں لے جایا جاتا ہے وہاں ہر طرف شور وغل اور تیاری دیکھ کر شہوار پھر خوف و خدشات کا شکار ہونے لگتی ہے مصطفیٰ کے ساتھ اپنے ہتک آمیز سلوک پر وہ نہایت شرمندگی محسوس کرتے ہوئے آنے والے وقت پر مضطرب رہتی ہے جبکہ دوسری طرف مصطفیٰ اور ولید شاپنگ کی غرض سے جاتے ہیں تو وہیں ولید کی ملاقات کاشفہ سے ہو جاتی ہے جبکہ مصطفیٰ کاشفہ کو دیکھنے میں ناکام رہتا ہے۔ البتہ ولید کی زبانی اس کی دوستی کا سن کر اسے چھیڑنے سے باز نہیں آتا ولید کے ساتھ انا اور احسن شہوار کی شادی میں شرکت کرتے ہیں۔ انا کے لیے یہ سب خوشگوار ماحول بہت ہی انوکھا ہوتا ہے۔ جبکہ روشی طبیعت کی خرابی کی بنا پر شادی میں شریک نہیں ہو پاتی۔ عباس گاؤں جانے سے پہلے عادلہ کے پاس آتا ہے اور اسے بے ہوش دیکھ کر کلینک لے آتا ہے عادلہ ہوش میں آتے ہی نہایت جارحانہ انداز میں اس کی طرف بڑھتی ہے لیکن عباس اس کے عزائم کو ناکام بنا دیتا ہے۔ مصطفیٰ اور شہوار کی شادی کا ذکر کرتے وہ اسے رہائی کا اذن دیتا ہے۔ دوسری طرف اس کے والدین جلد ہی وہاں پہنچ کر عادلہ کی حالت پر ششدر رہ جاتے ہیں۔ عباس کے خوف سے وہ فی الحال انہیں حقیقت سے لاعلم رکھتی ہے اور اپنے اغوا ہو جانے کی کہانی سناتی ہے۔ جبکہ کاشفہ ان باتوں پر یقین نہیں کرتی۔ عبدالقیوم حلیہ بدل کر ایاز سے ملنے جاتے ہیں اور اسے مصطفیٰ کے عزائم سے آگاہ کرتے شادی کا ذکر بھی کرتے ہیں۔ شہوار کی شادی کا سن کر ایاز سخت اشتعال کا مظاہرہ کرتے عبدالقیوم کے جاتے ہی ملازم کے حلیے میں شہزاد سے مل کر مصطفیٰ کی گاؤں سے واپسی اور دیگر انفارمیشن فراہم کرنے کا کہتا ہے جبکہ شہزاد اس کا ساتھ دینے کو تیار ہو جاتا ہے۔ ہادیہ کے بے حد اصرار پر رابعہ بھی دیگر کولیگ کے ہمراہ مصطفیٰ کی شادی میں شرکت کے لیے گاؤں پہنچ جاتی ہے۔ عباس اسے دیکھ کر انوکھی خوشی محسوس کرتا ہے۔ ہادیہ کو رابعہ کا رشتہ ابوبکر سے طے ہونے کا پتا چلتا ہے جب ہی وہ ابوبکر کے نام پر چونکتی ہے۔ مہندی کے فنکشن میں جہاں سب گہما گہمی میں مصروف ہوتے ہیں وہیں مصطفیٰ تابندہ بوا سے ان کے ماضی کے متعلق دریافت کرتا ہے جس پر وہ سکندر علی کا شناختی کارڈ اس کے حوالے کر دیتی ہیں باقی تمام باتیں مصطفیٰ کو پہلے سے معلوم ہوتی ہیں۔ دیگر تمام رسموں کے بعد شہوار کی رخصتی عمل میں آتی ہے۔ ان کی گاڑی جیسے ہی شہر کی حدود میں داخل ہوتی ہے تو کچھ لوگ باقاعدہ ان کا پیچھا کرتے ہیں جب ہی ولید گاڑی سے باہر نکلتا ہے اور اسی دوران موٹر سائیکل سوار مصطفیٰ کو تنہا دیکھ کر اس پر فائرنگ کر دیتے ہیں۔

## 〈اب آگے پڑھیے〉



''تمہارا کل کا کیا پروگرام ہے؟'' ہادیہ نے اس سے پوچھا تو وہ چونکی تھی اس نے پلٹ کر ہادیہ کو دیکھا۔

''جو تم کہو ویسے میں نے سوچا ہے کہ سیدھا گھر چلیں وہیں سے کل ولیمہ میں شامل ہو جائیں گے۔'' رابعہ نے اپنے خیالات کا اظہار کیا۔

''میں بھی یہی سوچ رہی تھی۔'' ہادیہ نے بھی کہا۔

''ارے آپ دونوں واپس ہمارے ساتھ گھر نہیں چلیں گی؟'' عائشہ نے فوراً پوچھا۔

''پہلے تو یہی سوچ رہی تھی کہ آپ کے گھر چلیں گے مگر اب سوچا کہ ہمارا گھر تو آپ کے رستے میں ہی پڑے گا کیوں نہ وہیں اتر جاؤں، رابعہ کو بھی آپ ڈراپ کر دیں گھر۔'' ہادیہ نے کہا تو رابعہ نے بھی سر ہلا دیا۔

''گھر چلتیں تو مزہ آتا ویسے بھی واپس جاتے جاتے بھی بارہ تو بج ہی جانے ہیں۔'' صبا نے کہا۔

''کوئی بات نہیں ہم کل پھر آ جائیں گی۔'' رابعہ نے کہا تو عباس نے اسے دیکھا۔ رات کی تاریکی میں مسکرا کر بات کرتی یہ لڑکی اپنے پروقار انداز سے کافی اٹریکٹیو لگ رہی تھی۔

''اوکے ٹھیک ہے، جیسے آپ کی مرضی۔'' عائشہ نے بھی ہار مان لی تھی۔ عباس خاموش ہی رہا تھا۔

ہادیہ کا گھر تو رستے میں ہی پڑتا تھا جبکہ رابعہ کا روٹ سے ہٹ کر تھا۔عباس خاموشی سے ڈرائیو کرتا رہا۔



مصطفیٰ کے دائیں کندھے اور بائیں بازو پر گولی لگی تھی۔

ولید فوراً اس کے پاس پہنچا تو شیروانی خون سے رنگین ہو چکی تھی۔

سی این جی اسٹیشن کا گارڈ اور ورکر بھی اکٹھے ہو گئے تھے بائیک تو فائر کرتے ہی بھاگ گئی تھی سبھی فوراً مصطفیٰ کے گرد جمع ہو گئے ایک افراتفری کا عالم برپا تھا۔

''مصطفیٰ......'' ولید مصطفیٰ کو سہارا دیتے بڑی بے قراری سے پکار رہا تھا۔

''مصطفیٰ آر یو آل رائٹ؟'' لہجے میں خوف وہراس سبھی کچھ تھا۔

مصطفیٰ نے بمشکل آنکھیں کھولی تھیں مگر اسے لگ رہا تھا کہ بایاں کندھا اور بازو جسم سے اتر گئے ہیں دوسری طرف ماں جی اور انا بھی گاڑی سے نکل کر اس کے پاس آئی تھیں ماں جی تو ایک دم مصطفیٰ کو دیکھ کر ساکت ہو گئی تھیں۔انا نے فوراً ان کو سہارا دے کر گرنے سے بچایا۔

''میرا بچہ۔'' وہ خوف سے بے ہوش ہو گئیں۔

''مصطفیٰ حوصلہ کرو، ہم ابھی اسپتال لے جاتے ہیں۔''، مصطفیٰ کو آنکھیں بند کرتا دیکھ کر ولی چیخا تھا۔انا ماں جی کو سہارا دیتے واپس اگلی سیٹ پر بٹھا چکی تھی وہ فوراً مصطفیٰ کی طرف جھکی تھی۔

مصطفیٰ کی نبض دیکھی تھم تھم کر چل رہی تھی۔اسپتال میں وہ اکثر ایسے کیسز دیکھتی رہتی تھیں مگر آج کسی اپنے کو اس حالت میں دیکھ کر اس کے ہاتھ پاؤں پھول رہے تھے۔

''بہت بلیڈنگ ہو رہی ہے فوری اسپتال لے جانا ہوگا۔'' خوف زدہ اور کپکپاتی آواز میں کہتے اس نے ولید کو دیکھا تو اس نے فوراً گارڈ کی مدد سے مصطفیٰ کو گاڑی کی پچھلی سیٹ پر بٹھا دیا اور شہوار حیرانی سے سب دیکھ رہی تھی۔

''تم مصطفیٰ کے زخم دیکھو میں اتنی دیر میں کسی اور سے رابطہ کرتا ہوں۔'' وہ فوراً موبائل نکال کر سجاد سے رابطہ کرنے لگا۔جبکہ انا مصطفیٰ کی طرف متوجہ ہوئی تھی۔کندھے اور بازو پر گولیاں لگی تھیں خون تیز رفتاری سے بہہ رہا تھا۔شہوار اس سارے لمحے کو پھٹی پھٹی آنکھوں سے چادر چہرے سے ہٹائے سب دیکھ رہی تھی۔گولیوں کی آواز سنی تھی پھر مصطفیٰ کی تکلیف زدہ چیخ۔وہ تینوں بھی خوف سے چیخی تھیں مگر مصطفیٰ کو اس حالت میں دیکھ کر بے حس وحرکت تھی۔اس نے ڈرتے ڈرتے مصطفیٰ کو چھونا چاہا مگر پھر ہاتھ پیچھے ہٹا لیے۔

''مصطفیٰ......''، مصطفیٰ کو اس کے ساتھ ہی سیٹ پر بٹھا دیا گیا تھا وہ ابھی حواس میں تھا۔آنکھیں بند تھیں مگر تکلیف سے لب بھینچ رکھے تھے۔اس نے بڑی وحشت میں مصطفیٰ کا بازو تھاما تھا۔

''انا......یہ کیسے ہوا؟'' وہ انا سے پوچھ رہی تھی۔

انا کی نگاہ اس کے سجے سنورے روپ پر پڑی تو وہ ایک دم پھوٹ پھوٹ کر رو دی۔آنسو تو شہوار کی آنکھوں سے بھی بہہ رہے تھے مگر اس صورت حال کو دیکھ کر اس کا دماغ بالکل ماؤف ہو گیا تھا۔

''مصطفیٰ......'' انا کو یوں روتے دیکھ کر اس نے بڑی وحشت سے مصطفیٰ کا دایاں بازو تھام کر جھنجوڑا تو مصطفیٰ نے بمشکل اپنی آنکھیں کھولی تھیں۔

کچھ دیر قبل وہ ماں جی اور انا کے درمیان بیٹھی مکمل طور پر چادر کے گھونگٹ میں منہ چھپائے ہوئے تھی مگر اس وقت اس کا چہرہ اس کے سامنے تھا روشن جگمگاتا چہرہ۔

''آپ ٹھیک ہیں نا؟'' آنکھوں میں ہراس تھا آواز کپکپا رہی تھی۔مصطفیٰ نے بمشکل آنکھیں کھولتے وحشت وخوف سے سجا دلہن کی تمام تر سجاوٹ سے مزین چہرہ دیکھا تھا۔

اس نے گردن ہلا کر مسکرانے کی کوشش کرنا چاہی تھی مگر آنکھوں کے سامنے مکمل طور پر اندھیرا چھا گیا تھا۔

”ولید بھائی جلدی کریں پلیز اسپتال لے چلیں۔“ مصطفیٰ کی گردن ایک طرف ڈھلکی تو وہ وحشت سے چیخی۔ ولید گھبرا کر قریب آیا تو انا نے بھی فوراً مصطفیٰ کی کلائی تھامی تھی نبض کی رفتار پہلے سے بھی دھیمی تھی۔

”میں نے سجاد کو کال کی ہے وہ ابھی پہنچ رہا ہے پھر آپ اور آنٹی ان کے ساتھ گھر چلی جایئے گا میں مصطفیٰ کو اسپتال لے جاؤں گا۔“ ولید کہہ رہا تھا وہ ایک دم پھوٹ پھوٹ کر رو دی۔

دل میں لاکھ خفگی و شکوے سہی مگر اس نے مصطفیٰ کو کبھی بھی نقصان اٹھائے دیکھنا نہیں چاہا تھا۔ اس حال میں تو کبھی بھی نہیں۔

”ہم لوگ اسپتال چلتے ہیں اتنی دیر میں سجاد بھائی بھی وہیں پہنچ جائیں گے ولی مزید دیر کی تو بہت نقصان ہو جائے گا۔“ مصطفیٰ کی نبض پر مسلسل ہاتھ رکھے انا نے کہا تو ولید نے فوراً سر ہلاتے ڈرائیونگ سیٹ سنبھالی تھی انا بھی مصطفیٰ کے بائیں طرف بیٹھ گئی تھی۔ دائیں طرف تو ویسے بھی شہوار تھی۔

”شہوار مسلسل خوف زدہ نظروں سے مصطفیٰ کو دیکھ رہی تھی...... ایسا کڑیل، مضبوط اعصاب کا مالک انسان اس وقت بالکل بے بس تھا...... گولیاں گاڑی کے شیشے پر بھی لگی تھیں مگر معجزاتی طور پر وہ تینوں بچ گئی تھیں۔

یہ سب کچھ اس قدر اچانک ہوا تھا کہ کوئی کچھ سمجھ ہی نہیں پایا تھا۔ شہوار نے مصطفیٰ کے خون ابلتے کندھے پر اپنے ہاتھ رکھ دیے تھے انداز ایسا تھا کہ جیسے خون روکنا چاہ رہی ہو اور پھر اچانک اس نے اپنی چادر اتار کر وہ اس کے زخموں پر رکھ دی تھی۔

ولید نے کئی بار مڑ مڑ کر شہوار کو دیکھا۔ انا خود اس قدر بلیڈنگ ہوتے دیکھ کر ہاتھ پاؤں چھوڑ چکی تھی کچھ سمجھ نہیں آ رہا تھا کہ کیا کرے۔ مصطفیٰ کی نبض ہر لمحے بعد دھیمی ہوتی جا رہی تھی۔ ولید گاڑی ڈرائیو کرنے کے ساتھ ساتھ سجاد سے بھی بات کر رہا تھا اسے اسپتال پہنچنے کا کہہ رہا تھا۔ شہوار سر سے پاؤں تک ہل کر رہ گئی وہ مسلسل خوف سے لرزاں تھی۔

کل تک وہ اپنے آپ سے خوف زدہ تھی اور آج مصطفیٰ کو اس حالت میں دیکھ کر اسے لگ رہا تھا کہ اگر اس شخص کو کچھ ہوا تو جی وہ بھی نہیں پائے گی۔ ہر گزرتا لمحہ اس کے وجود سے جان نکالتا جا رہا تھا۔

کبھی وہ اس کے زخموں سے بہتے خون پر اپنی چادر رکھ دیتی تھی اور کبھی مصطفیٰ کے ہاتھ تھام لیتی تھی اور پھر کچھ سمجھ نہ آئی تو مصطفیٰ کے دونوں ہاتھ تھام کر اپنے چہرے سے لگا کر وہ شدت سے رو پڑی تھی اور انا نے ضبط سے دیکھتے ہونٹ کچل لیے تھے۔

مصطفیٰ کے ہاتھوں پر لگا خون اب شہوار کے چہرے پر لگ چکا تھا۔ ولید بہت ریش انداز میں ڈرائیو کر رہا تھا اور کچھ ہی دیر بعد وہ ایک قریبی اسپتال کے سامنے تھے دوسری طرف سجاد بھی پہنچ چکا تھا مصطفیٰ کو فوراً ایمرجنسی میں منتقل کر دیا گیا تھا۔ سجاد کے ساتھ لائبہ شائستہ بھابی ماریہ اور عصمہ تھیں سبھی فوراً شہوار کے پاس پہنچی تھیں۔

ماں جی کی مسلسل بے ہوشی بھی تشویش ناک تھی انا تو ولید کے ساتھ ہی اسپتال کے اندر چلی گئی تھی جبکہ شہوار بڑے لیے دیے انداز میں گاڑی میں ہی بیٹھی رہی تھی۔ ماں جی کو وہ لوگ اندر لے گئے تھے اور ڈاکٹر فوراً طبی امداد دے رہے تھے مگر اس کی بے ہوشی ٹوٹنے کا نام ہی نہیں لے رہی تھی کچھ دیر میں حماد، زاہد بھائی زبیر اور باقی لوگ بھی اطلاع ملتے ہی پہنچ گئے تھے اسپتال میں اچھا خاصا رش ہو گیا تھا۔

ڈاکٹر مصطفیٰ کو فوری آپریشن تھیٹر میں لے گئے تھے پورا ایک گھنٹہ گزرنے کے بعد ماں جی کو تو ہوش آ گیا تھا مگر ان کی حالت ایسی نہ تھی کہ وہاں رکتیں۔ سجاد بھائی نے زبردستی انہیں لائبہ اور شہوار کو امجد کے ہمراہ گھر بھیج دیا تھا جبکہ باقی خواتین ابھی وہیں تھیں۔

جس جس کو اطلاع مل رہی تھی بھی اسپتال ہی پہنچ رہے تھے۔ ڈاکٹر نے خون کا بندوبست کرنے کا کہا تھا اتنے لوگ تھے خون کا مسئلہ نہ ہوا تھا مگر ایک گھنٹے کے آپریشن کے باوجود مصطفیٰ کی حالت خطرے سے باہر نہ تھی۔ مصطفیٰ کو دو گولیاں بائیں بازو اور ایک کندھے پر لگی تھی۔ شاہزیب صاحب کا تو صدمے سے برا حال تھا۔

امجد خان بھی شادی میں شامل تھا۔ اس نے فوراً پولیس فورس بلوا لی تھی۔ کچھ دیر میں ہادیہ اور رابعہ کو ڈراپ کرنے کے بعد اطلاع ملتے ہی عباس بھی وہیں آ گیا تھا سبھی سخت صدمے میں تھے۔ جوں جوں وقت گزر رہا تھا سب کی تشویش بڑھتی جا رہی تھی۔

ڈاکٹرز نے آپریشن تو کر دیا تھا مگر مصطفیٰ ابھی بھی آئی سی یو میں تھا اور ہر گزرتا لمحہ ان سب کے جسموں سے جان نکالتا جا رہا تھا۔

❁ ...... ✺ ...... ❁

شادی والا گھر جہاں دلہن کے استقبال کی تیاریاں ہو رہی تھیں ملازم بڑے اشتیاق سے دلہن کی آمد کے منتظر تھے پورے گھر کو پھولوں اور روشنیوں سے سجا رکھا تھا مگر ماں جی کی حالت اور شہوار کو دیکھ کر سبھی ساکت ہو گئے تھے۔

ماں جی تو گھر آتے ہی مصلے پر بیٹھ گئی تھیں جبکہ شہوار ابھی بھی خوف و ہراس کی کیفیت مبتلا تھی۔

لائبہ خود مسلسل رو رہی تھی وہ لائبہ کے روکنے کے باوجود اپنے کمرے میں آ گئی تھی۔ نجانے اب کیا صورت حال ہونے والی تھی لوگ کیا کہتے؟ اس کا دل ہر لمحہ بند ہونے کے قریب ہوتا جا رہا تھا۔

اسپتال سے مسلسل رابطہ تھا۔ وہ چینج کرنے واش روم میں گئی اور پھر چیج کرنے بعد تمام زیور اتارے اور اس کے آنسو بھی پوری رفتار سے بہہ رہے تھے۔ لباس بدل کر وضو کیا اور پھر جائے نماز بچھا کر اللہ کے حضور جھک گئی...... اس گھر کے اس پر بہت احسان تھے اور آج ان لوگوں کی خوشیوں کی تکمیل کا دن تھا تو یہ حادثہ پیش آ گیا...... وہ گڑگڑا کر اللہ کے حضور رحم و مصطفیٰ کی جان کی بھیک مانگ رہی تھی۔ ماں جی کو ایک دم شہوار کا خیال آیا تو انہوں نے لائبہ سے پوچھا۔

''وہ تو اپنے کمرے میں چلی گئی تھی۔'' لائبہ نے بتایا تو وہ جائے نماز سے اٹھ کر ہمت کرتیں لائبہ کے سہارے شہوار کے کمرے میں آئی مگر سامنے ہی اسے رو رو کر دعا مانگتے دیکھ کر ان کا سینہ درد سے پھٹنے لگا تھا۔ لائبہ نے ان کو شہوار کے بستر پر لٹا دیا تو شہوار دعا مانگ کر ان کے پاس آئی تو انہوں نے اسے شفقت سے اپنے سے لگا لیا۔

''تم میرے مصطفیٰ کی دلہن تھیں کیوں سب اتارا، اس نے تو تمہیں ایک نظر دیکھا بھی نہیں تھا ابھی تک۔'' ماں جی پھر رو دی تو وہ خود آنسو بہاتے ان کے ساتھ لگی رہی۔

کچھ دیر بعد باقی لوگ بھی گھر آتے جا رہے تھے صبا اور عائشہ بھی گھر آ گئی تھیں۔ سبھی پریشان و متفکر تھے۔ ہر ایک کے لبوں پر اسی حادثے کا ذکر تھا۔ ہر کوئی بری گھڑی ٹل جانے کی دعا کر رہا تھا۔ ماں جی کی حالت مزید بگڑنے لگی تو عائشہ نے ان کو آرام دہ حالت میں رکھنے کے لیے نیند کی گولیاں دے کر سلا دیا۔

جبکہ شہوار ایک بار پھر جائے نماز پر بیٹھ گئی تھی ماں جی اسی کے کمرے میں لیٹی ہوئی تھیں جبکہ صبا اور لائبہ باقی لوگوں کو ان دونوں کے پاس بیٹھا کر باہر نکل گئی تھیں۔



کوئی دو گھنٹے بعد ڈاکٹر نے تسلی دی تو سب کی جان میں جان آئی تھی۔ مصطفیٰ کو ڈاکٹر نے خطرے سے باہر قرار دیتے روم میں شفٹ کر دیا تھا۔

احسن بھی اسپتال آ گیا تھا ولید ڈاکٹر سے خوش خبری سن کر احسن اور انا کے پاس چلا آیا۔ باقی ساری خواتین گھر جا چکی تھیں یہاں صرف اہم اہم فرد تھے باقی مرد حضرات بھی جا چکے تھے مگر انا تب بھی ادھر ہی رہی تھی۔

''احسن تم انا کو لے کر چلے جاؤ میں مصطفیٰ کے پاس ہی رکوں گا۔'' قریب آ کر ولید نے کہا تو احسن اثبات میں سر ہلا دیا۔

''میں شہوار کے ہاں جاؤں گی نجانے اس کی کیا حالت ہوگی اس وقت شہوار کے پاس جانا زیادہ ضروری ہے میں اب تک کوئی تسلی بخش خبر لینے کے لیے رکی ہوئی تھی۔'' انا نے کہا تو ولید نے سر ہلا دیا۔

صبح کے چار بج رہے تھے ان لوگوں کی ساری رات اسپتال میں ٹہلتے اور دعائیں مانگتے گزری تھی۔

ولید نے انا کو دیکھا رونے سے اس کی آنکھیں سوج چکی تھی۔ سارا میک اپ بہہ چکا تھا۔ سر پر نماز کے اسٹائل میں دوپٹا لپیٹ رکھا تھا وہ سارا وقت کچھ نہ کچھ پڑھتی رہی تھی۔

''ٹھیک ہے جیسے تمہیں مناسب لگے۔'' ولید نے کہا۔

احسن اسے مصطفیٰ کے گھر چھوڑ کر واپس گھر کے لیے روانہ ہو گیا تھا۔ وہ سیدھی سبھی کو ملتی مصطفیٰ کی خیریت کی اطلاع دیتے ان سے پوچھ کر شہوار کے کمرے میں چلی آئی تھی۔ شہوار ابھی بھی جائے نماز پر تھی جبکہ ماں جی اس کے بستر پر سوئی ہوئی تھیں۔

وہ بھی بستر پر بیٹھ گئی تھی۔ کچھ دیر بعد فجر کی اذان ہونے لگی تو وہ بھی وضو کر کے شہوار کے ساتھ ہی نماز ادا کرنے کھڑی ہو گئی تھی۔

نماز ادا کر کے دعا مانگتے پھر شہوار کے آنسو بے اختیار تھے سسکیاں گونجنے لگی تو انا نے نم آنکھوں کے ساتھ اسے ساتھ لگالیا۔

''انا...... ایسا کیوں ہوا۔ میں نے تو کبھی بھی کسی کا برا نہیں چاہا تھا میں نے تو کبھی بھی مصطفیٰ کو بددعا نہیں دی تھی۔ مصطفیٰ نے ہمیشہ ہر اچھے برے وقت میں میری ڈھال بننا چاہا تھا ہر بار میری حفاظت کی تھی اور جواباً میں نے اسے ہمیشہ رویوں کی مار ماری نظر انداز کرتی رہی مگر میں نے کبھی بھی یہ نہیں چاہا تھا۔'' وہ سب کہتے شدت سے رو دی تھی۔

''تمہارا بھلا اس میں کیا قصور؟ پتا نہیں کون تھا اور کس نے یہ حرکت کی۔ انکل تو ساری صورت حال سن کر پریشان ہو گئے تھے وہ جو لوگ بھی تھے انہوں نے باقاعدہ پلاننگ کے تحت یہ سب کیا تھا جیسے ہی ہم شہر کی حدود میں داخل ہوئے تھے وہ بائیک ہمارے پیچھے لگی تھی انہوں نے پچھلی سیٹ کے شیشوں پر بھی فائرنگ کی تھی وہ تو شکر ہے کہ کسی کو گولی نہیں لگی۔''

''میرا دل کہتا ہے یہ سب ایاز نے کیا ہے یا کروایا ہے اور بھلا کس سے دشمنی تھی۔'' شہوار نے روتے ہوئے کہا تو انا نے سر ہلایا۔

''ہاں یہ بھی ممکن ہے انکل' عباس بھائی اور ولید سب کا شک اسی پر ہے۔''

''تم نے دیکھا اب وہ کیسا تھا؟'' انا سے علیحدہ ہوتے چہرے دوپٹے سے صاف کرتے اس نے پوچھا۔

''ہاں روم میں شفٹ کر دیا گیا تھا مصطفیٰ بھائی کو ظاہر ہے تین گولیاں لگی ہیں زخم گہرے ہیں اب کچھ دن لگیں گے مندمل ہونے میں۔'' شہوار لب بھینچ گئی تھی۔

تبھی عائشہ اندر آ کر ان ہی کے پاس جائے نماز پر بیٹھ گئی تھی۔ اس گھر میں کوئی بھی نہیں سویا تھا سبھی جائے نماز پر بیٹھیں دعائیں مانگتی رہی تھیں اور مہمان بھی ان کے ساتھ غم میں برابر کے شریک تھے۔

''انسان کیا کیا پلانز بناتا ہے اور سب ایک دم ختم ہو جاتا ہے۔ کب کسی نے سوچا تھا کہ یہ سب ہوگا اور مصطفیٰ بھائی مجھے تو سوچ سوچ کر رونا آتا ہے اپنی شادی کی رات وہ اس حادثے سے دوچار ہو گئے۔'' عائشہ کہتے کہتے رونے لگی تو شہوار نے لب بھینچ لیے تھے۔

''لیکن شکر ہے اللہ نے ہمارے بھائی کو پھر سے زندگی دی ہے ہم تو اس انسان کو بددعا بھی نہیں دے سکتے نجانے کس نے یہ دشمنی نبھائی ہے۔''

''ماں جی تو مسلسل صدمے سے دوچار ہیں دن نکلتا ہے تو پھر ہم اسپتال چلیں گے۔'' عائشہ جو بات کہنے آئی تھی اس نے کہا تو شہوار نے نفی میں سر ہلا دیا۔

''کیوں؟'' عائشہ کو اس انکار کی امید نہ تھی۔

''اللہ نے میرے بھائی کو نئی زندگی دی ہے تم کیوں نہیں چلو گی؟''

''میں نہیں سامنا کر سکتی اس کا، بس نہیں جا سکتی۔ مجھے فورس مت کریں پلیز۔''

''مگر مصطفیٰ بھائی کو تو انتظار ہوگا نا۔'' عائشہ نے کہا تو وہ پھر نفی میں سر ہلانے لگی۔

''میں ان کو فیس نہیں کر سکتی، آپ سب چلی جائیں پلیز۔'' اس کے انکار پر عائشہ خاموش ہو گئی تھی۔

''ٹھیک ہے جیسے تمہاری مرضی۔''

''پتا نہیں اب کب مصطفیٰ گھر آتا ہے عام حالات ہوتے تو آج تم دونوں کا ولیمہ ہونا تھا مگر اب لگتا ہے سب کچھ ملتوی کرنا ہوگا۔'' عائشہ نے کہا تو وہ خاموش ہی رہی۔

''حویلی اطلاع کی کسی نے؟'' اس نے بات بدلنے کو پوچھا۔

''نہیں، بابا جان نے سب کو سختی سے منع کر دیا تھا کہ خوامخواہ وہاں بابا صاحب اور بوا جی پریشان ہوں گے۔ ویسے بھی وہاں جو مہمان رات کو رک گئے تھے انہوں نے آج ولیمے پر آنا تھا اب اللہ جانے کیا پروگرام بنتا ہے بابا نے تو وہاں اطلاع دینے سے سختی سے منع کر دیا۔

شہوار خاموش رہی تھی اس کا موبائل تو کل سے بند تھا رخصتی کے وقت بھی بند تھا۔ اسے یقین تھا کہ تابندہ بی نے اس کے نمبر پر بار بار کال کی ہو گی۔

اس وقت خود بھی دل چاہ رہا تھا ان سے بات کرنے کو مگر اب عائشہ کی بات سن کر بمشکل دل کو سنبھال لیا تھا۔



فجر کی نماز پڑھ کر وہ قرآن پاک کی تلاوت کرنے لگیں تھیں۔
رات شہوار کو رخصت کرنے کے بعد وہ ایک دم پرسکون ہوگئی تھیں گویا کندھوں پر موجود منوں بوجھ اتر گیا تھا۔ یہاں ابھی کچھ مہمان رات رک گئے تھے اور پھر ان لوگوں کو آج یہیں سے ولیمے کے لیے جانا تھا۔
بابا صاحب بھی نماز پڑھ کر آگئے تھے۔ پچھلے کئی دن سے شادی کے سلسلے کا جو خاص اہتمام ہو رہا تھا آج وہ نہ تھا۔
تابندہ بی اپنی نگرانی میں سب کام کروا رہی تھیں مہمانوں کو ناشتہ کرانے کے بعد وہ ان کو مزید ہدایات دیتے اپنے کمرے میں آ گئی تھیں۔
باہر مہمان شہر روانگی کی تیاریاں کر رہے تھے اور وہ خاموشی سے اپنی الماری کی اشیا کھنگال رہی تھیں۔ انہوں نے ایک بہت پرانا ہینڈ بیگ نکالا اور پھر اس میں موجود کچھ کاغذات بھی۔ سب کو بغور دیکھتے انہوں نے ترتیب اور احتیاط سے واپس ہینڈ بیگ میں رکھ دیا اور پھر اس کے بعد انہوں نے ایک بڑے سائز کا بیگ نکالا اور احتیاط سے اپنے کپڑے اور دیگر اشیا رکھنے لگی تھیں۔ اس دوران ملازمہ مہمانوں کا پیغام لیے چلی آئی تھی۔
وہ بیگ بند کرتے باہر آ گئی تھیں۔ یہاں رک جانے والے دس بارہ مہمان اب شہر جانے کو بالکل تیار تھے جن میں زہرہ پھپو اور زینب بھی تھیں جو رات ادھر ہی رک گئی تھیں۔ وہ ان سب کے پاس آ گئی تھیں۔
''تم بھی چلتی تابندہ، شہوار تم کو دیکھ کر خوش ہوتی۔'' زہرہ نے کہا تھا وہ مسکرا دیں۔
''شہوار کو میری طرف سے بہت پیار دیجیے گا بس اتنا لمبا سفر کرنے کو دل آمادہ نہیں کچھ دن بعد میں چکر لگا لوں گی۔''
''بابا صاحب بھی نہیں جا رہے وہ بھی سفر کا کہہ کر انکار کر چکے ہیں۔'' زینب نے بھی کہا تو تابندہ نے گہرا سانس لیا۔
''مصطفیٰ اور شہوار کو بہت بہت پیار دیجیے گا شہوار کو کہیے گا کہ ایک دو دن میں چکر لگا لے۔'' انہوں نے کہا تو زہرہ اور زینب پھپو نے سر ہلایا تھا۔

پھر ان لوگوں کے رخصت ہونے کے بعد وہ ملازمین کے پاس آ گئی تھیں۔ وہ ان کو کچھ ہدایات دیتے پھر کمرے میں آ گئی تھیں۔ انہوں نے سائیڈ دراز سے ایک لیٹر پیڈ اور قلم نکالا اور پھر بستر پر بیٹھ کر کچھ لکھنے لگیں۔ دوپہر تک وہ اپنے کمرے میں ہی رہی تھیں۔
اس کے بعد وہ کمرے سے باہر نکل آئی اور انہوں نے سب ملازمین کو ایک جگہ بلا کر ان سب کو چند خاص ہدایات دی تھیں سب نے نہایت حیرانی سے ان کی ہدایات سنی تھیں۔ ظہر کی اذان ہوئی تو بابا صاحب نماز پڑھنے نکل گئے تھے۔ وہ واپس اپنے کمرے میں آ گئی اور اپنا بڑا سا بیگ لے کر اچھی طرح چادر اوڑھ کر وہ باہر نکلی تھیں ڈرائیور کو گاڑی نکالنے اور سامان رکھنے کا کہا تھا۔
''آپ کہیں جا رہی ہیں۔'' تاج تابندہ کی تیاری دیکھ کر الجھ گئی تھی تابندہ نے سر ہلا دیا تھا۔ اتنا بڑا بیگ اور تابندہ کی تیاری یہی ظاہر کر رہی تھی۔ یقیناً وہ کہیں بہت دنوں کے لیے جا رہی تھیں۔
''بابا صاحب نماز پڑھ کر آئیں تو ان کو کھانا دینا ہے اور جب وہ کھانا کھا لیں تو ان کو یہ لفافہ دے دینا میرا پوچھیں تو کہہ دینا تمہیں علم نہیں۔'' ڈرائیور گاڑی نکال کر اندر سامان لینے آیا تو تابندہ نے تاج کو ہدایت کی اور تاج نے ناسمجھی کے عالم میں لفافہ تھام لیا تھا۔ تابندہ ڈرائیور کے ہمراہ گاڑی میں آ بیٹھی تھیں۔
''کہاں چلنا ہے بی بی جی؟'' گاڑی ڈرائیو کرتے ڈرائیور نے پچھلی سیٹ پر بیٹھی تابندہ سے پوچھا تو تابندہ نے اپنی نم آنکھوں کو چادر کے پلو سے رگڑا۔
''بسوں کے اڈے کی طرف چلو۔'' ڈرائیور نے حیرانی سے اس حکم نامے کو سنا تھا۔
''مگر آپ وہاں جا کر......!''
''جو کہا ہے وہ کرو۔'' ڈرائیور نے کچھ کہنا چاہا تھا تابندہ نے سختی سے ٹوکا تو وہ فوراً سر ہلا کر رہ گیا۔
آدھے گھنٹے میں وہ ان کو بس اڈے کی طرف لے آیا تھا۔

''یہاں سے پتا کرو شہر کی طرف کون سی گاڑی جا رہی ہے۔'' تابندہ نے کہا تو وہ چونکا۔
''آپ چھوٹی بی بی کے یہاں جا رہی ہیں۔'' ڈرائیور نے پوچھا تو تابندہ نے سر ہلا دیا۔
''تو میں چھوڑ آتا ہوں بلکہ کچھ دیر پہلے تو سب لوگ گئے تھے آپ ان کے ساتھ ہی چلی جاتیں۔'' ڈرائیور نے کہا تو تابندہ نے ایک گہرا سانس لیا۔
''تب میرا پروگرام نہیں تھا اب اچانک پروگرام بنا ہے۔'' انہوں نے کہا اور پھر ڈرائیور کو دیکھا جس کے چہرے پر ابھی بھی الجھن قائم تھی۔
''ویسے بھی بابا صاحب کو بھی ڈرائیور کی ضرورت پڑتی ہے تم گاؤں ہی رکو میں خود چلی جاؤں گی۔'' ڈرائیور نے سر ہلایا۔
وہ شہر جانے والی گاڑی کا پتا کر آیا تھا۔ وہ ابھی آنے ہی والی تھی۔ ان کو دس پندرہ منٹ انتظار کرنا پڑا تھا اور پھر بس آ گئی تو ڈرائیور ان کو آرام دہ سیٹ پر خود بٹھا کر بس سے اترا تو بس فوراً چل پڑی تھی تابندہ بی نے کھڑکی سے باہر کھڑے ڈرائیور کو دیکھا تو ان کی آنکھیں ایک بار پھر نم ہونا شروع ہو گئی تھیں۔



مصطفیٰ خطرے سے باہر تھا مگر وہ قطعی اس حالت میں نہیں تھا کہ رات ولیمے کا پروگرام منعقد کیا جاتا۔
صبح ماں جی، عائشہ صبا اور باقی لوگ جا کر اس سے مل آئے تھے۔ وہ ہوش میں تھا اور ان سب سے اس نے بات بھی کی تھی۔
ولید، شاہزیب صاحب اور عباس مسلسل اس کے پاس ہی تھے۔ ماں جی مصطفیٰ سے مل کر آنے کے بعد کچھ پرسکون تھیں۔ گھر آ کر انہوں نے صدقہ وخیرات کا خصوصی اہتمام کیا اور اب گھر میں موجود مہمانوں کی طرف بھی توجہ دے رہی تھیں۔ ان کے کھانے کا اہتمام کروا رہی تھیں ورنہ رات سے تو انہیں خبر بھی نہ تھیں۔
سب لوگوں کی طرف توجہ دیتے انہیں شہوار کا خیال آیا تو وہ اس کے کمرے میں آ گئی دوپہر کا وقت تھا شہوار کمرے میں اندھیرا کیے بستر پر لیٹی ہوئی تھی۔ انہوں نے لائٹ روشن کی تو شہوار نے بھی فوراً بازو ہٹا کر دیکھا پھر ان کو دیکھ کر فوراً بیٹھ گئی اور سر پر دوپٹہ اوڑھ لیا۔ انہوں نے دیکھا اس کی آنکھیں سوجی ہوئی اور چہرہ ستا ہوا تھا۔
انا اس کے پاس ہی تھی ابھی کچھ دیر پہلے وہ احسن کو بلوا کر گھر گئی تھی شام کو پھر چکر لگانے کا کہہ کر۔
''طبیعت ٹھیک ہے؟'' انہوں نے پوچھا تو وہ سر ہلا گئی۔ انہوں نے بغور دیکھا۔
کل وہ اس قدر حسین لگ رہی تھی ایک بار بھی اسے نظر بھر کر دیکھنے سے ڈرتی رہی تھیں۔
اور رات اس نے اپنا سارا بار سنگھار ختم کر دیا تو ان کے دل کو بہت تکلیف ہوئی تھی اور اب اسے یوں گم صم دیکھ کر ان کا دل کٹ رہا تھا۔
''ایسے کمرہ بند ہو کر کیوں بیٹھی ہو اللہ میرے مصطفیٰ کو لمبی زندگی دے۔ بس معمولی سی تکلیف تھی وہ بھی ختم ہو جائے گی ان شاء اللہ۔ اس کی زندگی بچ گئی ہمارے لیے یہی کافی ہے۔'' ماں جی نے محبت سے پیشانی چوم کر کہا تو اس کی آنکھیں پھر بھیگنے لگیں۔
''اپنے دل میں کوئی بدگمانی مت لانا جو بھی ہوا وہ قسمت میں لکھا ہوا تھا۔'' ماں جی نے اس کے بال سمیٹتے ہوئے کہا تو وہ سر ہلا گئی۔
کچھ دیر پہلے اس نے غسل کیا تھا بال یونہی پشت پر بکھرے ہوئے تھے۔
''اگر مصطفیٰ کی حالت تھوڑی بہت بھی اچھی ہوتی تو آج ہی ولیمہ کر لیتے مگر ڈاکٹرز نے سختی سے اسپتال سے آنے سے منع کر دیا ہے اب اللہ مصطفیٰ کو ساتھ خیریت سے گھر لائے تو ولیمہ بھی ہو جائے گا ٹھیک ہے نا۔'' انہوں نے کہا تو وہ محض سر ہلا کر رہ گئی۔
''ابھی گاؤں میں کسی کو بھی اطلاع نہیں دی۔ زہرہ کا فون آیا تھا بتا رہی تھی کہ وہ لوگ شہر آنے کے لیے نکل چکے ہیں میں نے بھی سب کو منع کر دیا ہے کہ ابھی کچھ نہ بتائیں یہاں آ جائیں پھر تسلی سے سب کچھ پتا چل ہی جائے گا۔''
''امی اور بابا صاحب بھی آ رہے ہیں کیا؟'' ماں جی سے دونوں کا سن کر اس نے پوچھا۔
''اس کا تو مجھے بھی نہیں پتا ہو سکتا ہے دونوں ساتھ ہوں۔ تم اپنی امی کے سامنے رونا بالکل نہیں، ورنہ ان کو تکلیف ہو گی۔'' ماں جی نے سمجھایا تو اس نے سر ہلا دیا۔

اس وقت اس کا شدت سے جی چاہ رہا تھا کہ تابندہ بی ایک دم اس کے سامنے آ جائیں اور وہ ان کی گود میں منہ چھپا کر شدت سے رو دے۔

''ابھی اٹھو سب کے ساتھ چل کر بیٹھو، کچھ ذہن بہلے گا۔'' ماں جی نے اٹھتے ہوئے کہا تو وہ سر ہلا کر ان کے ساتھ ہی اٹھ آئی تھی۔

''ویسے بھی اب اس کمرے کے بجائے تمہیں مصطفیٰ کے کمرے میں ہونا چاہیے تھا۔'' ماں جی نے کہا تو وہ نظر چرا گئی۔

دوپٹہ درست کرتے وہ ان کے ساتھ باہر نکل آئی تھی۔ مصطفیٰ کے کمرے کے پاس سے گزرتے مہر النساء ایک دم رکی تھیں۔ انہوں نے شہوار کو بھی دیکھا تھا وہ بھی کمرے کے دروازے کو دیکھ کر کنفیوژ ہو گئی تھی۔ کمرے کے دروازے پر پھولوں کے ساتھ بڑا سا ویلکم لکھا تھا اور دیوار پر بھی پھولوں کی لڑیاں لٹک رہی تھیں۔

عباس آرڈر دے گیا تھا ہماری غیر موجودگی میں ہی آفس کے کچھ لوگ آ کر ڈیکوریٹ کر گئے تھے عباس فون پر ان کو ہدایات دیتا رہا تھا اس کو اسکائپ پر سارا کمرہ دکھا رہے تھے۔ ساتھ ساتھ مجھے بھی اور کل سے کمرہ لاک تھا کوئی گیا ہی نہیں۔'' مہر النساء نے کہا تو وہ لب بھینچ گئی۔

''تم رکو میں چابی لاتی ہوں۔ کسی ملازمہ کے پاس ہوگی۔'' وہ کہہ کر چلی گئی تو شہوار خاموشی سے خوب صورت انداز میں سجی دیواروں اور دروازے کو دیکھتی رہی تھی۔

مہر النساء چابی لے آئی اور انہوں نے خود ہی دروازہ کھولا تھا۔ شہوار کے اندر عجیب سی کیفیات پیدا ہونے لگی تھیں۔

اگر سب کچھ نارمل ہوتا تو وہ کس انداز میں اس کمرے میں داخل ہوتی۔

''آؤ'' ماں جی نے کہا تو وہ خاموشی سے ان کے ساتھ کمرے میں داخل ہوئی تھی۔ پھولوں کی پھوار ان دونوں پر برسی تھی۔

اس نے بے اختیار سر اٹھا کر دیکھا تو دیوار کے ساتھ لٹکتی پھولوں کی باسکٹ سے پھول ان پر گر رہے تھے۔ وہ خاموشی سے چلتی ماں جی کے ساتھ کمرے کے وسط میں آ رکی تھی۔

بیڈ خوب صورت ریڈ روز سے سجا ہوا تھا دیواروں پر بڑے خوب صورت انداز میں سجاوٹ کی گئی تھی پھولوں کی مہک سے کمرہ مہک رہا تھا۔ قالین پر پھول کی پتیوں نے اور ہی بہار بکھیر رکھی تھی۔ وہ گم صم انداز میں سب کچھ دیکھ رہی تھی۔ مہر النساء بیگم کی آنکھوں میں بھی آنسو آنے لگے اگر سب کچھ نارمل ہوتا تو صورت حال کتنی مختلف ہوتی۔ شہوار نے بستر پر نگاہ ڈالی اور لب بھینچ لیے۔

''کیا تب وہ خوش ہوتی؟''

کوئی اس کے اندر سے بولا تو وہ دکھ سے مٹھیاں بھینچ گئی۔

''شاید تب اس کا ری ایکشن کچھ اور ہوتا، تب وہ کبھی بھی اس سجاوٹ کو نگاہ بھر کر نہ دیکھتی۔ تب تو وہ شاید مصطفیٰ سے لڑتی جھگڑتی یا پھر وہی پرانی باتیں دہراتی مگر اب سب کچھ مختلف تھا۔'' اس کے دل پر شدید چوٹ لگی تھی۔

وہ بے دم انداز میں ایک طرف رکھے صوفے پر گر گئی تھی۔ وہ کل سے بہت حوصلے سے یہ سب جھیل رہی تھی۔ برداشت کر رہی تھی۔ حتیٰ کہ مصطفیٰ کے خون آلود وجود کو دیکھ کر بھی اس نے حواس نہیں کھوئے تھے مگر اب لگا کہ وہ ایک پل کو بھی یہاں نہ ٹھہر پائے گی ابھی گر جائے گی۔ اس کا رنگ ایک دم زرد پڑ گیا تھا۔ مہر النساء فوراً اس کی طرف لپکی۔

''کیا ہوا شہوار؟'' انہوں نے اس کا کندھا ہلایا' اس نے بمشکل آنکھیں کھولنا چاہی تھیں مگر اسے لگا کہ زمین و آسمان اس کی نگاہوں کے سامنے گھوم گئے ہیں اس نے بڑے بے دم انداز صوفے کی پشت پر اپنا سر ٹکا دیا تھا۔



بابا صاحب حویلی پہنچے تو ملازمہ ان کے کمرے میں کھانا لے آئی تھی۔ دوپہر کا کھانا وہ اپنے کمرے میں ہی کھاتے تھے۔ ابھی وہ کھانا کھا کر فارغ ہی ہوئے تھے کہ ملازمہ برتن اٹھانے آئی تھی۔

''تابندہ بی آپ کے لیے دے کر گئی ہیں۔'' ملازمہ نے برتن اٹھانے سے پہلے ایک سفید بند لفافہ ان کی طرف بڑھایا تو وہ چونکے۔

''تابندہ......''

''تمہیں کہا بھی تھا کہ واپس اس گھر میں نہ آنا' کیوں آئی تُو...... تیرا ظالم باپ زبردستی تیری شادی اپنے بھتیجے سے کروادے گا پھر تو میری طرف سے ساری زندگی بیٹھ کر رونا۔''

''تُو اماں پھر میں کہاں جاتی؟ ایگزایمز کے بعد ہاسٹل کو ویسے بھی چھوڑنا تھا' ابا آئے تھے صاف کہہ دیا تھا کہ ایگزامز دوں اور کسی کو بھیجیں گے' سیدھا گھر آ جاؤں۔''

''اور تیرا وہ استاد تُو نے اس سے بات کی؟'' اس کی ماں نے ایک آس سے پوچھا تھا۔

''نہیں اماں...... کسی سے بات نہیں کی۔'' وہ ماں کو ٹال گئی تھی۔

''تجھے آنا نہیں تھا' یہ ہمایوں تو تیرے باپ سے بھی کئی ہاتھ آگے ہے۔ یہ دولت کسی سانپ کی طرح میری زندگی کو ڈس گئی تھی اب یہ تیری زندگی کھا جائے گی۔'' رات کو اس کا باپ گھر آیا تھا' اسے دیکھ کر کہنے لگا۔

''اگلے ماہ شادی کی تاریخ رکھ دی ہے' کارڈ چھپنے دے دیئے ہیں تُو بھی اب آرام سے گھر بیٹھ کر شادی کی تیاری کر۔'' باپ کے سامنے وہ خاموشی سے سر جھکا گئی تھی لیکن ماں کے پاس آتے ہی وہ بلک بلک کر رو دی۔

''تُو یہاں سے چلی جا لالہ رخ ورنہ تیرا باپ تجھے اس ہمایوں سے بیاہ دے گا۔ تو اس کے لیے دولت کی تجوری سے بڑھ کر کچھ بھی نہیں' وہ تیرا بھی ویسے استعمال کرے گا جیسے تیرے نانا اور میرا کیا اور پھر ناکارہ سمجھ کر ایک طرف ڈال دیا۔ تیرے نانا کو بھی تیرے باپ نے مارا ہے' وہ اس کو جان سے مار دینے کی دھمکیاں دیا کرتا تھا اور پھر اس نے مار دیا۔ وہ مجھے بھی مار کر جائیداد نام لکھوالیں گے۔'' اس کی ماں اس سے پھر وہی الفاظ دہرا رہی تھی جو وہ اس سے کئی بار کہہ چکی تھی اور ہمیشہ کی طرح وہ اپنی ماں کو بے بسی سے دیکھتی رہ گئی تھی۔

کاش وہ اپنے اماں کے الفاظ کی طرح بہت بہادر ہوتی یا پھر کاش اس کے پاس یہاں سے بھاگ کر کہیں اور جانے کا رستہ ہوتا۔ دو دن گزرے تھے جب اس کا باپ اس سے کچھ کاغذات لے کر دستخط کروانے آیا تھا۔

''یہ کیا ہے؟'' ہمیشہ کی طرح باپ کے سامنے چپ رہنے والی باپ کے سامنے بولی پڑی تھی۔

''کیوں تجھے نظر نہیں آ رہا؟'' لالہ رخ نے پھر کاغذات دیکھے تھے یہ اس کی ایک فیکٹری کے کاغذات تھے جو وہ ہمایوں کے نام منتقل کر رہے تھے۔

''لیکن میں دستخط نہیں کروں گی۔'' بہت ہمت کر کے اس نے کہہ دیا تھا۔

''آرام سے دستخط کر' زبان نہ چلا۔'' اس کے باپ نے کھینچ کر اس کو تھپڑ مارا تھا' وہ دکھ سے اپنے گال پر ہاتھ رکھ کر باپ کو دیکھتی رہی تھی۔

''لیکن میں یہ دستخط نہیں کروں گی۔'' وہ زندگی میں پہلی بار باپ کے سامنے ڈٹی تھی۔

''تُو دستخط نہیں کرے گی؟'' اس کے باپ نے پوچھا تو اس نے نفی میں سر ہلا دیا تھا۔

اس کے باپ کا ہاتھ اس پر اٹھا تھا اور پھر اٹھتا ہی چلا گیا تھا۔ مار مار کر تھک گیا تو وہ اسے اس کی ماں کے کمرے میں بند کر کے چلا گیا تھا۔ وہ ماں کے ساتھ بیٹھ کر شدت سے روتی رہی تھی' زندگی ایک دم ان ماں بیٹی کے لیے امتحان بن گئی تھی۔ اس کے باپ نے ان کا کھانا پینا بند کر دیا تھا' وہ خود تو برداشت کر لیتی لیکن ماں کی حالت دیکھ کر وہ سسک اٹھی۔

چوتھے دن اس نے ہمت ہار دی تھی' اس نے وہ فیکٹری خاموشی سے دستخط کر کے ہمایوں کے نام منتقل کر دی تھی۔ اس کا باپ بہت خوش تھا' جبکہ اس کی ماں کو پھر سے کھانا اور میڈیسن مل رہی تھی۔ چند دن گزرے تھے جب اس کی ماں نے ایک بار پھر اسے اس گھر سے بھاگ کر چلے جانے پر زور دینا شروع کر دیا تھا۔

''میرے پاس کچھ کاغذات باقی ہیں' کچھ زیور چھپا رکھا ہے اور کچھ پیسہ بھی' تُو چلی جا یہاں سے اور کبھی پلٹ کر یہاں نہ آنا۔''

''لیکن اماں تجھے اس حالت میں چھوڑ کر میں نہیں جا سکتی ورنہ ابا اور ہمایوں تجھے مار ڈالیں گے۔'' وہ مسلسل انکاری تھی۔

''یہ دیکھ میرے ہاتھوں کو مجھ پر رحم کر' میں تیری وجہ سے مر بھی نہیں سکتی۔ چلی جا یہاں سے میں نے خان بابا کے بیٹے سے بات کر لی ہے وہ تجھے لے جائے گا۔''

''کس سے...... امجد خان سے......؟'' وہ حیران ہوئی تھی۔

''ہاں...... دو دن پہلے تیرا باپ اور ہمایوں گھر نہ تھے تو سوئی ہوئی تھی۔ میں نے خان بابا کو بلوایا تھا' امجد پڑھ رہا ہے وہ اسی دن شہر سے

آیا تھا اس کے ساتھ اس کی بیوی اور بیٹا بھی تھا۔ خان بابا کے پاس تیرے نانا نے کچھ کاغذات' زیور اور پیسہ رکھوا رکھا تھا وہ تجھے دے دیں گے۔ وہ تجھے شہر چھوڑ دیں گے' امجد خان نے وعدہ کیا تھا وہ تجھے بحفاظت جہاں تُو کہے گی پہنچا دیں گے۔'' اس کی ماں سارا پروگرام طے کیے ہوئے تھی۔

''لیکن اماں میں جاؤں گی کہاں؟''

''تُو اپنے اسی استاد کے پاس چلی جانا اسے کہنا تیرا ساتھ دے یا پھر کہیں اور رہ لینا لیکن اس عذاب سے نکل جا۔'' اماں کی سوئی ابھی تک سکندر پر اٹکی ہوئی تھی۔

وہ اماں کو بتا ہی نہیں سکی تھی کہ وہ اس کی طرف سے مکمل طور پر ناامید ہو کر ہی یہاں تک آئی تھی۔

''لیکن اماں اگر ابا کو پتا چل گیا تو......؟''

''نہیں چلے گا' امجد خان اور اس کی بیوی بچہ دوپہر میں نکلیں گے ساتھ والے گاؤں میں رکیں گے' بعد میں خان بابا تجھے شام میں ان تک پہنچا دیں گے' اس کے بعد رات میں نکل جانا۔''

''لیکن اماں......''

''دیکھ میری سانسوں کا اب کوئی بھروسہ نہیں' مجھے سکون سے مرنے دے ورنہ آخری وقت تک میں تڑپتی رہوں گی۔'' اس کی ماں نے لجاجت سے کہا تو وہ خاموش ہو گئی تھی۔

نجانے کیوں اندر ہی اندر وہ خود بھی اس عقوبت خانے سے بھاگ جانے کو مچل رہی تھی۔ اماں کے کہنے پر جہاں جہاں جو زیور روپیہ پیسہ رکھا تھا اس نے نکال کر بیگ میں رکھ لیا تھا۔

دو دن بعد ان کو موقع مل گیا تھا ہمایوں کئی دن سے منظر سے غائب تھا اور ابا کسی فیکٹری کے کام سے کچھ دنوں کے لیے دوسرے شہر جانے کے لیے روانہ ہوئے تھے۔ اپنے پیچھے وہ تمام ملازمین کو سختی سے ہدایات جاری کر کے گئے تھے۔ سارا دن پرسکون گزرا تھا' رات ہوئی تو خان بابا چلے آئے تھے۔ وہ اماں کے گلے لگ کر شدت سے روئی تھی' اس کی ماں بہت پرسکون اور مطمئن تھی۔ اس نے زندگی بھر میں اپنی ماں کو اس قدر اطمینان میں نہیں دیکھا تھا' خان بابا کے ساتھ وہ چھپ چھپا کر نکلی تھی۔

دوسرے گاؤں تک وہ پیدل ہی گئے تھے' وہاں خان بابا کی بہن رہتی تھی' امجد خان اس کی بیوی وہاں انتظار کر رہے تھے۔ اس کے پہنچتے ہی وہ فوراً نکل آئے تھے' سڑک کنارے گاؤں تھا گاڑی کچھ دیر میں مل گئی تھی۔ اس طرح وہ پھر وہیں آ گئی تھی جہاں سے ایگزامز کے بعد وہ نکلی تھی۔

''اب کہاں جانا ہے چھوٹی بی بی!'' اس کے ہاسٹل کے سامنے پہنچ کر امجد خان نے پوچھا تھا۔

گھر سے آتے ہوئے وہ اپنا بیگ لے آئی تھی' وہاں کھڑے کھڑے اس نے اس کو چیک کرنا شروع کر دیا تھا اور پھر آٹوگراف نوٹ بک نکال کر اپنے سامنے کی تھی۔ اسٹریٹ لائٹ کی روشنی میں اس نے دیکھا' سکندر سبحان احمد کے آٹوگراف کے نیچے سکندر کا ایڈریس لکھا ہوا تھا۔

اس نے اپنی اس آٹوگراف بُک پر جس جس دوست استاد یا پرسنالٹی کا آٹوگراف لیا اس کے ساتھ ساتھ اس کا ایڈریس بھی لے لیا کرتی تھی۔ آج اس کی عادت اس کے کام آ رہی تھی' اس نے وہ ایڈریس امجد خان کو دکھایا تھا۔

امجد خان نے رکشہ کیا تھا اسے ہاسٹل چھوڑ کر سکندر کے گھر چلے آئے تھے' رات کے دو بج رہے تھے جب افشاں گہری نیند سے اٹھی تھی۔ گھر کا دروازہ بڑے زور زور سے بج رہا تھا' وہ حیران ہو کر کمرے سے نکلی تھی۔

(ان شاءاللہ باقی آئندہ ماہ)



# ٹوٹا ہوا تارا ...... سمیرا شریف طور

## 〈گزشتہ قسط کا خلاصہ〉

ایاز دریہ کی مدد سے شہوار اور مصطفیٰ کے درمیان بدگمانی پیدا کرنے میں کامیاب رہتا ہے جب ہی شہوار مصطفیٰ کے رویے سے خائف ہوجاتی ہے۔اسی دوران ایاز اسے کالج سے واپسی کے دوران اسلحہ کے زور پر کڈنیپ کرنے کی کوشش کرتا ہے لیکن ڈرائیور اور امجد خان کی بروقت مدد سے شہوار خود کو چھڑانے میں کامیاب رہتی ہے جبکہ اس حادثے کے دوران دریہ اچانک ہی منظر سے غائب ہوجاتی ہے ایاز اپنی اس ناکامی پر شدید مشتعل ہوتے فرار ہوجاتا ہے۔ شہوار کو اس حال میں دیکھ کر مصطفیٰ شدید کرب میں مبتلا ہوتا ہے اسے یہ سب باقاعدہ کسی پلان کے تحت انجام ہوتا محسوس ہوتا ہے۔ سکندر اپنی اسٹوڈنٹ لالہ رخ کے رکھ رکھاؤ اور محتاط رویے سے کافی متاثر ہوتا ہے دوسری طرف لالہ رخ بھی اس کے لیے خاص جذبات رکھتی ہے جبکہ افشاں کے لیے یہ سب ناقابل برداشت ہوتا ہے وہ سکندر کو پسند کرتی ہے جب ہی ضیاء کے پروپوزل پر صاف انکار کردیتی ہے دوسری طرف سکندر کا جھکاؤ لالہ رخ کی طرف ہوتا ہے اسی دوران لالہ رخ اپنے تمام حالات سے اسے آگاہ کرتے اپنے گاؤں لوٹ جاتی ہے۔ اس کا تعلق اچھے گھرانے سے ہے مگر اس کا باپ جائیداد کی خاطر اس کی شادی اپنے اوباش بھتیجے سے کردینا چاہتا ہے ایسے میں اپنی ماں کے کہنے پر لالہ رخ اپنا پروپوزل اس کے سامنے رکھ کر اسے حیران کردیتی ہے یہ سب جان کر سکندر کی بے چینی ازحد بڑھ جاتی ہے وہ کسی بھی طور لالہ رخ سے رابطہ کرنا چاہتا ہے۔ کاشفہ ولید کی عیادت کی غرض سے اسپتال پہنچتی ہے، جبکہ ولید اسے دیکھ کر شدید اشتعال میں آجاتا ہے دوسری طرف وہ انا کو بھی اپنی دھمکی آمیز رویے سے خائف رکھتی ہے۔ مصطفیٰ اس حادثہ کے متعلق دریہ سے استفسار کرتا ہے جس پر وہ شہوار کی ذات کے حوالے سے کافی تحقیر آمیز لہجے میں بات کرتی ہے جبکہ دریہ کا یہ انداز مصطفیٰ کو شدید غصے میں مبتلا کردیتا ہے جب ہی وہ اسے سخت سناتا ہے دوسری طرف ایاز ایک مرتبہ پھر دریہ کی مدد سے اپنے نئے پلان پر عمل درآمد کرنے کی کوشش جاری رکھتا ہے۔ فیضان رابعہ کے پروپوزل کے سلسلے میں عباس سے ملتے ہیں اور عباس کو رابعہ کے رشتے پر صاف انکار کردیتے ہیں یہ صورت حال عباس کے لیے قطعی غیر یقینی ہے جب ہی وہ اس انکار کی وجہ جاننا چاہتا ہے لیکن فیضان اس کی ہر بات کو رد کردیتے ہیں۔ لالہ رخ کے گاؤں پہنچنے پر اس کی ماں اسے یہاں سے ہمیشہ کے لیے چلے جانا کا کہتی ہے دوسری صورت میں ظالم باپ اور ہمایوں جیسے شخص کا ساتھ وہ بھی نہیں چاہتی۔ جب ہی خان بابا کے بیٹے امجد خان کے بیوی بچوں کے ساتھ وہ شہر آجاتی ہے دوسری طرف امجد خان اسے ہاسٹل میں چھوڑ کر سکندر کو تمام صورت حال سے آگاہ کرنے کی غرض سے اس کے گھر پہنچ جاتا ہے۔

## 〈اب آگے پڑھیے〉



دروازہ کھولنے والی خالہ بی تھیں، اپنے سامنے اجنبی لوگوں کو دیکھ کر چونک گئی تھیں، چونک تو افشاں بھی گئی تھی۔

''آپ کون لوگ ہیں؟'' افشاں نے پوچھا۔

''مجھے سکندر صاحب سے ملنا ہے۔'' امجد خان نے کہا تو افشاں نے الجھ کر ان کو دیکھا۔ ایک عورت ساتھ ایک بچہ اور مرد تھا۔

''وہ ادھر ہی رہتے ہیں نا؟'' وہ پوچھ رہا تھا۔

''مگر آپ ہیں کون؟'' افشاں نے پھر پوچھا۔

''سکندر صاحب سے ملوادیں اپنے بارے میں ان سے ہی بات کروں گا۔'' افشاں نے الجھ کر خالہ بی کو دیکھا۔

''میں بلا کر لاتی ہوں۔'' خالہ بی اوپر جانے والی سیڑھیوں کی طرف بڑھی تھیں۔ کچھ دیر بعد سکندر امجد خان سے ہاتھ ملا رہا تھا۔

''میں معذرت چاہتا ہوں، میں نے آپ کو پہچانا نہیں۔'' وہ لوگ ابھی بھی دروازے پر ہی کھڑے تھے۔

''آپ لالہ رخ کو تو جانتے ہوں گے نا۔'' سکندر کے ساتھ ساتھ افشاں بھی چونکی تھی۔

''لالہ رخ......؟'' سکندر پکار اٹھا۔

''میں ان کے ملازم کا بیٹا ہوں، لالہ رخ اس وقت وویمن ہاسٹل میں ہے، اس نے مجھے یہاں بھیجا ہے وہ آپ سے ملنا چاہتی ہے۔'' سکندر ایک دم چونکا۔ افشاں ناسمجھی سے دونوں کو دیکھ رہی تھی۔

''وہ ٹھیک ہیں نا؟'' سکندر نے بے اختیاری میں پوچھا۔

''ابھی تک تو ٹھیک ہی ہیں لیکن آئندہ کیا حالات ہوتے ہیں کچھ کہہ نہیں سکتا۔'' امجد خان ایک سلجھا ہوا مرد تھا اس کی گفتگو بھی مہذبانہ

تھی۔
''او کے میں آپ کے ساتھ چلتا ہوں۔'' سکندر نے فوراً فیصلہ کیا' افشاں نے حیرت سے دیکھا۔
''تم کہاں جاؤ گے؟ تم بھلا ان لوگوں کو کیسے جانتے ہو۔''
''لیکن میں لالہ رخ کو تو جانتا ہوں' میں کچھ دیر میں آ جاؤں گا ڈونٹ وری۔'' وہ افشاں کو تسلی دے کر واپس اپنے کمرے کی طرف بڑھ گیا تھا۔ وہ لباس بدل کر کچھ دیر بعد امجد خان کے ساتھ چل دیا تھا۔
وہ ہاسٹل پہنچا تو لالہ رخ وارڈن کے کمرے میں بیٹھی تھی۔ وارڈن لالہ رخ کے حالات سے باخبر تھی' وہ نیک دل عورت تھیں ان کو لالہ رخ سے خصوصی لگاؤ تھا سو کسی کو بھی خبر ہونے سے پہلے وہ خاموشی سے لالہ رخ کو اپنے کمرے میں لے آئی تھیں۔ سکندر وہاں پہنچا تو لالہ رخ کو دیکھ کر چونکا تھا۔ عجیب کمزور نڈھال پژمردہ سی لڑکی لگ رہی تھی' چہرے کی تازگی نچڑ کر رہ گئی تھی۔ لالہ رخ سے مل کر اس کی ساری کتھا سننے کے بعد سکندر کافی دیر تک خاموش رہا تھا۔
''دیکھیں آپ اگر ہماری کوئی مدد کر سکتے ہیں تو ہمیں بتا دیں ورنہ ہمارے پاس بالکل بھی وقت نہیں ہے۔ صبح کی روشنی ہوتے ہی لالہ رخ بی بی کی حویلی میں ان کی گمشدگی کی خبر پھیل جائے گی اور سب سے پہلے ان کو تلاش کرنے وہ لوگ یہاں ہی آئیں گے۔ اگر آپ ان کی مدد کر سکتے ہیں تو ٹھیک ورنہ پھر میں ان کو لے کر کہیں اور چلا جاؤں گا۔'' امجد خان کا اٹل انداز تھا' سکندر نے چند پل سوچا تھا۔ ایک نگاہ گم صم بیٹھی انگلیاں چٹخاتی لالہ رخ پر ڈالی اور پھر ایک دم ایک فیصلہ کیا تھا۔
''آپ لوگوں کا یہاں رہنا ٹھیک نہیں' آپ لوگ ہمارے ساتھ گھر چلیں۔'' سکندر کے الفاظ پر لالہ رخ نے بے اختیار اسے دیکھا تھا' سکندر مسکرا دیا تھا۔ کچھ دیر بعد وہ ان لوگوں کو لے کر اپنے گھر آ گیا تھا۔ افشاں ان کو دیکھ کر حیران ہوئی تھی۔
''تم ان کو یہاں کیوں لائے ہو؟'' وہ اس سے الجھ پڑی۔ جواباً سکندر نے اسے لالہ رخ کی ساری کہانی سنا دی تھی۔
''اب تم کیا چاہتے ہو؟'' افشاں نے خوف زدہ نظروں سے سکندر کو دیکھا۔
''ایک لڑکی میرے لیے اپنا سب کچھ چھوڑ کر آئی ہے' وہ اس وقت سخت مصیبت میں گرفتار ہے' اسے میں ایسے تنہا نہیں چھوڑوں گا۔'' افشاں حیرت سے دیکھے گئی۔
''اوپر والے پورشن میں ان لوگوں کے رہنے کا انتظام کر دو' میں نے ہاسٹل سے ہی ضیاء کو کال کر دی تھی وہ کچھ دیر میں صبوحی اور وقار کو لے کر پہنچ رہے ہوں گے۔ میں کل لالہ رخ سے نکاح کر لوں گا۔'' انداز اٹل اور فیصلہ کن تھا' وہ کہہ کر پلٹا اور افشاں بالکل ڈھے سی گئی۔
اس کے رخساروں پر بے اختیار آنسو بہہ رہے تھے' وہ خاموشی سے اپنے کمرے میں پلٹ گئی تھی۔ خالہ بی نے لالہ رخ' امجد خان اور اس کی بیوی کے لیے اوپر والے حصے میں آرام کرنے کا انتظام کر دیا تھا کچھ دیر میں صبوحی ضیاء اور وقار بھی پہنچ گئے تھے۔ فجر کے بعد ضیاء ایک مولوی صاحب کو لے آئے تھے' دو تین اور لوگوں کی موجودگی میں سکندر اور لالہ رخ کا نکاح ہو گیا تھا۔ امجد خان سب معاملے میں پیش پیش تھا۔ لالہ رخ کو لگ رہا تھا کہ جیسے ایک دم اس کی زندگی بدل گئی ہے۔ وہ کل کیا تھی اور اب کیا سے کیا ہو گئی ہے' افشاں گم صم اور چپ چاپ تھی صبوحی بہت خوش تھی۔ وقار نے سکندر کو اس کے اس نیک عمل پر بہت سراہا تھا۔
سکندر خوش بھی تھا اور مطمئن بھی۔ اگلے دن امجد خان دوپہر میں اپنے باپ کو فون کرنے گیا تھا' وہ فون کر کے واپس آیا تو بہت افسردہ تھا۔
''بڑی بیگم صاحبہ کی طبیعت بہت خراب تھی' سب ملازمین کو علم ہو چکا تھا کہ لالہ رخ حویلی میں نہیں ہے اور ملازمین نے اشفاق احمد اور بھائیوں کو بھی اطلاع کر دی تھی' وہ دونوں کسی وقت بھی حویلی پہنچ سکتے تھے۔'' سکندر امجد خان کی زبانی وہاں کے حالات سن کر افسردہ ہوا' تاہم اس نے لالہ رخ سے ذکر کرنے سے منع کر دیا خوامخواہ وہ بے چاری پریشان رہتی۔
اسی دن امجد خان اپنی بیوی اور بچے کے ساتھ رخصت ہو گیا تھا۔ سکندر کا ابھی تک نکاح کے بعد لالہ رخ سے سامنا نہیں ہوا تھا' خواتین ہی اس کے پاس موجود تھیں۔ شام ہوئی تو صبوحی وقار اور ضیاء اسے ڈھیروں نیک خواہشات سونپتے رخصت ہو گئے تھے۔ ان لوگوں کے جانے کے بعد خالہ بی لالہ رخ کے پاس موجود رہی تھی جبکہ افشاں ان لوگوں کے رخصت ہوتے ہی اپنے کمرے میں چلی گئی تھی۔ شاید سارے دن کی اس مصروفیت سے وہ تھک گئی تھی۔ سکندر نے اسے ڈسٹرب کرنا مناسب نہ سمجھا اور خود ہی کچن میں آ کر اپنے لیے چائے بنائی تھی۔ کھانا سر شام ہی سب کھا چکے تھے۔

''ارے بیٹا تم نے کیوں زحمت کی؟ مجھ سے کہا ہوتا میں بنا دیتی۔'' خالہ بی لالہ رخ کے پاس سے اٹھ کر نیچے آئیں تو اسے کپوں میں چائے ڈالتے دیکھ کر ٹوکا۔

''کوئی بات نہیں خالہ بی!'' سکندر نے ایک کپ اٹھا کر انہیں تھمایا۔

''ماشاء اللہ بہت ہی پیاری بچی ہے لالہ رخ! سارا وقت ماں کو یاد کرتے روتی رہی ہے۔ تم اس سے ذرا نرمی سے پیش آنا' کسی نیک ماں کی اولاد لگتی ہے۔'' خالہ بی نے نصیحت کی' سکندر مسکرا دیا۔

''لاؤ میں دلہن کو چائے دے آؤں بلکہ تم بھی آؤ مل کر پی لینا۔'' خالہ بی نے کہا' انہوں نے اپنا کپ رکھ کر چھوٹی سی ٹرے میں دو کپ رکھے تھے۔

سکندر بھی ان کے ہمراہ اپنے کمرے میں آ گیا تھا' لالہ رخ آج سارا دن اس کے کمرے میں ہی رہی تھی۔ سادہ سے لباس میں بغیر کسی ہار سنگھار کے بستر پر اپنی ہی سوچوں میں گم بیٹھی لالہ رخ سکندر کی دلہن تھی۔ سکندر نے کمرے میں داخل ہو کر سلام کیا تو وہ سر جھکا گئی تھی۔

''چلو بیٹا چائے پی لو' کھانا بھی تم نے بس برائے نام ہی کھایا تھا۔'' خالہ بی نے کہا تو لالہ رخ نے محض سر ہلایا تھا۔ خالہ بی اس سے ایک دو باتیں کر کے چلی گئی تھیں۔

لالہ رخ کچھ کنفیوژ سی تھی' سکندر اس کے سامنے بیٹھا تو وہ اپنی ذات میں کچھ اور سمٹ گئی تھی۔

''یہ چائے لیں۔'' سکندر نے کپ اٹھا کر اسے تھمایا جسے اس نے شکریہ کہہ کر تھام لیا تھا۔ دونوں نے بہت خاموشی سے چائے پی تھی' سکندر گاہے بگاہے اسے دیکھتا رہا تھا۔

وہ بہت ہی خوب صورت اور دل موہ لینے والی لڑکی تھی۔ پلکوں کی گھنی جھالر اٹھتی گرتی اسے کچھ اور ہی روپ بخش رہی تھی۔ چائے پینے کے بعد سکندر نے دونوں کپ ٹرے میں رکھ کر ٹرے ایک طرف رکھ دی تھی۔ سکندر لالہ رخ کے پاس بیٹھا تو انداز میں استحقاق تھا۔

''مجھ سے شادی کر کے مطمئن ہیں۔'' مسکرا کر پوچھا تو لالہ رخ نے پلکیں اٹھا کر دیکھا۔

''اگر غیر مطمئن ہوتی تو میں کبھی بھی امجد خان کو آپ کے پاس نہ بھیجتی۔'' دھیمے لہجے میں اس نے دل کی بات کہہ دی' سکندر مسکرایا۔ محبت سے اس کا ہاتھ تھاما تو لالہ رخ کا ہاتھ لرزنے لگا۔

''کیا بتا سکتی ہیں کہ مجھ میں ایسی کیا بات اچھی لگی تھی جو مجھ سے شادی کرنے کا فیصلہ کیا۔'' نرمی سے دونوں ہاتھوں میں لالہ رخ کے ہاتھ کو سہلاتے سکندر نے پوچھا۔

''دل کے معاملات کسی وضاحت کے محتاج نہیں ہوتے سر!'' سکندر ہنسا۔

''اب بھی سر؟'' لالہ رخ کے ہونٹوں پر شرمیلی سی مسکراہٹ سمٹ آئی۔

''سر کا رشتہ میرے لیے بہت محترم ہے اور آپ ہمیشہ محترم رہیں گے۔ آپ نے جس طرح میری مجبوری سمجھ کر میرا ساتھ دیا ہے میں شاید عمر بھر آپ کا یہ احسان نہ بھلا پاؤں۔''

''لالہ رخ......'' سکندر نے ٹوک دیا' لالہ رخ نے آنکھوں میں در آ جانے والی نمی کو بمشکل روکا تھا۔

''یہ احسان والی بات مت کریں' اصل میں کچھ لوگ زندگی میں ایسے بھی ہوتے ہیں جو پہلی نگاہ سے اچھے لگتے ہیں' مجھے آپ سے کوئی محبت کا دعویٰ نہیں ہے لیکن آپ کے رکھ رکھاؤ اور محتاط انداز نے ہمیشہ آپ کے کردار کو میری نگاہ میں بہت معتبر بنا کر پیش کیا تھا۔'' لالہ رخ مسکرا دی۔

''آپ نے اپنے بارے میں تو بہت کچھ بتا دیا تھا لیکن میرے بارے میں آپ کچھ نہیں جانتیں۔'' لالہ رخ کی رنجیدگی ختم کرنے کو سکندر نے بات بدلی۔

''آپ نے جس طرح میری مدد کی ہے وہ سب آپ کی ذات کو میرے سامنے آشکار کرنے کے لیے کافی ہے۔ میں یہاں اپنی ماں کے مجبور کرنے پر آئی تھی' مجھے قطعی امید نہ تھی کہ آپ اس طرح میرا ساتھ دیں گے بھی یا نہیں لیکن آپ نے میرے تمام وسوسوں کو غلط ثابت کر دیا' میں ہمیشہ آپ کی احسان مند رہوں گی۔'' لالہ رخ کی رنجیدگی جوں کی توں تھی۔ سکندر نے محبت سے اس کا ہاتھ تھاما تھا۔

''زندگی کے بارے میں میرے کوئی لمبے چوڑے خواب نہیں ہیں' سادہ سی عام سی ترجیحات ہیں۔ میں پوری کوشش کروں گا کہ آپ جس بھروسے کو لے کر میری طرف بڑھی ہیں وہ بھروسہ ہمیشہ قائم رہے۔ میں آپ کو اپنے بارے میں مختصراً بتا دینا چاہتا ہوں میری ماں ایک

غریب گھرانے سے تھیں' میرے والد ایک جاگیردار تھے۔ میری والدہ ان کی دوسری بیوی تھیں' میرے والد کے خاندان نے میری والدہ اور پھر مجھے قبول نہ کیا' میری والدہ کے انتقال کے بعد میرے نانا نے مجھے ایک یتیم خانے میں چھوڑ دیا جہاں کچھ سال بعد میرے والد نے واپس لے لیا تھا اور پھر مجھے سبحان صاحب نے اڈاپٹ کر لیا تھا۔ بچپن کے علاوہ میں نے زندگی میں اپنے اصلی باپ کو کبھی نہیں دیکھا اور نہ ہی ملا البتہ تصاویر ضرور دیکھ رکھی ہیں۔ سبحان صاحب اور ان کی بیگم نے میرا بہت خیال رکھا' حقیقی بیٹے کا سا پیار دیا اور میں نے بھی ان کو ہمیشہ والدین سمجھا۔ میری ولدیت کے خانے میں ہمیشہ سبحان احمد لکھا گیا' ان دونوں کی وفات کے بعد مجھے ان کے خاندان نے لے پالک کہہ کر گھر سے نکال دیا تھا۔ میں چاہتا تو مقدمہ کر سکتا تھا لیکن مجھے دولت جائیداد کسی بھی چیز سے کوئی غرض نہ تھی۔ امریکہ میں میرے نام کچھ پراپرٹی موجود ہے لیکن میں فوراً یہاں سے نہیں جا سکتا تھا مجبوراً مجھے کالج میں جاب کرنا پڑی۔ میں مالی لحاظ سے اس وقت بہت مضبوط نہیں ہوں وقت کے ساتھ ساتھ میں شاید اسٹیبلش ہو جاؤں لیکن اس وقت میں جس گھر میں رہتا ہوں یہ بھی افشاں کے نام ہے۔ افشاں میری سگی خالہ زاد ہے۔'' سکندر نے اپنے بارے میں سب بتا دیا تھا۔

''مجھے آپ کی دولت اور جائیداد کسی سے کوئی غرض نہیں' وہ سب کچھ جو آپ لے کر آئی ہیں وہ سب صرف اور صرف آپ کا ہے۔ البتہ میں آپ سے یہ ضرور وعدہ کرتا ہوں کہ زندگی میں جہاں تک بھی بن پڑا میں ہر موڑ اور ہر معاملے میں آپ کی مدد کروں گا۔'' سکندر کا انداز پُرعزم اور اعتماد بخشنے والا تھا محبت جتاتا' احساس دلاتا' لالہ رخ مسکرا دی۔ رنجیدہ سی مسکراہٹ تھی' جو سکندر کے دل میں ایک چراغ بن کر دہکنے لگی تھی۔ سکندر نے گرم جوشی سے اس کا نرم ہاتھ دبا کر اس کی مسکراہٹ کو مزید اعتماد بخشا تھا۔



ولید دو ہفتوں بعد گھر شفٹ ہو گیا تھا' مصطفیٰ کئی بار عیادت کو آ چکا تھا لیکن شہوار نے ایاز کے خوف سے گھر سے نکلنا ہی چھوڑ دیا تھا۔ وہ آج کئی دنوں بعد مصطفیٰ کے ساتھ ولید کی طرف آنے کو تیار ہوئی تھی۔ مصطفیٰ آج جلدی گھر آ گیا تھا۔

وہ مغرب سے پہلے ولید کے ہاں آ چکے تھے۔ ولید اپنے کمرے میں تھا' روشنی ان کو اس کے کمرے میں ہی لے آئی تھی۔ انا شہوار اور مصطفیٰ کے لیے چائے بنانے گئی تھی ولید کے زخم تو ابھی بھی برقرار تھے اور وقت گزرنے کے ساتھ ساتھ ہی اب مندمل ہونے تھے تاہم وہ آج کل مکمل طور پر بیڈ ریسٹ پر تھا۔ وہ مصطفیٰ کو دیکھ کر بہت خوش ہوا تھا' وہ سارا سارا دن بیڈ ریسٹ سے اب اکتا چکا تھا لیکن اتنے سارے لوگوں کے سامنے اس کی ایک بھی نہیں چل رہی تھی۔

''کیسا فیل کر رہے ہو؟'' مصطفیٰ نے مسکرا کر پوچھا۔

''بہت بیڈ...... میں اس جبری قید سے سخت اکتا گیا ہوں' سب نے مجھے ایک چھوٹا سا بچہ سمجھ لیا ہے۔ حتیٰ کہ کمرے سے نکلنے پر بھی پابندی ہے۔'' وہ سخت خفا تھا' بہت خفگی سے بہن کو بھی دیکھا تھا' روشنی ہنس دی۔

''یہ سب آپ کی بہتری کے لیے ہی تو کر رہے ہیں ہم۔''

''میں بالکل بے کار پرزہ بن کر رہ گیا ہوں یار!'' ولید کے چہرے پر از حد بے چارگی کی تحریر رقم تھی۔

''چند دن کی بات ہے پھر آپ کے ٹیسٹ کروالیں گے ڈاکٹر نے اجازت دے دی تو آپ باہر نکل سکتے ہیں۔'' روشنی نے سخت گیر بہن کا کردار ادا کیا تھا۔

''ایک دفعہ مجھے کمرے سے باہر نکلنے دو' تمہیں تو میں اچھی طرح پوچھوں گا۔'' ولید نے دھمکی دی' جو روشنی نے ہنس کر ٹال دی۔ وہ شہوار سے باتیں کرنے لگ گئی تھی جبکہ مصطفیٰ ولید کے ساتھ اس کے بستر پر ہی بیٹھ گیا تھا۔ کچھ دیر بعد انا چائے کے لوازمات لیے ادھر آ گئی تھی' صغراں ہمراہ تھی۔ دیگر لوازمات وہ دونوں ٹیبل پر سجانے لگیں تھیں۔

مصطفیٰ سے بات کرتے ولید نے ایک ناگوار سی نگاہ انا پر ڈالی تھی۔ ہسپتال سے صبوحی بیگم کے ڈسچارج ہونے کے بعد وہ دوبارہ وہاں نہیں گئی تھی اور گھر آنے پر بھی وہ اتنے دنوں میں کہیں نظر نہ آئی تھی لیکن آج اسے یہاں دیکھ کر اس کی کنپٹیوں کی رگیں ابھر آئی تھیں۔ صغراں چلی گئی تھی' انا خود ہی مگوں میں چائے انڈیل کر سب کو سرو کر رہی تھی۔ اس نے مصطفیٰ کو کپ تھمایا تو اس نے شکریہ کے ساتھ تھام لیا تھا۔

''ولید بھائی آپ بھی چائے پئیں گے نا؟'' روشنی نے پوچھا۔

''ہاں دے دو۔'' ولید نے سنجیدگی سے کہا۔

''انا بھائی کو بھی چائے دے دو۔'' روشنی نے انا کو کہا اور پھر شہوار کے ساتھ باتوں میں لگ گئی۔ انا ایک دم جز بز ہوئی تھی۔ اس نے ولید

کی طرف دیکھا اس کے چہرے پر از حد سنجیدگی تھی۔ اس نے خاموشی سے کپ میں چائے انڈیلی اور ساسر میں کپ رکھ کر اسے ولید کی طرف آئی۔

اس نے قریب آ کر چائے والا کپ ولید کی طرف بڑھایا جبکہ ولید توجہ دیئے بغیر مصطفیٰ سے گفتگو کر رہا تھا۔ مصطفیٰ نے دونوں کو دیکھا تھا' دونوں کے انداز عجیب سے تھے اس نے بغور نوٹ کیا تھا۔

''یار چائے لے لو۔'' مصطفیٰ نے انا کی طرف اشارہ کیا تو ولید نے انا کی طرف دیکھا۔ انداز میں بہت گرمی تھی۔ اس نے انا سے کپ لینے کو ہاتھ بڑھایا تھا' انا کا ہاتھ لڑکھڑایا تھا یا ولید نے بہت غصے سے ہاتھ بڑھایا تھا۔

ولید کا ہاتھ ساسر سے ٹکرایا نتیجتاً چائے کا کپ انا کے ہاتھ پر الٹتا بستر پر گرا تھا' جو انا کے ہاتھ کو جلاتا بستر کی چادر کو بھی داغ دار کر گیا تھا۔

''اُف......'' انا نے ایک دم بائیں ہاتھ سے اپنا دایاں ہاتھ تھاما تھا سبھی پریشان ہو گئے تھے۔

''اوہ نو......'' روشی ایک دم اٹھ کر پاس آئی تھی۔ ولید نے مطمئن سا بستر کی بیک سے کمر ٹکا کر سنجیدگی سے انا کو دیکھا تھا۔ جو لب دبائے دوسرے ہاتھ سے اپنا ہاتھ تھامے ہوئے تھی' مصطفیٰ نے خاموشی سے ساری کارروائی نوٹ کی تھی۔ شہوار بھی انا کے پاس آ گئی تھی۔

''یہ تو جل گیا ہے' اس پر کوئی آئنمنٹ لگائیں فوراً......'' شہوار نے انا کا ہاتھ تھام کر دیکھتے فکرمندی سے کہا۔ انا نے ہونٹ دانت تلے دبا لیے تھے' اس نے ایک نگاہ ولید پر ڈالی تھی۔ ولید کے چہرے پر از حد سنجیدگی تھی تاہم اس کی آنکھوں میں عجیب سی گرمی تھی۔

''میں لگا لوں گی' تم لوگ چائے پیو۔'' وہ سنجیدگی سے کہتے وہاں سے نکل گئی تھی' شہوار بھی اس کے ساتھ فوراً کمرے سے نکلی تھی۔ روشی نے ایک گہرا سانس لیا' وہ بھی کمرے سے باہر نکل آئی۔ انا اپنے بیڈ کی سائیڈ کی درازیں کھنگال رہی تھی اور پھر ایک دراز سے کریم نکال کر اس نے اس کا ڈھکن کھولا تھا شہوار نے آگے بڑھ کر اس کے ہاتھ سے کریم لے کر اس کے ہاتھ پر لگانا شروع کر دی تھی۔

روشی کمرے میں آئی تو انا لب دانتوں تلے دبائے بستر کے کنارے بیٹھی ہوئی تھی' شہوار اس کے پاس خاموشی سے بیٹھی ہوئی تھی۔

''زیادہ زخم تو نہیں؟'' اس نے فکرمندی سے پوچھا۔

''نہیں بس ٹھیک ہے۔'' انا نے سنجیدگی سے کہا۔ آج کل وہ ویسے بھی بہت سنجیدہ تھی' روشی نے ایک گہرا سانس لیا' صغراں چائے لے آئی تھی۔

شہوار نے کالج اور اسٹڈی کی باتیں چھیڑ دی تھیں' وہ خود کالج نہیں جا رہی تھی لیکن انا ضرور دوسرے تیسرے دن اس کے ہاں آ جاتی تھی اور دونوں مل کر ایگزامز کی تیاری کر رہی تھیں۔ شہوار کالج جانے پر تو آمادہ نہ ہو سکی تھی تاہم ایگزامز دینے پر ضرور راضی ہو گئی تھی۔ چائے پینے کے بعد روشی برتن سمیٹ کر چلی گئی تھی۔

''کل پھوپو آئی تھیں ہماری طرف۔'' شہوار نے روشی کے جانے کے بعد کہا تو انا چونکی۔

''بتا رہی تھیں کہ وہ اب ڈائریکٹ شادی ہی کریں گی' حماد کا ٹرپ بڑھ گیا ہے وہ جیسے ہی پاکستان آتا ہے تمہاری رخصتی کرا لیں گی۔'' انا نے لب بھینچ لیے تھے۔

مصطفیٰ کی پھوپو پرسوں ان کی طرف بھی آئی تھیں اور سب باتیں طے کرنے کے بعد جاتے وقت انا کو ساتھ لپٹا کر ایک دم بیگ سے ایک کنگن نکال کر انا کا ہاتھ تھام کر اسے پہنایا تھا۔ انا نے گھبرا کر سب کو دیکھا تھا سبھی خاموش اور سنجیدہ تھے' ولید کے سوا سبھی وہاں موجود تھے۔

''ہم باقاعدہ کوئی رسم نہیں کر سکے لیکن ہماری طرف سے یہی رسم کی نشانی ہے ان شاءاللہ شادی پر ہم کوئی کسر نہیں چھوڑیں گے۔'' انا کی پیشانی چومتے اسے گرم جوشی سے ساتھ لگاتے انہوں نے حاضرین سے کہا تھا۔ کچھ دیر بعد وہ لوگ چلے گئے تھے لیکن اس کے بعد وہ سبھی لوگ ساکت سے تھے' خاموش گم صم اور انا اس کو لگ رہا تھا کہ جیسے وہ دھیرے دھیرے کسی گہری کھائی میں خود کو گراتی جا رہی ہو۔ وہ چیخنا چاہتی تھی' چلانا چاہتی تھی لیکن بے بس تھی۔

''انا......'' اسے گم صم دیکھ کر شہوار نے اس کا کندھا ہلایا تو اس نے اسے دیکھا۔

''تم کوئی اسٹینڈ کیوں نہیں لے رہیں' تم سب کو بتا کیوں نہیں دیتیں کہ تم نے یہ سب کچھ جان بوجھ کر کیا تھا' وہ سب ڈرامہ تھا کاشفہ سے بچنے کے لیے۔'' شہوار نے سنجیدگی سے کہا تو انا نے ایک گہرا سانس لیا۔

''ولید کی نفرت کا یہ عالم ہے کہ وہ مجھے دیکھ کر نفرت سے رخ بدل لیتا ہے' میں نے خود سب کو بدظن کیا ہے اب میں کچھ بتاؤں گی تو

سب مجھے برا بھلا کہیں گے اور ولید وہ تو شاید عمر بھر میری شکل بھی نہ دیکھنا چاہے۔ کاشفہ کی ذات کو لے کر میں نے اسے اس قدر مینٹلی ٹارچر کیا تھا۔ میں خود سب کو اس مقام پر لے کر آئی ہوں اور اگر اب سب کو سچ بتاتی ہوں تو سب کا اعتبار کھو جائے گا اور ولید سے شاید اب عمر بھر سامنا نہ کر پاؤں اس کی نفرت اس کا برا رویہ سب حق بجانب ہوگا اور میرے اندر اتنی ہمت نہیں کہ میں سب کی نظروں میں اپنے لیے لعنت ملامت دیکھوں۔''

''تو کیا خاموشی سے چپ چاپ حماد کے ساتھ رخصت ہو لوگی؟'' شہوار نے تلخی سے کہا۔

''جو بویا ہے وہ اب کاٹنا تو ہے نا' شاید یہی اب میری سزا ہے۔ تا عمر اپنی ہی چلائی' شک کی آگ میں جلیں۔'' اس کی آواز رنجیدہ ہوگئی تو وہ اپنے ہی ہاتھوں میں چہرہ چھپا کر رو دی تھی۔

''میں بہت بری ہوں شہوار...... بہت بری......!'' شہوار نے بہت سنجیدگی سے اسے یوں سسکتے دیکھا تھا۔



سکندر کے ساتھ گزرنے والے یہ دو دن بہت خوب صورت تھے' زندگی کے سب سے حسین دن تھے لیکن پھر اچانک سکندر کو اپنے کالج کے نمبر پر امجد خان کی کال ریسیو ہوئی تھی۔ امجد خان نے لالہ رخ کی والدہ کے انتقال کی خبر سنائی تھی' سکندر کو ازحد افسوس ہوا تھا۔ اس نے افشاں کو بتایا تھا' افشاں آج کل بہت سنجیدہ سنجیدہ سی اور ریزروسی ہوگئی تھی۔ اپنی نئی زندگی کی رونقوں کو کشید کرتے سکندر کو افشاں کے مزاج کی یہ تبدیلی نظر نہ آسکی تھی۔

''میرے اندر تو ہمت نہیں لالہ رخ کو اس کی ماں کی انتقال کی خبر سنانے کی' پلیز تم بتا دینا۔'' افشاں کو کہا تو افشاں نے بہت سنجیدگی سے سکندر کو دیکھا۔

''گزرے دنوں میں سکندر اس قدر خوش دکھائی دینے لگا تھا کہ اب تک اس نے اسے اس قدر خوش کبھی نہ دیکھا تھا۔'' اس نے خاموشی سے سر ہلا دیا تھا۔ گھر آ کے افشاں نے خالہ بی کو بتایا تھا اور خالہ بی نے لالہ رخ کو۔ لالہ رخ کا تو مارے صدمے کے برا حال تھا' رو رو کے اس نے اپنی حالت خراب کرلی تھی۔

وہ ماہی بے آب کی طرح تڑپ رہی تھی اور بدقسمتی یہ تھی کہ وہ ماں سے کوسوں دور تھی۔ وہ اس تک پہنچ بھی نہیں سکتی تھی اس کا آخری بار چہرہ بھی نہیں دیکھ سکتی تھی۔ سکندر' خالہ بی' افشاں' صبوحی سبھی اس کے غم میں برابر کے شریک تھے۔ ضیاء اور وقار بھی چکر لگا لیتے تھے اور سبھی لالہ رخ کی دل جوئی کرتے رہتے تھے۔

دن خاموشی سے سرکنے لگے تھے' ضیاء کے باہر جانے کی ڈیٹ قریب آرہی تھی۔ صبوحی ایک بار پھر ضیاء کا رشتہ لے کر آئی تھی۔ لالہ رخ اپنے کمرے میں تھی' خالہ بی کچن میں جبکہ سکندر باہر کسی کام سے گیا تھا۔

''آخر تم کب تک سکندر کا جوگ لیے بیٹھی رہوگی' سکندر شادی کرچکا ہے۔ میں کبھی نہ آتی لیکن تمہیں اس حالت میں دیکھ کر دل دکھتا ہے میرا' میں اب مزید برداشت نہیں کرسکتی۔'' صبوحی نے کہا تو افشاں نے ایک گہرا سانس لیا تھا۔

''میں سکندر کے نام کا جوگ نہیں لے رہی لیکن ابھی اتنی جلدی کسی اور کے لیے فیصلہ کرنا میرے لیے بہت مشکل ہے پلیز مجھے بار بار ڈسٹرب مت کرو۔''

''میں سمجھ سکتی ہوں تمہارے لیے یہ سب بہت مشکل ہے لیکن یہ بھی تو سوچو ضیاء بھائی تم سے بہت محبت کرتے ہیں اور تمہیں اس حالت میں نہیں دیکھ سکتے۔''

''پلیز صبوحی مجھے ڈسٹرب مت کرو' پلیز مجھے سمجھنے کی کوشش کرو میں بے بس ہوں۔'' وہ رنجیدگی سے کہہ رہی تھی۔ باہر سے اندر آتا سکندر افشاں کے کمرے کی طرف کسی کام سے ہی بڑھا تھا لیکن اندر سے آنے والی آوازوں نے اسے وہیں دہلیز پر ہی روک لیا تھا۔

''سکندر کو تو شاید ہی تمہاری تڑپ اور محبت کی خبر تک نہ ہوگی۔''

''میری ماں نے ہمیشہ مجھے یہ احساس دلایا تھا کہ دنیا کے کسی کونے میں ایک شخص سانس لے رہا ہے وہ میرا خالہ زاد ہے اور وہی میرا ہم سفر ہوگا۔ اماں دن رات بس یہی باتیں کیا کرتی تھیں پھر ماں مرگئی' پھوپو ساتھ لے آئیں' ابا مجھے چھوڑ کر چلے گئے۔ پھوپو ہی میری کل کائنات تھیں یا سکندر کا ان دیکھا وجود۔ مجھے اماں ان کا رابطہ دے گئی تھیں اور پھر برسوں بعد سکندر سے ملاقات ہوئی تھی۔ ایک دو ملاقاتوں کے بعد سے ہی میں نے جان لیا تھا کہ وہ ہمارے رشتے سے بے خبر ہے۔ میں نے بھی چپ سادھ لی کہ شاید کبھی نہ کبھی تو اسے علم ہو ہی

جائے گا لیکن مجھے نہیں پتا تھا کہ میری خاموشی یہ رنگ لائے گی۔ لالہ رخ کا آنا اور پھر سکندر کی زندگی کا حصہ بن جانا' میں بے بس ہوں یار! ضیاء کو کہو ابھی انتظار کرے' سکندر کا وجود برسوں سے میری سوچوں کا محور رہا تھا اب ایک دم اپنے محور سے نکل کر کسی اور محور میں جانا بہت مشکل امر ہے۔ مجھے ابھی خود کو سنبھالنا ہے شاید وقت کے ساتھ ساتھ میں سنبھل جاؤں۔'' افشاں کے انداز پر صبوحی خاموش ہوگئی تھی' بے حس و حرکت تو سکندر بھی ہو گیا تھا۔ افشاں اس کو چاہتی تھی لیکن کبھی اس نے اسے احساس ہی نہ ہونے دیا تھا' وہ تو ہمیشہ اسے ایک خالہ زاد سمجھ کر ہی ملا تھا۔

وہ ان کے گھر میں شفٹ ہو چکا تھا تب بھی کبھی بھی افشاں کی ذات سے یہ احساس نہیں ہوا تھا کہ وہ اس کے بارے میں کیا سوچتی ہے' کیا سمجھتی ہے؟ اور اب یہ اتنا بڑا انکشاف جبکہ وہ لالہ رخ کی زندگی کا حصہ بن چکا تھا۔ سکندر کے اندر شدید دکھ کی کیفیت پیدا ہوئی تھی۔ افشاں اور اس کی زندگی ایک جیسے حالات اور ایک جیسے واقعات کے تحت گزری تھی اور وہ اس کے دکھ سمجھ سکتا تھا اس کے احساسات اور جذبات لیکن وہ افشاں کی زندگی کا یہ پہلو کبھی نہ جان پایا تھا۔

انجانے میں وہ افشاں کی ذات کے لیے ایک بہت بڑے دکھ کا سبب بن گیا تھا۔ سکندر خاموشی سے وہاں سے چلا گیا تھا' چند دن مزید سرکے تو لالہ رخ کا غم بھی ڈھلنے لگا تھا' وہ اب سنبھلنے لگی تھی' افشاں مزید سنجیدہ ہو چکی تھی۔

ضیاء کے جانے میں بس چند دن باقی تھے' وہ سکندر کے پاس آیا تھا اور اپنا پرپوزل بتاتے افشاں کو منانے کا کہا تھا۔ سکندر جو انجانے میں ہی افشاں کے دکھ کا سبب بن چکا تھا' وہ اب افشاں کو خوش اور مطمئن دیکھنا چاہتا تھا اس نے ضیاء سے افشاں کو منانے کی ہامی بھرلی اور پھر اس نے اسی شام افشاں سے بات کی اور افشاں نے ہمیشہ کی طرح فوراً انکار کر دیا تھا۔

''افشاں! میں تقدیر پر یقین رکھتا ہوں اور میں سمجھتا ہوں جو بھی ہوتا ہے اللہ کی طرف سے ہوتا ہے۔ لالہ رخ کا میری زندگی میں داخل ہونا اللہ کی طرف سے طے شدہ تھا اگر مجھے علم ہوتا کہ تم میرے بارے میں کیا سوچتی ہو تو میں شاید تمہیں دکھ دینے سے پہلے ضرور سوچتا لیکن میں بالکل بے خبر تھا۔'' افشاں ایک دم حیرت زدہ رہ گئی تھی۔

''تم......تم جانتے ہو؟'' اس نے سر جھکا کر پوچھا تھا۔

''ہاں کچھ دن پہلے ہی علم ہوا تھا جب تم صبوحی سے ذکر کر رہی تھیں اور میں نے لاعلمی میں سب سن لیا تھا۔''

''اوہ......'' افشاں خاموش ہوگئی تھی۔

''ضیاء ایک بہت قابل اور محنت کش انسان ہے' میں نے اس میں زندگی کی لگن اور جوش دیکھا ہے اور پھر وہ تم سے محبت کرتا ہے' وہ تمہارا طلب گار ہے وہ تم سے شدید محبت کرتا ہے۔''

''لیکن ابھی میرے لیے یہ سب قبول کرنا بہت مشکل ہے سکندر! میں نے تمہارے بارے میں اسی دن سے سوچنا بند کر دیا تھا جب لالہ رخ تمہاری زندگی میں داخل ہوئی تھی لیکن ضیاء کی زندگی کا حصہ بننے کے لیے مجھے ابھی بہت کچھ بھولنے اور بہت کچھ قبول کرنے کی ضرورت ہے اور اس سب میں بہت وقت لگ جائے گا۔'' سکندر نے ایک گہرا سانس لیا تھا۔

''اماں بتاتی ہیں کہ خالہ اور ان کے درمیان یہ طے ہوا تھا کہ اماں اپنی بیٹی کی شادی ان کے بیٹے سے کریں گی۔ خالہ نہ رہیں لیکن اماں نے خالو سے یہ بات ضرور کی تھی اور جب انہوں نے تمہیں سبحان انکل کے حوالے کیا تھا تو سبحان انکل کو بھی بتا دیا تھا لیکن وقت گزرتا رہا۔ اماں نہ رہیں اور خالو نے بھی پلٹ کر رابطہ نہ کیا اور تم چلے آئے میں سمجھتی رہی کہ شاید وقت کے ساتھ ساتھ تمہیں خبر ہو جائے گی سو میں خاموش رہی اور میری خاموش ہار گئی اور وقت کی چال جیت گئی۔ تم لالہ رخ کا مقدر بن گئے اور میں نے اسی دن سے تمہیں سوچنا چھوڑ دیا لیکن یہ دل و دماغ ہیں کہ کچھ بھی قبول کرنے کو ابھی تک تیار ہی نہیں۔'' سکندر نے ایک گہرا سانس لیا تھا' دھیرے سے افشاں کے سر پر ہاتھ رکھا تھا۔

''جو ہونا تھا ہو چکا ہے لیکن اب تمہیں اپنی زندگی کے اتنے قیمتی سال برباد نہیں کرنے دوں گا' میں نے ضیاء سے وعدہ کیا تھا کہ میں تمہیں اس کے لیے راضی کرلوں گا اور پھر تم میری خاطر میرے اس وعدے کو مت ٹوٹنے دینا' پلیز افشاں!'' افشاں نے ڈبڈبائی آنکھوں سے سکندر کو دیکھا تھا۔ جس کی آنکھوں میں مان جانے کی التجا تھی۔ افشاں کی آنکھوں سے آنسو بہے تو اس کی سسکیاں گونج اٹھی تھیں' سکندر نے اذیت سے لب دانتوں تلے دبا لیے تھے۔

❁......❁......❁

چائے پینے کے بعد ولید کے اصرار پر مصطفیٰ اسے سہارا دیتا باہر لان میں لے آیا۔ آج بہت دنوں بعد وہ کھلی فضا میں سانس لے رہا تھا۔ وہ پہلے سے کافی بہتر تھا' اس کے بازوؤں' کندھوں' ٹانگوں کی چوٹیں بھی کافی بہتر تھیں تاہم سر کی چوٹ ابھی درد کر رہی تھی۔ کئی ٹیسٹ ہو چکے تھے' پراپر ٹریٹمنٹ چل رہا تھا۔ صبوحی بھی اب بہتر تھیں' ان کے ہاتھ کا فریکچر ابھی بھی موجود تھا تاہم وہ اب اپنے بوتیک جانا شروع کر چکی تھیں۔

''تم نے انا کے ساتھ ایسا کیوں کیا؟'' دونوں آہستہ آہستہ لان میں ٹہل رہے تھے جب ہی مصطفیٰ نے اچانک پوچھا۔

''کیا کیا ہے میں نے؟'' وہ دونوں رک گئے تھے۔

''تم اچھی طرح جانتے ہو کہ تم نے کیا کیا ہے۔'' مصطفیٰ نے اس کی آنکھوں میں ملامتی انداز میں دیکھا تو وہ ہنسا۔

''میں نہیں جانتا میں نے اس کے ساتھ کیا کیا ہے' تم پلیز بتا دو۔''

''تم نے جان بوجھ کر اس کے ہاتھ پر چائے گرائی تھی۔'' مصطفیٰ نے کہا تو ولید طنزیہ مسکرایا۔

''تمہاری نظر کا دھوکہ ہے ورنہ سب دیکھ رہے تھے کہ وہ محض اتفاقاً تھا۔'' ولید مطمئن تھا۔

''سو چیپ یار! تمہیں ایسا نہیں کرنا چاہیے تھا' وہ بے چاری تمہیں محض چائے دے رہی تھی اور تم نے اس کے ساتھ کیا سلوک کیا؟'' جواباً ولید خاموش رہا۔ وہ پھر دھیرے دھیرے چلنے لگا تھا' مصطفیٰ کو بھی اس کا ساتھ دینا پڑا۔

''تم دونوں کے درمیان جو بھی ہو رہا ہے ایسا نہیں ہونا چاہیے تھا۔ حماد پاکستان سے باہر ہے اسے واپس آنے میں دو ماہ تو لگ ہی جائیں گی۔ شہوار بتا رہی تھی کہ پھوپو کا ارادہ حماد کی واپسی کے فوراً بعد رخصتی کا ہے۔'' ولید سنجیدگی سے بولا۔

''یار انا اگر بے وقوفی کر رہی ہے تو کم از کم تمہیں تو اسٹینڈ لینا چاہیے تھا نا' تم گھر والوں کو روکتے' حماد بے شک میرا کزن ہے لیکن وہ تم سے زیادہ مجھے عزیز نہیں ہو سکتا۔ میں تم دونوں کو اس طرح دور ہوتے نہیں دیکھ سکتا' امپاسبل۔''

''زیادہ ایموشنل ہونے کی ضرورت نہیں' وہ خود یہ سچویشن کری ایٹ کرنے کا سبب بنی تھی' اپنے شکی مزاج کی وجہ سے اسے مجھ پر یقین ہی نہ تھا۔ نجانے کس کس کو لے کر وہ مجھ سے بدظن ہوتی رہی' شک کرتی رہی اور پھر اس نے خود ہی اپنی راہیں الگ کی تھیں' حماد کو درمیان میں لا کر۔'' ولید کا انداز تپا ہوا اور دوٹوک تھا۔

''تو تم نے کیا کیا...... تم نے بھی نہ جاننے کی کوشش کی کہ وہ یہ سب کیوں کر رہی تھی' کیا وجہ تھی اگر وہ شک کر رہی تھی تو کیوں؟'' مصطفیٰ نے اس کو ٹوکا تو وہ طنزیہ مسکرایا۔

''ہاں کوشش تو کی تھی' وہ کاشفہ کو لے کر اس حد تک بدظن ہو گئی تھی کہ اس نے کاشفہ کی باتوں پر یقین کرنا شروع کر دیا تھا۔ میں کیا تھا؟ میرا کریکٹر' میری ذات ہر چیز بے معنی ہو گئی تھی جو کاشفہ نے اسے کہا اس نے اس پر یقین کیا' جو اس نے بتایا یہ ایمان لے آئی۔ میری ذاتی قدر کچھ بھی کام نہ آ سکی' وہ اس قدر بدظن تھی کہ اس نے اپنی راہیں الگ کر لیں اب میں بے اہمیت انسانوں کی طرح اس کے پیچھے بھاگتا' اس کی منتیں کرتا' اپنی صفائیاں پیش کرتا ایم سوری مجھ سے یہ سب نہیں ہو پایا تھا۔ یہ سب میری انا' میرے وقار کے خلاف تھا اور مجھے اپنی سیلف رسپیکٹ سب سے زیادہ عزیز تھی۔''

''لیکن یہ سب جو ہو رہا ہے یہ بھی کچھ اچھا نہیں ہو رہا۔'' مصطفیٰ نے دکھ سے کہا تو ولید نے غصے سے سر جھٹکا۔

''وہ اپنے ہر نفع و نقصان کی خود ہی ذمہ دار ہے' وہ جو کرتی ہے جو کرنا چاہتی ہے وہ اس کا دردسر ہے۔ میرا اب اس سے کوئی واسطہ نہیں۔''

''لیکن غیر جانبدار تو تم اب بھی نہیں ہو پا رہے' اگر تم بالکل لاتعلق ہو جاتے تو کچھ دیر پہلے تم نے جو حرکت کی تھی وہ نہ کرتے۔'' مصطفیٰ کے لہجے میں گرمی تھی' ولید ہنس دیا۔

''چھوڑو کوئی اور بات کرو' تم سناؤ جاب کیسی چل رہی ہے تمہاری۔'' ولید نے موضوع بدلا' مصطفیٰ نے بہت سنجیدگی سے اسے گھورا تو وہ مسکرا رہا تھا' عجیب اضمحلال بھری مسکراہٹ تھی۔

مصطفیٰ کے دل کو اس مسکراہٹ نے عجیب سے انداز میں چھوا تھا' اس نے آہستگی سے اس کے کندھے پر ہاتھ رکھ کر اسے سہارا دیتے قدم آگے کی طرف بڑھائیے۔



افشاں مان گئی تھی' ضیاء کے باہر جانے سے پہلے دونوں کا نکاح کر دیا گیا تھا۔ لالہ رخ بھی اب ماں کے غم سے نکل کر سکندر کے ساتھ

زندگی کو مطمئن انداز میں گزار رہی تھی۔ ضیاء باہر چلا گیا تھا' وہاں جا کر سکندر کی پراپرٹی اس نے سنبھال لی تھی۔ سکندر کا اپارٹمنٹ اب ضیاء کی رہائش گاہ تھا تاہم دکانیں ابھی بھی دیگر لوگوں کے پاس تھیں' ضیاء نے بھی وہاں جاب کرلی تھی وہ آہستہ آہستہ سیٹل ہورہا تھا۔ اس نے باہر جانے سے پہلے افشاں سے وعدہ کیا تھا کہ وہ بہت جلد سیٹل ہوتے ہی اسے بھی اپنے پاس بلائے گا اور وہ اسی سلسلے میں دن رات کوشش کررہا تھا۔ سکندر کالج کی جاب چھوڑ چکا تھا' اس کے پاس اب کچھ رقم جمع ہوگئی تھی وہ چاہتا تو لالہ رخ کے ساتھ امریکہ چلا جاتا لیکن وہ کچھ عرصہ اسی ملک میں گزارنا چاہتا تھا' صبوحی اور وقار بھی اکثر چکر لگا لیتے تھے۔

لالہ رخ مستقل گھر میں رہتی تھی وہ گھر سے باہر نہیں نکلتی تھی اس نے خالہ بی کے ساتھ گھر کے کاموں میں ہاتھ بٹانا شروع کردیا تھا۔ زندگی بہت خوب صورت انداز میں آگے بڑھ رہی تھی۔ جب ایک دن کالج سے واپسی پر افشاں اپنے گھر کے سامنے ایک بہت بڑی چمکتی گاڑی کو دیکھ کر ٹھٹکی تھی' گاڑی میں موجود شخص کو دیکھ کر وہ چونکی تھی' یہ چوہدری حیات علی تھا سکندر کا حقیقی باپ۔

افشاں کو یاد تھا کہ جب تک اس کی ماں زندہ رہی تھی یہ شخص ان سے رابطہ رہا تھا لیکن پھر ماں مرگئی اور سب رابطے بھی ختم ہوگئے تھے۔ آج برسوں بعد دکھائی دیئے تھے۔ چوہدری حیات علی گاڑی سے نکل کر دروازے تک آئے تھے اور پھر خالہ بی نے دروازہ کھولا تھا افشاں وہیں کچھ فاصلے پر رک گئی تھی۔

''مجھے سکندر سے ملنا ہے۔'' انہوں نے خالہ بی سے کہا اور خالہ بی انہیں انتظار کرنے کا کہہ کر اندر چلی گئی تھیں اور پھر کچھ دیر بعد وہ باہر آئی' وہ ان کو اندر لے گئی تھیں۔ افشاں بھی گھر میں داخل ہوئی تھی' سکندر اوپر والے حصے سے سیڑھیاں اتر رہا تھا جبکہ چوہدری حیات علی کو خالہ بی اندر بیٹھک میں بٹھا چکی تھیں۔

''کون آیا ہے؟'' وہ اس سے پوچھ رہا تھا۔

''چوہدری حیات علی......'' افشاں نے دھیمے سے کہا' سکندر ایک دم ساکت ہوگیا تھا۔

''لیکن وہ مجھ سے کیوں ملنے آئے ہیں؟'' اب کی بار سکندر کے لہجے میں ازحد سنجیدگی تھی۔

''یہ تو ان سے مل کر ہی پتا چلے گا' تم مل لو میں اتنی دیر میں چائے بنواتی ہوں۔'' وہ اسے کہہ کر ساتھ والے کمرے میں گھس گئی۔ بیگ اندر رکھ کر باہر آئی تو ساتھ والے کمرے سے آوازیں آرہی تھیں وہ خالہ بی کو چائے بنانے کا کہہ کر دروازے کے پاس آکھڑی ہوئی' دروازے کی جھری سے دیکھا' دونوں باپ بیٹا آمنے سامنے کھڑے تھے۔ سکندر کا انداز لاتعلق اور بے لچک تھا جبکہ حیات علی غم زدہ' نڈھال سے تھے۔

''تم اپنے باپ سے خفا ہو' میں جانتا ہوں تمہارے ساتھ میں نے کچھ اچھا نہیں کیا لیکن تم میرے حقیقی بیٹے ہو اس بات سے کوئی بھی انکار نہیں کرسکتا۔''

''نہیں ہوں میں آپ کا بیٹا......'' سکندر کا انداز ایک دم بپھرا ہوا تھا۔

''یاد کریں میں وہی وجود ہوں جسے آپ نے یتیم خانے سے نکال کر اپنے دوست کے حوالے کیا تھا' اب کیا لینے آئے ہیں۔ میرا کسی سے کوئی تعلق نہیں جن کے حوالے آپ نے مجھے کیا تھا وہ دونوں میاں بیوی مرچکے ہیں۔'' سکندر کے انداز میں بہت تلخی تھی۔

''میں مجبور تھا' میں خود بھی تمہیں خود سے جدا نہیں کرنا چاہتا تھا لیکن سبحان نے کہا کہ تمہارے مستقبل کے لیے یہ بہت ضروری ہے میں خوش نہیں تھا لیکن تمہاری بہتری کے لیے مجھے تمہیں سبحان کو سونپنا پڑا ورنہ میں تمہاری جدائی کا کرب سہتے ایک پل بھی خوش نہیں رہ سکا تھا۔'' انہوں نے غم زدہ لہجے میں کہا تھا' سکندر نے تلخی سے انہیں دیکھا۔

''میری جدائی کا کرب کیا اتنا گہرا تھا کہ آپ نے کبھی پلٹ کر میری خبر تک نہ لی تھی۔''

''ایسی بات نہیں۔'' انہوں نے بہلانا چاہا تھا۔

''میں سبحان سے مسلسل رابطے میں رہا تھا' سبحان نے مجھے منع کر رکھا تھا کہ تم سے نہ ملوں ورنہ تم ڈسٹرب ہوجاؤ گے۔ میں تمہیں پریشان نہیں کرنا چاہتا تھا اسی لیے اپنے دل پر پتھر رکھ لیا تھا۔ دو سال سے سبحان نے کوئی رابطہ نہ کیا تھا' میں نے کئی بار کوشش کی۔ سبحان کے پاکستان والے گھر بھی جاتا رہا' کوئی کچھ بتانے کو تیار ہی نہ تھا اور پھر ایک دن ایک ملازم نے بتایا کہ سبحان اور اس کی بیوی کو وفات پائے کئی مہینے ہوچکے ہیں۔ مجھے تمہاری بہت فکر تھی لیکن کسی کو خبر نہ تھی کہ تم کہاں ہو؟ چند دن پہلے مجھے کسی سے خبر ملی تھی کہ سبحان کا بیٹا اس گھر میں رہ رہا ہے' میں اطلاع ملتے ہی چلا آیا۔'' وہ رنجیدگی سے کہتے سکندر کی طرف بڑھے تھے۔ سکندر کے کندھے پر ہاتھ رکھنا چاہا تھا لیکن سکندر پیچھے

ہٹ گیا تھا۔
''جو بھی ہے' بہر حال مجھے آپ سے کوئی تعلق نہیں رکھنا۔'' سکندر کا انداز قطعی تھا۔
''میں نے زندگی میں ایک غلطی کی تھی مجھے اس بات کی سزا مت دو اب' تم جانتے ہو میں وہ سب کرنے پر مجبور تھا۔ تم میرے ساتھ چلو' اب سب کچھ بدل گیا ہے' میں تمہیں اپنے خاندان میں تمہاری حیثیت اور تمہارا مقام دلاؤں گا۔ اب ایسا کوئی باقی نہیں رہا جس کی وجہ میں تمہیں خود سے دور رکھنے پر مجبور ہو جاؤں۔ میرے سب بیٹے اور بیٹیاں بہت فرماں بردار ہیں تم ایک بار میرے ساتھ چلو تم دیکھنا وہ سب تم سے بہت محبت سے پیش آئیں گے۔'' ان کا انداز آخر میں التجائیہ ہو گیا تھا' سکندر نے سنجیدگی سے ان کو دیکھا تھا۔
''جب مجھے آپ کی' آپ کے خاندان کی ان رشتوں ناطوں کی ضرورت تھی تب تو آپ نے کبھی میری خبر تک نہ لی تھی حتیٰ کہ میں یتیم خانے میں پلتا رہا کبھی آپ نے پلٹ کر نہ دیکھا اور جب آپ نے کوشش کی بھی تو بھی مجھے ایک ناکارہ عضو کی طرح خود سے کاٹ کر کسی اور کی جھولی میں ڈال دیا تب مجھے آپ کے وجود کی' آپ کے خاندان اور آپ کے سہارے کی ضرورت تھی لیکن اب مجھے کسی رشتے کسی حوالے کسی بھی تعلق کی کوئی ضرورت نہیں۔ آپ کا بیٹا فیضان حیات علی تھا جبکہ میں سکندر سبحان احمد ہوں۔ میری شناخت میرا حوالہ سب کچھ بدل چکا ہے میں اپنے آپ کے قدموں پر مضبوط ہو چکا ہوں' میری فیملی ہی اب میرا اصل حوالہ ہے۔ مجھے اب آپ سے نہیں ملنا' کوئی تعلق کوئی واسطہ نہیں رکھنا پلیز آپ یہاں اب دوبارہ آنے کی زحمت مت کیجیے گا۔'' سکندر بہت زیادہ جذباتی ہو رہا تھا۔ افشاں کے سامنے سکندر کی شخصیت کا یہ ایک نیا ہی روپ تھا۔ سکندر غصے اور غم کی شدت سے سب کہہ کر وہاں سے نکل کر باہر آیا تھا' افشاں کو دیکھ کر رکا اور پھر لب بھینچ کر اوپر جانے کی بجائے گھر سے ہی باہر نکل گیا تھا۔
افشاں نے جھری سے دیکھا چوہدری حیات علی ہارے ہوئے انداز میں سر جھکائے رومال سے اپنے آنسو صاف کر رہے تھے۔ افشاں کو ان پر ایک دم شدید رحم آیا تھا لیکن وہ ان کے لیے کچھ نہیں کر سکتی تھی سو وہ خاموشی سے پلٹ کر واپس اپنے کمرے میں چلی گئی تھی۔



واپسی پر مصطفیٰ بہت خاموش تھا' دوسری طرف شہوار بھی خاموش تھی۔ دونوں کی سوچوں کا مرکز ولید اور انا کی ذات تھی لیکن دونوں ہی ان کے لیے کچھ کرنے میں بے بس تھے۔ گھر آ کر کھانا کھا کر کچھ وقت سب کے ساتھ گزار کر شہوار نماز پڑھنے کمرے میں آ گئی تھی' مصطفیٰ کمرے میں آیا تو بستر پر ایک فائل لے کر بیٹھ گیا تھا۔ شہوار نماز پڑھ کر آئی تو مصطفیٰ ابھی بھی فائل میں مصروف تھا۔
''بات سنیں......؟'' کچھ سوچتے اس نے کہا تو مصطفیٰ نے سر اٹھا کر اسے دیکھا۔
''کیا ہوا؟''
''پتا نہیں مجھے آپ سے یہ سب کہنا بھی چاہیے یا نہیں لیکن آج انا کو دیکھ کر مجھے لگا کہ ان دونوں کے درمیان دن بہ دن بڑھتے فاصلوں کا صرف ایک ہی حل ہے کہ میں آپ کو بتا دوں۔'' شہوار کا انداز عجیب سا تھا' مصطفیٰ چونکا۔
''کوئی خاص بات ہے؟'' جواباً شہوار نے سر ہلایا۔
''بات یہ ہے کہ......'' اس نے بتانا شروع کر دیا تھا' انا کی ولید سے شدید محبت' اس کی بدگمانیاں' ولید پر شک کرنا' کاشفہ کا اس سے ملنا' اس کی کالز' کاشفہ کا زبردستی اسے ساتھ لے جانا' بلیک میل کر کے تحریر لکھوا لینا اور پھر واپس چھوڑ کر بلیک میل کرنا ہر بات...... مصطفیٰ حیرت سے سب سن رہا تھا۔
''مائی گاڈ۔'' مصطفیٰ حیرت زدہ ہوا۔
''نان سینس...... کس قدر پاگل ہے یہ انا!'' سب کچھ سن کر مصطفیٰ کو ایک دم شدید غصہ آیا۔
''عقل نام کی کوئی چیز بھی نہیں اس لڑکی میں۔ اتنا کچھ ہو گیا اور تم مجھے اب بتا رہی ہو؟'' مصطفیٰ نے ایک دم شاکی نظروں سے اسے دیکھا۔
''مجھے کب خبر تھی اس سب کی۔'' اس نے فوراً اپنی صفائی پیش کی۔
''تو پھر؟''
''یہ تو انا نے جس دن ولی بھائی اور آنٹی کا ایکسیڈنٹ ہوا تھا' اس کے بعد سب بتایا تھا وہ اب خود بھی پچھتا رہی ہے لیکن شرمندہ ہے۔ خود کو ولید بھائی کے قابل نہیں سمجھتی' کہتی ہے حماد سے شادی ہی اس کی سزا ہے اور وہ اپنی سزا جھیلنے کو تیار......''

''ایڈیٹ...... نان سینس۔'' مصطفیٰ کو سب سن کر ایک دم شدید تاؤ آیا تھا۔ ''زندگی کوئی بچوں کا کھیل نہیں ہے' اپنی جذباتیت کی بدولت وہ اتنے لوگوں کی زندگی اور جذبات سے کھیل رہی ہے۔''

''وہ بہت شرمندہ ہے۔'' شہوار نے انا کا دفاع کرنا چاہا۔

''اس کی شرمندگی سے کسی کو کیا حاصل ہوگا' کتنے لوگ اس کی وجہ سے ڈسٹرب ہیں اس نے کبھی یہ سوچا ہے۔ اس کے لیے اپنی شرمندگی' اپنے جذبات اپنے احساسات اہم تھے' باقی سب جائیں بھاڑ میں۔'' مصطفیٰ کا انداز بے حد کٹیلا تھا' شہوار تو ایک دم ساکت ہوگئی۔

''کس قدر احمق لڑکی ہے یہ حیرت ہو رہی ہے مجھے اس دنیا میں اس قدر بے وقوف اور کم عقل لوگ بھی ہو سکتے ہیں کیا؟'' شہوار چپ رہی تھی۔ ''اور تم...... تم نے اسی وقت کیوں نہیں بتایا' جب انا نے تم سے ذکر کیا تھا؟''

''میں بس انا کی وجہ سے خاموش رہی تھی' اس نے منع کر رکھا تھا بس اسی لیے کسی سے ذکر نہ کر سکی تھی۔'' مصطفیٰ نے اسے سنجیدگی سے دیکھا تو وہ خفت کا شکار ہوئی۔

''ایسے کیوں دیکھ رہے ہیں...... اس میں بھلا میرا کیا قصور؟ مجھے تو خبر تک نہ تھی۔''

''سوچ رہا ہوں کس قدر عقل مند خواتین ہو تم دونوں دوستیں' تم جتھیں سوجھیں وہ تو تم سے بھی دو ہاتھ آگے نکل گئی ہے۔'' مصطفیٰ بہت سنجیدہ تھا۔

''مجھے کیوں ڈانٹ رہے ہیں' میں نے بھلا کیا کیا ہے؟'' وہ ایک دم خفا ہوئی۔

''ماضی میں ایسے واقعات ہیں جو میں اس وقت اگر انگلیوں پر گنوانا شروع کر دوں تو پتا چل جائے گا کہ تم محترمہ اپنی اس عقل مند دوست سے بھی کئی ہاتھ آگے تھیں۔'' شہوار نے ایک دم منہ بنالیا۔

''غصہ تو مجھے انا محترمہ پر بہت آ رہا ہے اور اس سے زیادہ تم پر کہ تم اپنی اس کم عقل کل دوست کو سمجھا نہیں سکتی تھیں کیا؟'' مصطفیٰ نے سنجیدگی سے کہا' شہوار نے بہت غصے سے دیکھا۔

''خبردار مجھے کچھ کہا تو...... مجھے جب علم ہوا تو حالات بہت بگڑ چکے تھے اور انا کی ذہنی کیفیت اس وقت جو ہے وہ شرمندگی کے احساس سے اس قدر چُور ہوگئی ہے کہ میرا کچھ بھی سمجھانا بجھانا اس پر کچھ بھی اثر نہیں کر رہا۔''

''تمہارے جیسی عقل مند دوست اگر سمجھائے گی تو یقیناً یہی نتیجہ نکلے گا۔'' مصطفیٰ کا مسلسل طنزیہ انداز تھا' شہوار نے بہت ضبط سے اسے دیکھا۔

''دس از ٹو مچ......'' مارے ضبط کے وہ بس یہی کہہ سکی تھی۔ بہت غصے سے مصطفیٰ کو دیکھ کر وہ اٹھی' اس سے پہلے کہ وہ وہاں سے واک آؤٹ کر جاتی' مصطفیٰ نے اس کا ہاتھ تھام کر اسے گھورا۔

''آرام سے ادھر بیٹھ کر بات کرو' خبردار یہاں سے ہلی تو۔'' مصطفیٰ نے گھورا۔

''ہاں تاکہ ادھر بیٹھ کر آپ کی مزید کڑوی کسیلی سن کر دل جلاؤں۔'' مصطفیٰ نے اسے دیکھا اور پھر ایک گہرا سانس لیا۔

''میرا ردعمل فطری ہے' تم اندازہ نہیں لگا سکتیں کہ اس وقت ولید کس قسم کی توڑ پھوڑ کا شکار ہے' ایسے عالم میں سب سے زیادہ جس وجود کی سپورٹ اسے درکار ہونا چاہیے تھا وہ انا تھی لیکن ولید کے ساتھ جو کیا ہے اندازہ لگا سکتی ہو ولید اس وقت کس موڑ پر ہے۔'' شہوار نے ایک گہرا سانس لیا۔

''سمجھ سکتی ہوں میں' لیکن جب انا ہی کچھ رسپانس نہیں دینے پر آمادہ تو ہم کیا کر سکتے ہیں بھلا؟'' اس نے بے چارگی سے کہا۔

''تم ابھی بھی بہت کچھ کر سکتی ہو بشرطیکہ تم حقیقت میں اس کی خیر خواہ ہو تو۔'' مصطفیٰ کے جملے نے شہوار کے وجود میں ایک دم آگ سی لگا دی تھی۔

''آپ کا مطلب ہے میں انا کی خیر خواہ نہیں ہوں' دشمن ہوں اس کی۔''

''میں نے ایسا کب کہا ہے؟'' مصطفیٰ نے فوراً پینترا بدلا۔

''لیکن مطلب تو یہی نکلتا ہے نا۔'' اس نے غصے سے دیکھا' مصطفیٰ ہنس دیا۔

''بس ثابت ہوا کہ تم دونوں دوستیں ایک جیسی عقل مند ہو۔'' شہوار منہ پھلا کر بیٹھ گئی۔

''اب خود ہی دیکھ لو یہ بات تم پہلے ہی بتا سکتی تھیں' خیر اب کیا کرنا ہے میں دیکھ لوں گا۔'' اس کے منہ پھلا کر بیٹھ جانے پر مصطفیٰ نے کہا۔

”کیا واقعی اب سب ٹھیک ہو جائے گا؟“ مصطفیٰ کے نارمل ہونے پر شہوار نے بھی سنجیدگی سے پوچھا‘ انداز میں فکر مندی تھی۔

”معاملہ تو بہت بگڑ چکا ہے‘ پھوپو ایک طرح سے رشتہ طے کر چکی ہیں‘ انا کی فیملی بھی راضی ہے لیکن کوشش کروں گا اب مکمل طور پر انحصار ولید پر ہے۔ ولید جیسا انا پرست شخص اب مشکل سے ہی ماننے والا ہے۔“ مصطفیٰ نے سنجیدگی سے ساری صورت حال واضح کی تھی۔

”کیا آپ یہ سب اب ولید بھائی کو بھی بتائیں گے؟“ شہوار نے فکر مندی سے پوچھا۔

”بتانا تو پڑے گا شاید سب سن کر ولید صورت حال کو سمجھتے ہوئے کوئی اسٹینڈ لے لے۔“

”اور اگر انہوں نے اسٹینڈ ہی نہ لیا تو؟“

”تو پھر تمہاری دوست کی قسمت......“ مصطفیٰ نے کندھے اچکائے۔ شہوار کے چہرے پر یک دم پریشانی کی کیفیت پیدا ہو گئی تھی۔

”ویسے تمہاری دوست نے معاملہ بگاڑنے میں کوئی کسر نہیں چھوڑی‘ دیکھو کیا بنتا ہے۔ اب سب سے پہلے ولید سے بات کروں گا وہ اگر نہ مانا تو انا کے والدین سے‘ اگر ان لوگوں کے دماغ میں معاملہ سلجھانے کی بات آئی تو پھر پھوپو کو قائل کرنے اور رشتہ ختم کرنے کی بات کروں گا‘ نتیجہ کیا نکلتا ہے ابھی کچھ بھی کہنا قبل از وقت ہے‘ دعا کرو اللہ بہتر ہی کرے۔“

”ان شاء اللہ۔“ شہوار نے سر ہلایا تھا تاہم اندر ہی اندر وہ فکر مند تھی۔ انا اسے بہت عزیز تھی‘ انا کے وجود میں اس نے ایک بہن کی کمی پوری کی تھی۔ بے شک دونوں ہمیشہ بہت سے معاملات میں ایک دوسرے سے کچھ بھی ڈسکس نہیں کر پاتی تھیں لیکن دل سے بندھا دونوں میں جو تعلق موجود تھا وہ ایسا تھا کہ دونوں کبھی نہ ایک دوسرے سے غافل رہ سکتی تھیں اور نہ ہی ایک دوسرے کی تکلیف سے بے پروا۔



وقت بہت تیزی سے گزرنے لگا تھا‘ سوائے امجد خان کے کسی کو بھی علم نہ تھا کہ لالہ رخ کہاں ہے‘ سکندر بھی اب ایک دوست کے ساتھ مل کر امپورٹ ایکسپورٹ کا ایک چھوٹا سا کاروبار شروع کر چکا ہے۔ لیدر سے بنی مصنوعات ایک شہر سے دوسرے شہر میں منتقل کرنا‘ مختلف چیزیں فیکٹریز سے خرید کر مختلف ڈیلرز کو سپلائی کرنا‘ وہ اپنی زندگی سے بہت مطمئن تھا‘ ضیاء بھی امریکہ میں اپنے قدم جما رہا تھا۔ اس نے علیحدہ سے اپنا کاروبار شروع کر لیا تھا۔ چھ ماہ بعد اس نے افشاں کو بھی امریکہ بلوا لیا تھا۔ افشاں کا کبھی کبھی کوئی خط آ جاتا تھا‘ وہ اپنی زندگی میں بہت خوش تھی۔ لالہ رخ کو بھی شادی کے محض ایک ماہ بعد ہی اللہ نے خوشی کی امید جگا دی تھی۔ وقت گزرتا چلا جا رہا تھا‘ شادی کے محض دس ماہ بعد لالہ رخ نے ایک بہت ہی خوب صورت بیٹے کو جنم دیا تھا جو ہو بہو اپنے باپ سکندر کی کاربن کاپی تھا۔ بیٹے کا نام دونوں نے عیسیٰ رکھا تھا‘ عیسیٰ بہت ہی پیارا بچہ تھا۔

وقار کی والدہ کی ڈیتھ کے بعد صبوحی اکثر لالہ رخ کے پاس آ جاتی تھی‘ دونوں کا وقت بہت اچھا گزرتا تھا۔ سکندر کو اکثر کام کے سلسلے میں شہر سے باہر جانا پڑ جاتا تھا‘ خالہ بی اور ان کا قد نکالتا بیٹا ایسے میں بہت بڑا آسرا تھا‘ لالہ رخ اپنی زندگی سے بہت مطمئن تھی۔ عیسیٰ ابھی ایک سال کا ہی ہوا تھا کہ لالہ رخ ایک بار پھر سے امید سے ہو گئی تھی۔ وہ اتنی جلدی یہ سب ہونے پر بوکھلا گئی تھی تو سبھی نے اسے بہت پیار سے سمجھایا تھا۔

چوہدری حیات علی اس کے بعد بھی ایک دو بار ان کے گھر آئے تھے اور ہر بار کی طرح وہ پھر ناکام لوٹے تھے۔ سکندر ان کے پاس جانے کو رضا مند نہ تھا‘ وہ اپنی زندگی سے بہت مطمئن اور خوش تھا۔ اس دولت و جاگیر‘ جائیداد کسی بھی چیز کی اسے کوئی ہوس نہ تھی۔ سو حیات علی کے معاملے میں اس کے دل کا دروازہ نہ کھل سکا تھا اور یہ اتفاق کی بات تھی کہ ہر بار ان کی لالہ رخ سے ملاقات نہ ہو سکی تھی۔ لالہ رخ سکندر کے بارے صرف وہی جانتی تھی جو نکاح کی رات سکندر نے بتایا تھا نہ اس نے مزید جاننے کی کوشش کی اور نہ ہی کسی نے بتایا۔ اس بار بھی وہ سکندر سے ملنے آئے تھے اور اتفاقاً وہ گھر پر ہی تھا‘ رات میں ہی وہ مال کی ڈیلنگ کر کے گھر پہنچا تھا۔

لالہ رخ صبوحی کے ساتھ شاپنگ کے لیے گئی ہوئی تھی‘ وہ اب بھی کبھار بوقت ضرورت گھر سے باہر نکلنے لگی تھی۔ اشفاق احمد اور ہمایوں کا خوف اب کسی حد تک کم پڑ گیا تھا‘ کبھی کبھار امجد خان کی بھی کال آ جاتی تھی اب ان لوگوں نے گھر میں ٹیلی فون بھی لگا لیا تھا۔ خالہ بی نے سکندر کو اٹھا کر بیٹھک میں بھیجا تھا ہمیشہ کی طرح سکندر حیات علی کو دیکھ کر سرد پڑا تھا۔

”جی فرمائیے۔“ سلام دعا کے بغیر وہ ان کے سامنے جا کھڑا ہوا تھا۔ وہ پہلے سے کچھ کمزور دکھائی دے رہے تھے‘ انہوں نے مسکرا کر اپنے جوان بیٹے کو نگاہ بھر کر دیکھا‘ خوب صورت توانا جسم......سڈول بازو جو بغیر کسی قمیص کے بنیان میں سے جھانک رہے تھے۔ سرخ و سفید چہرہ‘ گھنے سیاہ بال‘ وہ بہت حسین جوان تھا۔ وہ بالکل اپنی ماں پر گیا تھا‘ زیبن کی کاربن کاپی۔ ان کے وجود میں اس قدر خوب صورت وجود کو دیکھ

